حکمتوں سے بھرپور اصلاحی و تبلیغی خطبات کا ایک منفرد و مقبول گلدستہ

# خطباتِ شفیقی

## (جلد اوّل)

آپ پہلی جلد میں ان عنوان پر خطاب ملاحظہ فرمائیں گے:




**خطیب**

**مولانا ابو شفیع محمد شفیق خان عطاری مدنی فتحپوری**



**مکتبہ دار السنہ دہلی**

حکمتوں سے بھرپور اصلاحی و تبلیغی خطبات کا ایک منفرد و مقبول گلدستہ

# خطباتِ شفیقی

## (جلد اوّل)

آپ پہلی جلد میں ان عنوان پر خطاب ملاحظہ فرمائیں گے:

**خطباتِ شفیقی**

1 ہمارا اسلام اور ہماری حالت

2 امامِ حسین رضی اللہ عنہ

3 اعلیٰ حضرت کا عشق رسول

4 محمد ﷺ اللہ کے مظہر ہیں

5 جمیع عالم برائے مصطفیٰ ﷺ

6 شانِ مصطفیٰ ﷺ

**خطباتِ شفیقی**

7 مصطفیٰ ﷺ دنیا کی جان ہیں

8 امت کا معنی اور اس کا مفہوم

9 امت محمدیہ کی عمر کم کیوں رکھی گئی؟

10 اللہ پاک سے محبت کیجیے

11 ماں باپ کے حقوق

12 تفسیر سورۂ کوثر

**خطیب**

**مولانا ابوشفیع محمد شفیق خان عطاری مدنی فتحپوری**

**مکتبہ دارالسنہ دہلی**

| | | |
|---|---|---|
| کتاب کا نام | : | خطباتِ شفیقی (جلد اوّل) |
| خطیب | : | مولانا ابو شفیع محمد شفیق خان عطاری مدنی فتحپوری |
| کمپوزنگ | : | مولانا ابو شفیع محمد شفیق خان عطاری مدنی فتحپوری |
| صفحات | : | 477 |
| تعداد | : | 1100 |
| سن طباعت | : | |
| ناشر | : | مکتبہ دار السنہ اردو مارکیٹ مٹیا محل جامع مسجد دہلی |

اس کتاب کو حاصل کرنے یا چھپوانے کے لیے اس نمبر پر رابطہ کیجیے:

رابطہ نمبر: 918808693818+

## فہرست

# خطباتِ شفیقی

| | | |
|---|---|---|
| ☆... جلد اول | : | 12 بیانات |
| ☆... جلد دوم | : | 12 بیانات |
| ☆... جلد سوم | : | 12 بیانات |
| ☆... جلد چہارم | : | 12 بیانات |
| ☆... جلد پنجم | : | 12 بیانات |

# خطباتِ شفیقی کی خصوصیات

ہر کتاب کی اپنی خصوصیت ہوتی ہے جس کی وجہ سے وہ کتاب جانی اور پہچانی جاتی ہے ، اسی طرح خطباتِ شفیقی کی بھی درج ذیل خصوصیات ہیں:

(1)۔۔۔معاشرے کی اصلاح پر مبنی بیانات۔

(2)۔۔۔ہر بیان سے پہلے درودِ پاک کی انوکھی فضیلت۔

(3)۔۔۔ہر بیان میں کئی کئی عنوان۔

(4)۔۔۔موقع کے مناسب اشعار

(5)۔۔۔قرآنی آیات، احادیث، روایات وحکایات کے حوالہ جات۔

# خطیب کا تعارف

## نام و نسبت

نام محمد شفیق خان، والد کا نام محمد شریف خان ہے، سلسلۂ قادریہ رضویہ عطاریہ میں شیخِ طریقت امیرِ اہلسنت بانیٔ دعوتِ اسلامی حضرت علامہ مولانا ابو بلال محمد الیاس عطار قادری رضوی دامت برکاتہم العالیہ سے ۲۰۰۴ء میں بیعت ہونے کی وجہ سے اپنے نام کے ساتھ عطاری لکھتے ہیں، آپ کی ولادت قصبہ لَلَوْلِیْ ضلع فتح پور ہنسوا صوبہ یوپی ہند میں ہوئی، آپ کی تاریخِ پیدائش 10 جون 1986ء ہے۔

## دینی ماحول سے وابستگی

موصوف نے ابتداءً ہندی انگلش کی تعلیم حاصل کر کے سن 2000ء میں AC کا کام سیکھنے اور کرنے کے لئے بمبئی چلے گئے تھے اور وہاں پر 4 سال قیام کیا پھر 2004ء میں اپنے وطن لوٹے، اور وطن میں ہی دعوتِ اسلامی کا دینی ماحول ملا، دعوتِ اسلامی کے دینی ماحول سے وابستہ ہونے کے بعد مختلف کورسز کئے اور 2006ء میں اپنے ہی علاقہ کے دار العلوم بنام جامعہ عربیہ گلشنِ معصوم قصبہ للولی میں قاری اقبال احمد عطاری سے قرآنِ پاک ناظرہ اور حضرت مولانا عتیق الرحمٰن مصباحی سے درسِ نظامی کے درجۂ اولی اور کچھ درجۂ ثانیہ کی کتابیں پڑھی، اس کے بعد مزید تعلیم حاصل کرنے کے لئے چریاکوٹ ضلع مؤ تشریف لے گئے اور وہاں درجۂ ثانیہ مکمل کرنے کے بعد اہلسنت کے عظیم علمی ادارے الجامعۃ الاشرفیہ مبارک پور اعظم گڑھ میں مطلوبہ درجۂ ثالثہ کا ٹسٹ دیا اور بفضلہ تعالی کامیاب ہونے کے بعد درجۂ ثالثہ وہیں پڑھی، پھر درجۂ رابعہ دار العلوم غوثیہ (جو ضلع اعظم

گڑھ کے گاؤں سَرَیَّا میں واقع ہے)میں مکمل کی پھر اس کے بعد دعوتِ اسلامی کے جامعۃ المدینہ فیضانِ عطار نیپال گنج،نیپال میں داخلہ لیا اور درجۂ خامسہ سے دورۂ حدیث تک کی تعلیم وہیں مکمل فرمائی۔

## آغازِتدریس وتصنیف

2014ء میں فراغت کے بعد تدریس کے لئے دعوتِ اسلامی کے جامعۃ المدینہ فیضانِ صدیقِ اکبر آگرہ تشریف لے گئے اور ایک سال وہاں تدریس فرمائی، پھر مزید تدریس کے لئے دعوتِ اسلامی کے مدنی مرکز کے حکم پر بنگلہ دیس کے دار الحکومت ڈھاکہ کے جامعۃ المدینہ تشریف لے گئے،اور وہیں پر دعوتِ اسلامی کے جامعات کے درجۂ ثانیہ میں داخلِ نصاب علمِ صرف کی کتاب بنام "مراح الارواح"کی اردو شرح بنام"شَفِیْقُ الْمِصْبَاح شرح مَرَاحُ الْاَرْوَاح"تصنیف فرمائی۔

اس کے بعد پھر جامعۃ المدینہ فیضانِ صدیقِ اکبر آگرہ تشریف لا کر درس و تدریس ، تالیف و تصنیف میں مشغول ہو گئے۔درسِ نظامی کی تدریس کے ساتھ ساتھ امامت کورس بھی کرواتے رہے۔

## خلافت واجازت

25 اپریل 2024ء کو شاگردِ حافظِ ملت،مریدِ مفتیٔ اعظم ہند،خلیفۂ برہانِ ملت،مبلغِ اسلام حضرت علامہ مولانا عبد المبین نعمانی دامت برکاتہم العالیہ نے سلسلۂ قادریہ،رضویہ کی خلافت واجازت سے نوازا۔

اللہ سے دعا ہے کہ موصوف کو بے بہا برکات و ثمرات سے نوازے اور اس کارہائے نمایہ کو اپنی بارگاہ میں شرفِ قبولیت عطا کر کے موصوف کے لئے توشۂ آخرت بنائے آمین بجاہ النبی الامین صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم۔

## مصنف کی اصلاحی کتب

1☆...ما فعل اللہ بک
2☆...اسلام کی خوبیاں
3☆...اسرار الایمان فی حقائق الارکان
4☆...میری سنت میری امت
5☆...کیا حال ہے؟
6☆...موت کے وقت
7☆...عقائد کی حکمتیں
8☆...پانچ نمازوں کی حکمت
9☆...قرآنی سورتوں کے مضامین
10☆...سب سے پہلے سب سے آخر
11☆...خطباتِ شفیقی جلد اول
12☆...قصور کس کا؟
13☆...نصاب مسائلِ نماز
14☆...خطبات مصطفائی وخطبات شفیقی جلد اوّل
15☆...خطبات مصطفائی وخطبات شفیقی جلد دوم
16☆...خطبات مصطفائی وخطبات شفیقی جلد سوم
17☆...تدریس کے ۲۶ طریقے
18☆...رفیق التدریس
19☆...تاریخ ساز شخصیت بننے کے فارمولے
20☆...فیضانِ قرآن کورس
21☆...فیضانِ شریعت کورس
22☆...آسان فرض علوم
23☆...آسان خطباتِ محرم
24☆...تنظیمی نصاب وبیانات
25☆...اعلیٰ حضرت کا چرچا رہے گا
26☆...آسان حنفی نماز (ہندی)

## مصنف کی درسی کتب

# مولانا ابو شفیع محمد شفیق خان عطاری مدنی فتحپوری کی کتب ڈاؤن لوڈ کرنے کا بار کوڈ

آسان خطباتِ محرم | عقائد کی حکمتیں | ۵ نمازوں کی حکمتیں



آسان فرض علوم | تدریس کے ۲۶ طریقے | رفیق التدریس



صرف کے دلچسپ سوالات | قصور کس کا؟ ہندی | شَارِقُ الْفَلَاح شَرَح نُوْرُ الْاِیْضَاح



الحمد للہ اللطیف و الصلوۃ و السلام علی رسولہ الشفیق اما بعد فاعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الصلوۃ و السلام علیک یا رسول اللہ　　　وعلی الک و اصحابک یا حبیب اللہ

# (1) ہمارا اسلام اور ہماری حالت

## آپ اس بیان میں ملاحظہ فرمائیں گے

☆...اللہ پاک کی سب سے بڑی نعمت کون سی ہے؟

☆...ہمارا دین اور ہماری حالت

☆...کون سا دین مقبول ہے؟

☆...دین اور اسلام کا معنیٰ کیا ہے؟

☆...اسلام کیوں آیا؟

☆...دینِ اسلام کی کیا خوبیاں ہیں؟

☆...مسلمانوں سے دردمندانہ اپیل

خطیب

مولانا ابو شفیع محمد شفیق خان عطاری مدنی فتحپوری

مکتبہ دار السنہ دھلی

# (1) ہمارا اسلام اور ہماری حالت

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ اللَّطِیْف وَ الصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہِ الشَّفِیْق اَمَّا بَعْد

فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْم　　بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

اَلصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہ　　وَعَلٰی اٰلِکَ وَ اَصْحٰبِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہ

اَلصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلَیْکَ یَا نَبِیَّ اللّٰہ　　وَعَلٰی اٰلِکَ وَ اَصْحٰبِکَ یَا نُوْرَ اللّٰہ

## درود شریف کی انوکھی فضیلت

اے عاشقانِ رسول! درودِ پاک پڑھنے کی بے شمار فضائل و برکات ہیں جس کا بیان مختلف احادیث میں موجود ہے انہی میں سے درودِ پاک کی ایک فضیلت ایسی بھی ہے جس کو آپ نے بارہا سنا ہو گا، لیکن اس کے پیچھے جو راز پوشیدہ ہے اس کے بارے میں شاید ہی آپ کا خیال گیا ہو گا۔

سنن نسائی میں ہے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے، جس کے الفاظ کچھ یوں ہیں:

عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: «مَنْ صَلَّى عَلَيَّ صَلَاةً وَاحِدَةً صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ عَشْرَ صَلَوَاتٍ، وَحُطَّتْ عَنْهُ عَشْرُ خَطِيئَاتٍ، وَرُفِعَتْ لَهُ عَشْرُ دَرَجَاتٍ۔

ترجمہ: جس نے مجھ پر ایک بار دُرُودِ پاک پڑھا اللہ پاک اس پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے، دس گناہ مٹاتا ہے اور دس دَرَجات بُلند فرماتا ہے۔ (نسائی ص ۲۲۲ حدیث ۱۲۹۴)

اس حدیث میں اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا: درودِ پاک پڑھنے والے کو اللہ تعالیٰ تین چیزیں عطا فرماتا ہے:

(1)۔۔۔اس کے لیے دس نیکیاں لکھے گا یعنی اس کو دس نیکیاں ملیں گی۔

(2)۔۔۔دس گناہ جو اس نے ماضی میں کیئے، مٹا دے گا۔یعنی معاف ہو جائیں گے۔

(3)۔۔۔اور اس کے دس درجات بلند فرمائے گا۔یعنی جنت میں اس کے دس درجات بلند ہوں گے۔

اسی طرح کی ایک حدیثِ پاک اور ہے جس کو حافظ محمد شرفُ الدین عبد المُؤمِن بن خَلف دَمیاطی علیہ الرحمۃ نے اپنی کتاب "اَلْمَتْجَرُ الرَّابِحُ فِیْ ثَوَابِ الْعَمَلِ الصَّالِحِ" میں تخریج کی ہے:

حضرت سیدنا ابو طلحہ انصاری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ایک مرتبہ صبح کے وقت سرکارِ والا تَبار، ہم بے کسوں کے مدد گار، شفیعِ روزِ شُمار، دو عالَم کے مالک و مختار، حبیبِ پروردگار صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلّم کے چہرۂ انور پر خوشی کے آثار نمایاں تھے۔ صحابۂ کرام علیہم الرضوان نے عرض کیا: "یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آج آپ بہت خوش نظر آرہے ہیں ؟" فرمایا: "میرے پاس میرے رب کی طرف سے ایک آنے والا آیا اور مجھ سے عرض کیا کہ آپ کا جو امتی آپ پر ایک مرتبہ درود پاک پڑھے گا اللہ پاک اس کے لیے دس نیکیاں لکھے گا اور اس کے دس گناہ مٹادے گا اور اس کے دس درجات بلند فرمائے گا اور اس پر اتنی ہی رحمت بھیجے گا۔" (مسند احمد، حدیث ابی طلحۃ، رقم ۱۶۴۵۲، ج۵، ص۵۰۹)

## دونوں حدیث میں فرق

پس اس حدیث کا مفہوم بھی وہی ہے جو انس بن مالک رضی اللہ عنہ کی حدیث میں تھا، فرق صرف اتنا ہے کہ اس میں دس رحمتیں نازل کرنے کا تذکرہ تھا اور اس میں دس نیکیاں ملنے کا ذکر ہے، مزید بعد والی حدیث میں نیکیوں کے ملنے، گناہوں کے معاف ہونے، درجات کے بلند ہونے کے ساتھ ساتھ رحمتیں نازل کرنے کا بھی تذکرہ ہے۔

## یہ راز پوشیدہ ہے

درودِ پاک کی اس فضیلت میں جو راز پوشیدہ ہے وہ یہ ہے کہ اس حدیث میں سب سے پہلے نیکیوں کے ملنے، پھر گناہوں کے مٹائے جانے، اور آخر میں درجات کے بلند ہونے کو کیوں بیان فرمایا؟ یعنی یہ ترتیب ہی کیوں؟ اس کے برعکس یعنی الٹا کیوں نہیں؟

کہ پہلے گناہ کے مٹنے کو بیان کیا جاتا پھر نیکیوں کے ملنے اور آخر میں درجات کی بلندی کو بیان کیا جاتا، یا پہلے درجات کی بلندی، پھر گناہوں کے مٹنے اور آخر میں نیکیوں کے ملنے کا تذکرہ کیا جاتا، مگر اس ترتیب کو چھوڑ کر پہلے نیکیوں کے ملنے، پھر گناہوں کے مٹنے اور پھر آخر میں درجات کے بلند ہونے کو بیان کیا گیا۔ اس کو آسان لفظوں میں یوں سمجھئے کہ پہلے زمانۂ حال میں ملنے اور پھر ماضی میں کئے ہوئے گناہوں کی بھرپائی، اور پھر مستقبل میں درجات کی بلندی کی بات کی گئی ہے۔

## سوال یہ ہے

سوال یہ ہے کہ اسلام کے جہاں ہر فرمان میں بے شمار حکمتیں پوشیدہ ہوتی ہیں، تو اس فرمان میں کون سی حکمت پوشیدہ اور چھپی ہوئی ہے؟

یہ تھا سوال، اب اس کا جواب ملاحظہ فرمائیں، کہ اس میں کیا حکمت اور کیا راز ہے؟ **اے عاشقانِ رسول!** اس میں بہت بڑی حکمت پوشیدہ ہے، اور یہ حکمت انسانی حالت کے مطابق، اس کی نفسیات کے مطابق، اور عقل و شعور کے مطابق و موافق ہے، اور اس حکمت سے یہ بھی پتہ چلے گا کہ ہمارے نبی ﷺ کو معاشرے کی مکمل معرفت ہے، اور ان کا ایک ایک فرمان زندگی آفریں اور مشعلِ راہ ہے۔

## انسان کی حالت وعادت

اس حکمت کو سمجھنے کے لیے پہلے انسان کی حالت وعادت کو سمجھنا پڑے گا، اور وہ یہ کہ ایک شخص جو کہ بڑا امیر و کبیر تھا، جس کے پاس بے شمار دولت تھی، اور وہ بڑے عالیشان محلات اور بے شمار جائداد کا مالک تھا، جن سے عیش و تنعم خوب جھلک رہا تھا، ہر وقت دروازے پر نوکروں کا جھرمٹ رہتا تھا۔

## سب کچھ جاتا رہا

مگر یکایک فنا کا بادَل گرجا، آفت و مصیبت کی آندھی چلی اور دنیا میں تادیر خوشحال رہنے کی اُمیدیں خاک میں مل کر رہ گئی، اس کے مسرتوں اور شادمانیوں سے ہنستے بستے گھر کو تباہی نے آلیا، وقت کی مار ایسی پڑی کہ اس سے یہ ساری چیزیں جاتی رہیں، اور روشنیوں سے جگ مگاتے محلات سے گھپ اندھیری جھوپڑی میں پہنچ گیا۔ کل تک اَہل وعیال کی رونقوں میں شاداں و مسرور تھا مگر آج لکڑی کی وَحشت ناک جھوپڑی اور تنہائیوں میں مغموم ورَنجور ہے، یعنی یوں کہہ لیجئے کہ کل کا کروڑپتی آج کاروڈپتی بن گیا، یہاں تک کہ ایک وقت کے کھانے کا کھانا، اور ستر چھپانے کے لیے کپڑا تک نہ رہا، بالکل کنگال وخستہ حال

ہو گیا۔ بھوک و پیاس سے بیتاب ہے، جسم برہنہ ہے۔

## اب اس کو کس چیز کی فکر ہو گی؟

اب آپ بتایئے! کیا اس کو اپنے ماضی کی فکر ہو گی، مستقبل کی فکر ہو گی، نہیں نا، وہ تو سوچے گا میرا ماضی درست ہو یا نہ ہو، میرا مستقبل صحیح ہو یا نہ ہو، میرا صرف حال صحیح ہو جائے، مجھے ابھی کچھ کھانے، پینے کو مل جائے، ستر چھپانے کو کپڑا مل جائے، نہ اس کو اپنے ماضی کی فکر اور نہ مستقبل کی، اگر فکر ہے تو اپنے زمانۂ حال کے درست ہونے کی فکر ہے۔

## اب ماضی کی یاد ستائے گی

اچھا! اس کے کھانے پینے اور ستر چھپانے کا انتظام ہو گیا، اس کا حال درست ہو گیا، تو اب اس کے دل میں کیا خیال ہو گا؟ اب اس کے دل میں یہ خیال ہو گا کہ میری ماضی میں ضائع ہونے والی دولت مل جائے، جو مجھے نقصان ہوا ہے اس کی بھرپائی ہو جائے، میرا کھویا ہوا وقار، اقتدار، افتخار، مل جائے، میرا ماضی درست ہو جائے۔ سب سے پہلے فکر تھی حال کی، جب حال درست ہوا، فوراً ماضی کی یاد ستانے لگی۔

## اب مستقبل کی یاد ستائے گی

جناب چلو، اس کا ماضی بھی درست ہو جائے، اس کا لٹا ہوا تمام مال و دولت، عزت و وزارت، حکومت و صدارت سب واپس مل جائے، تو اب کیا ہو گا؟ اب اس کو فوراً اپنے مستقبل کی یاد ستائے گی، کہ اب میرا حال بھی درست ہو گیا، میرا ماضی بھی درست ہو گیا، اب مجھے اپنے مستقبل کو درست کرنا چاہیے۔

## انسان کی حالت کے پس منظر میں حدیث

آپ دیکھیں آدمی کو پہلے حال کی فکر، پھر ماضی کی فکر اور پھر مستقبل کی فکر ہوتی ہے، یہ انسان کی فطرت ہے، اس کی عادت ہے، اب اسی قاعدہ اور قانون کو سامنے رکھ کر میرے نبی، آپ کے نبی، ہمارے نبی، اللہ کے آخری نبی، مکی مدنی ﷺ پر درود پڑھنے کی فضیلت کو ملاحظہ کیجئے: ''جو امتی آپ پر ایک مرتبہ درود پاک پڑھے گا اللہ پاک اس کے لیے دس نیکیاں لکھے گا اور اس کے دس گناہ مٹادے گا اور اس کے دس درجات بلند فرمائے گا اور اس پر اتنی ہی رحمت بھیجے گا۔''

## تینوں حالتیں درست

اللہ اکبر! نیکی کے ملنے کی بات پہلے کی، اور ملنا یہ زمانۂ حال کا درست ہونا ہے، پھر ماضی میں کئے ہوئے گناہوں کو مٹانے کی بات کی، اور یہ پچھلے گناہ مٹانا، زمانۂ ماضی کا درست ہونا ہے، پھر آخر میں جنت کے اندر درجات کی بلندی کی بات کی، اور جنت ابھی نہیں ملے گی بلکہ وہ تو مستقبل میں ملے گی، لہذا یہ زمانۂ مستقبل کا درست ہونا ہے۔

اللہ اکبر! قربان جاؤں میں محمد عربی ﷺ پر، جو آپ پر درود پڑھتا ہے، آپ پر درود پڑھنے کی برکت سے پڑھنے والے کے تینوں حالتیں درست ہو جاتی ہیں۔

میں نثار تیرے کلام پر ملی یوں تو کس کو زباں نہیں
وہ سخن ہے جس میں سخن نہ ہو وہ بیاں ہے جس کا بیاں نہیں

## اتنا ہی نہیں بلکہ اور کچھ

اور یہی نہیں، بلکہ آگے بھی فرمان موجود ہے، فرمایا: ''اللہ تعالی اس پر اتنی ہی رحمت بھیجے گا۔'' اللہ اکبر! درودِ پاک پڑھنے والے پر اللہ پاک کی کتنی عطائیں ہیں کتنی کرم

نوازیاں ہیں۔ تبھی تو اعلی حضرت رحمۃ اللہ علیہ اپنے نعتیہ دیوان "حدائقِ بخشش" میں لکھتے ہیں:

برستا نہیں دیکھ کر اَبرِ رَحمت
بدوں پر بھی برسا دے برسانے والے
اب آئی شفاعت کی سَاعت اب آئی
ذرا چین لے میرے گھبرانے والے

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیْب! صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد

## بیان کا موضوع

**اے عاشقانِ رسول!** اس بیان میں ہم چند ضروری چیزوں کے متعلق سننے کی سعادت حاصل کریں گے مثلاً:

(1)۔۔۔اللہ پاک کی سب سے بڑی نعمت کون سی ہے؟

(2)۔۔۔ہمارا دین اور ہماری حالت

(3)۔۔۔کون سا دین مقبول ہے؟

(4)۔۔۔دین اور اسلام کا معنیٰ کیا ہے؟

(5)۔۔۔اسلام کیوں آیا؟

(6)۔۔۔دینِ اسلام کی کیا خوبیاں ہیں؟

(7)۔۔۔مسلمانوں سے دردمندانہ اپیل

## (1)۔۔۔اللہ پاک کی سب سے بڑی نعمت کون سی ہے؟

**اے عاشقانِ رسول!** اَلْحَمْدُلِلّٰہ اِسلام(Islam)ایک امن پسند ،سچا، پیارا، کامل و اکمل، انتہائی تیزی کے ساتھ پھیلتا ہوا،عالمگیر مذہب ہے، اسلام وہ واحد مذہب ہے کہ جس کے ماننے اور چاہنے والوں کی تعداد پوری دنیا میں سب سے زیادہ ہے، اسلام اپنی لاجواب خوبیوں کے سبب ہمیشہ ہر دور میں غالب ہی رہا، کبھی مغلوب ہوا، نہ ہو گا،اور جیسے جیسے زمانہ گزرتا جارہا ہے، اسلام کی شان و عظمت میں مزید اضافہ ہوتا جارہا ہے۔ آج بھی اسلام، راہِ حق سے بہک جانے والوں اور کفر کی تاریکی میں بھٹکے لوگوں کو کفر کی دلدل سے نکال کر انہیں اپنے دامنِ کرم میں لے رہا ہے۔اسلام میں دینی،دنیاوی، اُخروی، اخلاقی، ظاہری،باطنی، گھریلو، خاندانی، معاشرتی اور معاشی بلکہ ہر اعتبار سے زندگی کے تمام شعبہ جات سے وابستہ افراد کے لیے بہترین اُصول وضوابط اور شاندار ہدایات موجود ہیں۔جو اس کی حقانیت کو ثابت کرتے ہیں کہ **"اسلام مکمل ضابطۂ حیات ہے"**۔ اور دوسری بات یہ کہ صرف اسلام ہی ایک ایسا دین ہے جو اللہ پاک کا پسندیدہ دِین ہے، جیسا کہ پارہ 6، سورۂ مائدہ کی آیت نمبر 3 میں اللہ پاک اپنے محبوب صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کو خبر دیتے ہوئے ارشاد فرمایا:

اَلْیَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِیْنَكُمْ وَ اَتْمَمْتُ عَلَیْكُمْ نِعْمَتِیْ وَ رَضِیْتُ لَكُمُ الْاِسْلَامَ دِیْنًاؕ

ترجَمۂ کنزالایمان: آج میں نے تمہارے لیے تمہارادِین کامل کر دیااور تم پر اپنی نعمت پوری کر دی اور تمہارے لیے اسلام کو دِین پسند کیا۔(پ٦، المائدہ: ٣)

**اے عاشقانِ رسول!** ہمیں اللہ پاک کا شکر ادا کرنا چاہیے کہ اللہ پاک نے اپنے فضل وکرم سے ہمیں ایک ایسی عظیم نعمت عطا فرمائی ہے جو اللہ پاک کو بھی پسند ہے،اور وہ

نعمت دینِ اسلام ہے۔ لیکن افسوس کا مقام ہے کہ آج ہم دنیا کی وقتی لذتوں میں گم ہو کر اس نعمت کی قدر کرتے نظر نہیں آرہے۔

## (2)۔۔۔ہمارا دین اور ہماری حالت

**اے عاشقانِ رسول!** آج جب ہم دنیا کے حالات پر نظر ڈالتے ہیں تو دل خون کے آنسو روتا ہے۔ وہ اُمت جسے اللہ پاک نے "کُنْتُمْ خَیْرَ اُمَّةٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ۔ تم بہتر ہو ان سب امتوں میں جو لوگوں میں ظاہر ہوئیں" کہہ کر تمام امت سے افضل قرار دیا، جو دنیا کو نیکی کا حکم دینے اور برائی سے روکنے کے لیے بھیجی گئی تھی، اندھیرے میں زندگی گزارنے والوں کو روشنی دینے والی تھی، بھٹکے ہوئے لوگوں کو راہِ راست پر لانے والی تھی، اسلام کے دامنِ رحمت میں داخل کرنے والی تھی، پیار و محبت، اخوت و بھائی چارگی کا درس دینے والی تھی، لیکن آج وہی امت خود دینِ اسلام سے دور ہوتی جارہی ہے۔ آج خود نیکی کے راستے سے دور ہوتی جارہی ہے۔ آج خود برائیوں میں مبتلا ہوتی جارہی ہے۔ آج خود روشنی سے کوسوں دور اندھیرے میں بھٹکتی پھر رہی ہے۔ مساجد خالی ہو رہی ہیں، قرآن مجید صرف تعویذ کے طور پر رکھا جارہا ہے، شریعت کے احکام اور پیارے نبی صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کی پیاری پیاری سنتوں پر عمل کرنے کو بوجھ سمجھا جارہا ہے۔

**اے عاشقانِ رسول!** ہم اسی دینِ اسلام کے ماننے والے ہیں جس کے لیے ہمارے نبی صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم، صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم اور بزرگانِ دین رحمہم اللہ المبین نے بے شمار ایسی ایسی

قربانیاں دیں جن کا تذکرہ آنکھوں کو نم کر دیتا ہے۔ آپ کی ترغیب کے لیے دو دل ہلا دینے والے واقعات پیش کرتا ہوں۔ چنانچہ

## شِعْبِ اَبی طالِب

اعلانِ نُبوّت کے ساتویں سال جب قریش کے غیر مسلموں نے دیکھا کہ اِن کے بے پناہ ظلم و ستم کے باوُجود مُسلمانوں کی تعداد بڑھتی چلی جارہی ہے اور حمزہ و عُمر رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُمَا جیسے حَضَرات بھی ایمان لاچکے ہیں۔شاہِ حَبشہ نَجَّاشی نے بھی مسلمانوں کو پناہ دے دی ہے تو انہوں نے یہ فیصلہ کیا کہ (حضرت سیّدُنا) محمد صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ کو (مَعَاذَ اللّٰہ) عَلَی الْاِعلان شہید کر دیا جائے۔جب آپ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ کے چچا ابو طالِب کو پتا چلا تو انہوں نے بھی بنی ہاشم و بنی مُطَّلِب کو جمع کر کے کہا کہ (حضرت سیّدُنا) مُحمّد صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ کی حفاظت کے لیے ان کو اپنے گھاٹی میں لے چلو۔ لہٰذا دونوں خاندان حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کو اس گھاٹی میں لے گئے۔(خصائصِ کُبریٰ ج ۱ ص ۲۴۹)

## سَماجِی قَطع تعلُّق (یعنی سوشل بائیکاٹ)

جب قریش کے غیر مسلموں کو پتا چلا کہ بَنی ہَاشِم و بَنی مُطَّلِب نے (سوائے ابو لہب کے) رسول اللّٰہ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی علیہ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کو اپنے ذِمّے لے لیا ہے، تو اُنہوں نے بھی مِنٰی شریف کے قریب ایک جگہ میں جمع ہو کر عہد کیا کہ "جب تک "بنو ہاشِم" "مُحمّد صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی علیہ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کو اِن کے حوالے نہیں کریں گے کوئی شخص ان سے کسی قسم کا تعلُّق نہیں رکھے گا۔نہ اِن کے پاس کوئی چیز فروخت کی جائے گی نہ ان سے رِشتہ ناطہ کیا

جائے گا اور نہ ہی اِنہیں کُھلے انداز سے پھرنے دیا جائے گا۔" کُفّارِ قریش نے اس پر سختی سے عمل کرتے ہوئے بَنوہاشِم اور بَنُو عبد المُطَّلب کا مُکمل طور پر "سماجی قَطعِ تعلُّق" (یعنی سوشل بائیکاٹ) کر دیا۔

بڑی سختی سے کرتے تھے قریش اِس گھر کی نگرانی
نہ آنے دیتے تھے غلّہ اِدھر تا حدِّ اِمکانی
کوئی غَلّے کا سوداگر اگر باہَر سے آ جاتا
تو رستے ہی میں جا کر بُو لَہَب کمبخت بہکاتا
پہاڑوں کا دَرّہ اِک قَلعہٗ مَحصُور تھا گویا
خُدا والوں کو فاقوں مارنا منظور تھا گویا
رسولُ اللہ لیکن مُطمئن تھے اور صابِر تھے
خُدا جس حال میں رکھے اِسی حالت پہ شاکر تھے

## چمڑے کا ٹکڑا کھالیا

اب صورتِ حال یہ تھی کہ مکّہ مکرّمہ میں باہَر سے جو بھی غَلّہ (یعنی اناج) آتا کُفّارِ جفاکار اسے خود ہی خرید لیتے اور مُسلمانوں تک نہ پہنچنے دیتے۔ جب اس گھاٹی میں مُقیّد رہنے والوں کے بچے بھوک سے بِلبِلاتے تو کُفّارِ ناہَنجار اِن کی آوازوں پر قَہقہے لگاتے اور خُوشی مناتے تھے، خواتین کا دُودھ خشک ہو گیا تھا، سارے لوگ کئی کئی روز تک بھوکے پڑے رہتے، بعض اوقات بھوک سے بے تاب ہو کر دَرَختوں کے پتّے اُبال کر کھا کر پیٹ

بھرتے۔ حضرتِ سیّدُنا سَعد ابن ابی وَقّاص رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہ کا بیان ہے کہ ایک بار رات کو انہیں سُوکھے ہوئے چمڑے کا ایک ٹکڑا کہیں سے مل گیا آپ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہ نے اُسے پانی سے دھویا، آگ پر بھُونا، کُوٹ کر پانی میں گھولا اور سَتُّو کی طرح پی کر اپنے پیٹ کی آگ بجھائی۔ (اَلرَّوْضُ الْاُنُف ج۲ ص۱۶۱)

وہ بھوکی بچیوں کا رُوٹھ کر فِی الفَور مَن جانا
خدا کا نام سُن کر صَبر کی تصویر بن جانا
تڑپنا بھوک سے کچھ روز آخرِ جان کھو دینا
وہ ماؤں کا فلک کو دیکھ کر چُپ چاپ رو دینا
رِضا و صَبر سے دِن کٹ گئے اِن نیک بختوں کے
کہ کھانے کے لیے ملتے رہے پتّے درختوں کے
گزارے تین سال اِس رنگ سے ایمان والوں نے
دِکھا دی شانِ اِستِقلال اپنی آن والوں نے

**اے عاشقانِ رسول!** اس طرح کا معاملہ ایک دن، یا ایک ہفتے، یا ایک مہینہ، یا ایک سال نہیں تھا بلکہ یہ معاملہ تین سال تک چلا، لیکن اتنی مصیبتوں کے باوجود کسی نے اپنا دین نہیں چھوڑا، سلام ہے ان کے قوتِ برداشت کو، سلام ہے ان کی ہمت کو، آج اگر ہم میں سے کسی کو اسلام کے تعلق سے تھوڑی سی پریشانی آجائے تو گھبرا جاتے ہیں، اور یہ بات بیان کرتے ہوئے کافی افسوس ہو رہا ہے کہ اپنے آپ کو مسلمان کہلانے والے ایسے بھی لوگ دیکھیں گئے ہیں جو دنیوی کمائی کے لیے، نوکری کے لیے، کاروبار کو برقرار رکھنے کے

لیے، کسی دنیوی مفاد کے لیے اسلام کی حدوں کو توڑ کر کفر و شرک کی حدوں میں داخل ہو جاتے ہیں، بلکہ بعض بد نصیب تو اپنا نام ہی غیر مسلموں والا رکھ لیتے ہیں اور وہ یوں دائرۂ اسلام سے نکل کر کافر ہو جاتے ہیں۔ معاذ اللہ رب العالمین

## طائف کی رِقّت انگیز داستان

**اے عاشقانِ رسول!** اسلام کی خاطر مصیبتوں کو برداشت کرنے کی کہانی بڑی لمبی ہے اسی کی ایک کڑی داستانِ طائف ہے، طائف کی رِقّت انگیز داستان بھی اشکبار آنکھوں سے پڑھیے: اعلانِ نُبُوّت کے بعد نو سال تک ہمارے پیارے پیارے آقا، مدینے والے مصطفٰے صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ مکّہ مکرّمہ کے اندر لوگوں میں اِسلام کی تبلیغ فرماتے رہے، مگر بَہُت تھوڑے افراد نے آپ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ کی نیکی کی دعوت قبول کی۔ کُفّارِ بد اَطوار کی طرف سے مُخالَفَت کا زور روز بروز بڑھتا جارہا تھا۔ رسول اللہ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ اور صَحابۂ کرام عَلَیہِمُ الرِّضْوَان کو کُفّار بے حد ستاتے اور طرح طرح سے مذاق اُڑاتے تھے۔ لیکن جب کفار کی طرف سے ظلم و ستم کی آندھیوں نے خوب زور پکڑ لیا تو رحمتِ عالم صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ نے طائِف کا ارادہ فرمایا، تاکہ وہاں جاکر لوگوں کو اِسلام کی دعوت عنایت فرمائیں، طائف پہنچ کر بانیِ اسلام، شَہَنْشاہِ خیرُ الْاَنام، محبوبِ ربُّ السَّلام صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ نے پہلے پہل بَنو ثَقِیف کے تین سرداروں کو اِسلام کا پیغام پہنچایا۔

وہ ہادی جو نہ ہوسکتا تھا غَیرُاللہ سے خائِف
دِیا پیغامِ حق طائف میں، طائِف کے رئیسوں کو
چلا اِک روز مکّے سے نکل کر جانبِ طائف
دکھائی جِنسِ رُوحانی کمینوں کو خَسِیسوں کو

## قلم کانپتا ہے!

مگر افسوس! ان نادانوں نے اللہ کے نبی صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ کی نیکی کی دعوت سُن کر بجائے سرِ تسلیم خم کرنے کے انتہائی سَرکَشی کا مُظاہَرہ کیا اور طرح طرح سے بکواس کرنے لگے۔ آہ! ان بداَخلاق سرداروں نے ایسے ایسے گُستاخانہ جُملے بَکے کہ اِن کو قَلَمبند کرنے سے قلم کانپتا ہے، میرے پیارے آقا، مدینے والے مصطفٰے صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ نے اب بھی ہمّت نہ ہاری، دوسرے لوگوں کی طرف تشریف لائے اور انہیں دعوتِ اسلام پیش کی۔ آہ! صد آہ! اللہ کے پیارے نبی صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ کے پیغامِ نَجات کو سننے کے لیے کوئی تیّار ہی نہ تھا، افسوس! وہ لوگ اپنے عظیم مُحسِن کو دشمن سمجھ بیٹھے اور طرح طرح سے دل آزاریوں پر اُتر آئے۔ اُن بے رحموں نے صرف اُول فُول بکنے ہی پر اِکتِفانہ کیا بلکہ اَوباش لڑکوں کو بھی پیچھے لگادیا۔ آہ! وہ ظالم نوجوان، اللہ کے آخری نبی صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ کی جان کو آ گئے اور تالیاں بجاتے، طرح طرح سے پھبتیاں کستے پیچھا کرنے لگے، یکایک اِن ظالموں نے پتّھر اُٹھا لیے اور دیکھتے ہی دیکھتے اللہ کے آخری نبی صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ کے جسمِ مبارک پر پتّھراؤ شُروع کر دیا۔

نہ جانے چشمِ فلک نے یہ خُونی منظر کیسے دیکھا ہو گا؟ آہ! جسمِ نازنین پتھّروں سے زَخمی ہو گیا اور اِس قَدَر خون شریف بہا کہ نَعلَینِ مُبارَک خون سے بھر گئیں۔ جب آپ صَلَّی اللهُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ بے قرار ہو کر بیٹھ جاتے تو کُفّارِ جفاکار بازو تھام کر اُٹھا دیتے۔ جب پھر چلنے لگتے تو دوبارہ پتھّر برساتے اور ساتھ ساتھ ہنستے جاتے۔

بڑھے اَنبوہ در اَنبوہ پتھر لے کے دیوانے
لگے مینہ پتھروں کا رحمتِ عالم پہ برسانے
وہ اَبرِ لُطف جس کے سائے کو گلشن ترستے تھے
یہاں طائف میں اُس کے جسم پر پتھّر برستے تھے
جگہ دیتے تھے جِن کو حامِلانِ عرش آنکھوں پر
وہ نَعلینِ مُبارک ہائے خُوں سے بھر گئیں یکسر
حُضُور اِس جَور سے جب چُور ہو کر بیٹھ جاتے تھے
شَقی آتے تھے بازو تھام کر اُوپر اُٹھاتے تھے

## ہائے! مسلمانوں کا بگڑا ہوا کردار!

اے پیارے مصطفٰے صَلَّی اللهُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ کی دیوانگی میں جھومنے والے عاشقانِ رسول! ہم اسی دین کے ماننے والے ہیں جس کو ہم تک پہنچانے کے لیے ہمارے اسلاف نے اپنی زندگیاں ختم کر دیں، غیروں کے ظلم و ستم سہے، اپنا گھر بار چھوڑا، بال بچے چھوڑے، اپنا علاقہ اور وطن چھوڑا، اور ایسی ایسی قربانیاں دیں جن کا تصور ہی نہیں کیا جا سکتا، لیکن آہ! وہ اسلام جو اپنے وطن سے بڑی شان و شوکت سے نکلا تھا آج وہ پردیس میں

غریب الغرباء ہے، مُسلمانوں کی خَستہ حالی آپ کے سامنے ہے، کیا بے عَملی کے سَیلاب اور مسجدوں کی ویرانی دیکھ کر آپ کا دل نہیں جلتا؟ آہ! مغربِی فیشن کی یلغار، فِرنگی تہذیب کی طُومار، قدم قدم پر بے حیائیوں اور گناہوں کی بھَرمار، ہائے! مسلمانوں کا بگڑا ہوا کردار! یہ سب باتیں مُسلمانوں کی خیر خواہی اور آخِرت کی بہتری کے طلب گار مسلمان کے لیے بے حد غم کا باعث ہیں۔

آہ! اسلام تیرے چاہنے والے نہ رہے
جن کا تو چاند تھا افسوس وہ ہالے نہ رہے

**اے عاشقانِ رسول!** ہمارے بزرگانِ دین میں آخِر وہ کون سا جذبہ تھا جس نے ہر مرد و عورت بلکہ بچّے بچّے کو اسلام کا شیدائی بنادیا تھا؟۔ اس کا یہی جواب ہے کہ:

وہ کامِلُ الایمان مومِن تھے، وہ جوشِ ایمانی کے جذبے سے سرشار تھے۔ اور آہ! آج کا مسلمان اکثر کمزوریٔ ایمان کا شکار ہے۔ اُن کے پیشِ نظر ہر دم اللہ و رسول عَزَّوَجَلَّ و صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ کی رضا ہوا کرتی تھی۔ مگر ہائے افسوس! آج کے مسلمانوں کی اکثریت کی اب اس طرف کوئی توجُّہ نہیں۔ وہ اللہ و رسول عَزَّوَجَلَّ و صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کی مَحَبَّت سے سرشار تھے۔ اور وائے بدنصیبی! آج کے مسلمانوں کی بھاری اکثریت دنیا کی مَحَبَّت میں مُستغرق (مُس۔ تغ۔ رَق) ہے۔ وہ اعلیٰ کردار کے مالک ہوا کرتے تھے۔ مگر آج کے اکثر مسلمان فقط گُفتار (یعنی باتوں) کے غازی بن کر رہ گئے ہیں۔ آہ! صد ہزار آہ! ہم نے دنیا کی مَحَبَّت میں ڈوب کر، رِضائے الٰہی کے کاموں سے دور ہو کر، اپنی زندگیوں کو گناہوں سے آلود کر کے، اپنے پیارے آقا صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ کی پیاری پیاری

سنّتوں کے سانچے میں خود کو ڈھالنے کے بجائے غیروں کے فیشن کو اپنا کر اپنی حالت خود آپ بِگاڑ ڈالی ہے۔ پارہ 13 سُوْرَۃُ الرَّعْد کی گیارہویں آیت میں ارشاد ہوتا ہے:

اِنَّ اللّٰهَ لَا یُغَیِّرُ مَا بِقَوْمٍ حَتّٰى یُغَیِّرُوْا مَا بِاَنْفُسِهِمْ۔

ترجَمۂ کنزالایمان: بیشک اللہ کسی قوم سے اپنی نعمت نہیں بدلتا جب تک وہ خود اپنی حالت نہ بدل دیں۔ (پ۱۳، الرعد،۱۱)

افسوس! صد ہزار افسوس! بے عملی کے سبب ہم ذلّت ورُسوائی کے عمیق گڑھے میں نہایت ہی تیزی کے ساتھ گرتے چلے جارہے ہیں۔ ایک وقت وہ تھا جب غیر مسلم مسلمان کے نام سے کانپ جایا کرتے تھے اور آج مسلمان غیر مسلموں سے خوفزدہ ہے۔

**اے عاشقانِ رسول!** اب یہاں پر ایک سوال پیدا ہوتا ہے کہ مسلمانوں میں بے عملی کیسے آئی؟ حالانکہ پہلے کے مسلمان تو ایسے نہیں تھے، پھر اب کے مسلمان ایسے کیوں؟ آخر یہ کیسے ہوا؟ کون سے وہ اسباب ہیں جن کی وجہ سے ہم بلندی سے پستی کی جانب آ گئے؟

اس سوال کا ایک ہی جواب ہے اور وہ یہ کہ ہم نے اللہ کے دین کو پسِ پشت ڈال دیا۔ یعنی دنیا کو اپنے آگے اور دین کو پیچھے کر دیا ہے۔ اب ہر ایک کو اپنی دنیوی ترقی کا غم ہی ستا رہا ہے، دینِ اسلام کی ترقی، قبر و آخرت کی ترقی کی فکر ختم ہو گئی ہے۔

## دینِ اسلام کی اہمیت

**اے عاشقانِ رسول!** حالانکہ دینِ اسلام صرف ایک مذہب نہیں، بلکہ ایک مکمل ضابطۂ حیات ہے۔ یہ انسان کی زندگی کے ہر پہلو میں رہنمائی دیتا ہے: عبادات سے لے کر

معاملات تک، اخلاق سے لے کر سیاست تک۔ اور خوشی کی بات یہ کہ ہمارے اللہ پاک کو بھی جو دین پیارا اور پسندیدہ ہے وہ اسلام ہے چنانچہ قرآن پاک میں اللہ پاک نے فرمایا:

اِنَّ الدِّیْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ

**ترجمۂ کنزالایمان:** بے شک اللہ کے یہاں اسلام ہی دین ہے۔ (پ۳، سورۃ آل عمران:۱۹)

اور اسلام کی خوبیوں میں سے ایک خوبی یہ بھی ہے کہ اسلام انسان کو اس کی فطرت کے عین مطابق زندگی گزارنے کا راستہ دکھاتا ہے، جہاں دنیا کی بھلائی بھی ہے اور آخرت کی کامیابی بھی۔

## ایمان والوں کو بشارتیں

**اے عاشقانِ رسول!** اللہ پاک نے ایمان والوں کو ایمان لانے پر کئی بشارتیں بھی دی ہیں ان ہی میں سے چند یہ ہیں:

(1)۔۔۔ وَ بَشِّرِ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْۤا اَنَّ لَهُمْ قَدَمَ صِدْقٍ عِنْدَ رَبِّهِمْ۔ (پارہ ۱۱ یونس ۲)

**ترجمۂ کنزالعرفان:** ایمان والوں کو خوشخبری دو کہ ان کے لیے ان کے رب کے پاس سچ کا مقام ہے۔

مفسرین کرام نے قَدَمَ صِدْقٍ کے معنی بیان فرمائے ہیں، بہترین مقام، جنت میں بلند مرتبہ، نیک اعمال، نیک اعمال کا اَجر اور نبی کریم صَلَّى اللهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ کی شفاعت۔ (تفسیر صراط الجنان، یونس، تحت الآیۃ ۲)

(2)۔۔۔ اِنَّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ یَهْدِیْهِمْ رَبُّهُمْ بِاِیْمَانِهِمْ (پارہ ۱۱ یونس ۹)

**ترجمۂ کنز العرفان:** بیشک وہ لوگ جو ایمان لائے اور انہوں نے اچھے اعمال کئے ان کا رب ان کے ایمان کے سبب ان کی رہنمائی فرمائے گا۔

سُبْحَانَ الله! کتنی پیاری فضیلت ہے کہ مومنین کی جنت کی طرف رہنمائی اللہ پاک کی جانب سے ہو گی۔(تفسیر صراط الجنان، یونس، تحت الآیۃ۹)

(3)۔۔۔ اِنَّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ اِنَّا لَا نُضِیْعُ اَجْرَ مَنْ اَحْسَنَ عَمَلًا۔

**ترجمۂ کنز العرفان:** بیشک جو لوگ ایمان لائے اور نیک اعمال کئے ہم ان کا اجر ضائع نہیں کرتے جو اچھے عمل کرنے والے ہوں۔(پارہ۱۵ الکھف ۳۰)

(4)۔۔۔ اِنَّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ كَانَتْ لَهُمْ جَنّٰتُ الْفِرْدَوْسِ نُزُلًا۔

**ترجمۂ کنز العرفان:** بیشک جو لوگ ایمان لائے اور اچھے اعمال کئے ان کی مہمانی کیلئے فردوس کے باغات ہیں۔(پارہ۱۶ الکھف ۱۰۷)

(5)۔۔۔ اِنَّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ سَیَجْعَلُ لَهُمُ الرَّحْمٰنُ وُدًّا۔

**ترجمۂ کنز العرفان:** بیشک وہ جو ایمان لائے اور نیک اعمال کئے عنقریب رحمٰن ان کے لیے محبت پیدا کر دے گا۔(پارہ۱۶ مریم ۹۶)

تفسیر صراط الجنان میں ہے: ارشاد فرمایا کہ بیشک وہ جو ایمان لائے اور نیک اعمال کئے عنقریب اللہ پاک انہیں اپنا محبوب بنالے گا اور اپنے بندوں کے دلوں میں ان کی محبت ڈال دے گا۔(تفسیر صراط الجنان، مریم، تحت الآیۃ:۹۶)

(6)۔۔۔ اِنَّ اللّٰهَ یُدْخِلُ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ یُحَلَّوْنَ فِیْهَا مِنْ اَسَاوِرَ مِنْ ذَهَبٍ وَّ لُؤْلُؤًا ؕ وَ لِبَاسُهُمْ فِیْهَا حَرِیْرٌ۔ (پارہ ۱۷ الحج ۲۳)

**ترجمۂ کنز العرفان:** بیشک اللہ ایمان والوں کو اور نیک اعمال کرنے والوں کو ان باغوں میں داخل فرمائے گا جن کے نیچے نہریں جاری ہیں۔ انہیں ان باغوں میں سونے کے کنگن اور موتی پہنائے جائیں گے اور جنتوں میں ان کا لباس ریشم ہو گا۔

(7)۔۔۔ اِنَّ اللّٰهَ یُدٰفِعُ عَنِ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا ؕ۔ (پارہ ۱۷ الحج ۳۸)

**ترجمۂ کنز العرفان:** بیشک اللہ مسلمانوں سے بلائیں دور کرتا ہے۔

علامہ احمد صاوی رَحْمَةُ اللهِ تَعَالٰی عَلَیْهِ فرماتے ہیں کہ اس آیت کے نزول کا سبب اگرچہ خاص ہے لیکن اعتبار الفاظ کے عموم کا ہے، اس لئے مسلمان اگرچہ بلاؤں اور مصیبتوں وغیرہ سے آزمائے جائیں بالآخر عزت، نصرت اور بڑی کامیابی مسلمانوں کے لئے ہے اور یہ مصیبتیں ان کے گناہوں کا کفارہ اور درجات کی بلندی کا ذریعہ ہیں۔

(صاوی، الحج، تحت الآیۃ: ۳۸، ۴/ ۱۳۴۱-۱۳۴۰)

(8)۔۔۔ اِنَّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَهُمْ اَجْرٌ غَیْرُ مَمْنُوْنٍ۔ (پارہ ۲۴ حم السجدۃ ۸)

**ترجمۂ کنز العرفان:** بیشک ایمان لانے والوں اور اچھے اعمال کرنے والوں کیلئے بے انتہا ثواب ہے۔

(9)۔۔۔ اِنَّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ۙ اُولٰٓىِٕكَ هُمْ خَیْرُ الْبَرِیَّةِ۔ (پارہ ۳۰ البینۃ، ۷)

**ترجمۂ کنز العرفان:** بیشک جو ایمان لائے اورانہوں نے اچھے کام کئے وہی تمام مخلوق میں سب سے بہتر ہیں۔

(10)۔۔۔ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ بِاَنَّ لَهُمْ مِّنَ اللّٰهِ فَضْلًا كَبِيْرًا۔ (پارہ ۲۲ الاحزاب ۴۷)

**ترجمہ کنزالعرفان:** اور ایمان والوں کو خوشخبری دیدو کہ ان کے لیے اللہ کا بڑا فضل ہے۔

**اے عاشقانِ رسول!** دیکھا آپ نے اللہ پاک نے ایمان والوں کو کیسی کیسی نعمتوں، سعادتوں، برکتوں، رحمتوں سے سرفراز فرمایا ہے اور قبر و آخرت اور جنت میں مزید سرفراز فرمائے گا۔ اور اللہ پاک ہمیں زندگی میں ایمان پر استقامت اور مرتے وقت ایمان پر خاتمہ نصیب فرما کر ان بشارتوں سے مشرف فرمائے۔ آمین بجاہ خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

نیز اللہ پاک نے قرآنِ پاک میں دینِ اسلام قبول کرنے کے بعد چھوڑنے والوں کے لیے وعید بھی بیان فرمائی ہے چنانچہ ارشاد ہوتا ہے:

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَنْ يَّرْتَدَّ مِنْكُمْ عَنْ دِيْنِهٖ فَسَوْفَ يَاْتِي اللّٰهُ بِقَوْمٍ يُّحِبُّهُمْ وَ يُحِبُّوْنَهٗۤ۔ اَذِلَّةٍ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اَعِزَّةٍ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ۔ يُجَاهِدُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَ لَا يَخَافُوْنَ لَوْمَةَ لَآئِمٍ۔ ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ۔ وَ اللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ﴿۵۴﴾ (پ۶، المائدہ، ۵۴)

**ترجمہ کنزالایمان:** اے ایمان والو تم میں جو کوئی اپنے دین سے پھرے گا، تو عنقریب اللہ ایسے لوگ لائے گا کہ وہ اللہ کے پیارے اور اللہ ان کا پیارا مسلمانوں پر نرم اور کافروں پر سخت اللہ کی راہ میں لڑیں گے اور کسی ملامت کرنے والے کی ملامت کا اندیشہ نہ کریں گے، یہ اللہ کا فضل ہے جسے چاہے دے اور اللہ وسعت والا علم والا ہے۔

اللہ پاک بے نیاز ہے کسی کے اسلام قبول کرنے اور نہ کرنے کا محتاج نہیں، جو اسلام کو قبول کرے گا اللہ پاک اسے دنیا و آخرت میں اپنی نعمتوں سے نوازے گا اور جو اس کے دین سے منہ پھیرے گا اسے دنیا و آخرت میں رسوا کرے گا۔ یقیناً دینِ اسلام ہماری ضرورت ہے، اس کے احکامات پر عمل کرنا ہمارے لیے فائدہ مند ہے، دنیا و آخرت کی کامیابی کا سبب ہے۔ اللہ پاک سے ہم دعا کرتے ہیں کہ وہ ہمیں دینِ اسلام میں ثابت قدمی عطا فرمائے۔

## دین پر عمل کرنے کی حکمتیں

**اے عاشقانِ رسول!** شاید ہم دینِ اسلام کو گہرائی سے سمجھ نہیں پائے اسی وجہ سے ہمیں اس دین کی قدر نہیں۔ یقیناً اگر ہم دین اسلام کو اچھے انداز سے سمجھنے میں کامیاب ہو جائیں تو کبھی بھی اس کو چھوڑنے کے لیے تیار نہ ہوں۔ جیسا کہ پہلے ہوتا تھا کہ اگر کسی غیر مسلم کو دینِ اسلام کی خوبیوں کے بارے میں پتا چلتا تھا تو وہ فوراً اسلام قبول کر لیتا تھا اور کبھی بھی اسلام کو چھوڑنے کے لیے تیار نہیں ہوتا تھا اگرچہ اسے اپنی جان دینی پڑے۔

**اے عاشقانِ رسول!** اپنے ذہن میں یہ بات نقش کر لیں کہ دینِ اسلام، خدا کا پسندیدہ دین ہے، اِسے قبول کئے بغیر کوئی نیکی اللہ کی بارگاہ میں مقبول نہیں۔ ایمان و اسلام کے بغیر مرنے والا ہمیشہ ہمیش جہنم میں رہے گا جبکہ مؤمن ہمیشہ جنّت میں رہے گا۔

## اگر اسلام قبول نہیں کیا تو کوئی نیکی قبول نہیں

اللہ پاک ارشاد فرماتا ہے:

وَ مَنْ یَّبْتَغِ غَیْرَ الْاِسْلَامِ دِیْنًا فَلَنْ یُّقْبَلَ مِنْهُ ۚ وَ هُوَ فِی الْاٰخِرَةِ مِنَ الْخٰسِرِیْنَ ﴿۸۵﴾

**ترجمۂ کنزالعرفان**: اور جو کوئی اسلام کے علاوہ کوئی اور دین چاہے گا تو وہ اُس سے ہر گز قبول نہ کیا جائے گا اور وہ آخرت میں نقصان اٹھانے والوں میں سے ہو گا۔ (پ۳، آل عمرٰن:۸۵)

مسلم شریف میں ہے: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے، آپ کہتی ہیں کہ میں نے عرض کی: اے اللہ کے رسول صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم! ابنِ جُدعان (نامی شخص) زمانۂ جاہلیت میں صلہ رحمی کرنے والا، مساکین کو کھلانے پلانے والا تھا، تو کیا یہ اچھے کام اُسے نفع دیں گے؟ آپ نے فرمایا: یہ چیزیں اُسے نفع نہیں دیں گی، کیونکہ اُس نے اللہ تعالیٰ سے کبھی دعا نہیں کی تھی کہ اے پروردگار قیامت کے دن میری مغفرت فرما۔ (یعنی ایمان نہیں لایا تھا۔) (مسلم، ج۱، ص۱۹۶)

اس حدیث کے تحت امام نووی نے قاضی عیاض رحمۃُ اللہِ علیہ کا قول نقل فرمایا ہے کہ اِس بات پر اجماع منعقد ہے کہ کافروں کو اُن کے عمل کسی طرح کا کوئی نفع نہیں دیں گے۔ (المنھاج مع المسلم، ۸/۳)

اور جو ایمان نہ لایا وہ ہمیشہ جہنم میں رہے گا جیسا کہ اللہ پاک فرماتا ہے:

وَ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا وَ كَذَّبُوْا بِاٰیٰتِنَاۤ اُولٰٓىٕكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِیْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿۳۹﴾

**ترجمۂ کنزُالعرفان**: اور وہ جو کفر کریں گے اور میری آیتوں کو جھٹلائیں گے، وہ دوزخ والے ہوں گے، وہ ہمیشہ اِس میں رہیں گے۔ (پ۱، البقرۃ:۳۹)

امام ابو منصور عبد القاہر بغدادی رحمۃُ اللہِ علیہ لکھتے ہیں: اہلِ سنّت اور اُمّت کے بہترین لوگوں کا جنت و جہنم کی ہمیشگی، اہلِ جنّت کی ہمیشگی اور کافروں کے ہمیشہ حالتِ عذاب میں رہنے پر اجماع ہے۔ (اصول الدین، ص ۲۶۳)

## دینِ پر عمل کرنے کی عقلی حکمتیں

**اے عاشقانِ رسول!** دینِ اسلام پر عمل کرنے میں بے شمار عقلی اور اخلاقی حکمتیں بھی پوشیدہ ہیں ان میں سے چند یہ ہیں:

**(1)۔۔۔انفرادی سکون:** نماز، روزہ، زکات جیسے اعمال انسان کے دل کو سکون دیتے ہیں۔ آج جب کہ دنیا ذہنی دباؤ، ڈپریشن اور بے چینی کا شکار ہے، اسلام دلوں کا علاج پیش کرتا ہے۔

جیسا کہ قرآنِ پاک میں اللہ پاک ارشاد فرماتا ہے:

اَلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ تَطْمَىٕنُّ قُلُوْبُهُمْ بِذِكْرِ اللّٰهِؕ-اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَىٕنُّ الْقُلُوْبُ ﴿۲۸﴾

(پ۱۳، الرعد، ۲۸)

**ترجمۂ کنز الایمان:** وہ جو ایمان لائے اور ان کے دل اللہ کی یاد سے چین پاتے ہیں، سن لو اللہ کی یاد ہی میں دلوں کا چین ہے۔

**(2)۔۔۔اجتماعی بھلائی:** اسلام عدل، بھائی چارے، ہمدردی اور مساوات کا درس دیتا ہے۔ جب ایک معاشرہ اسلامی اصولوں پر چلتا ہے تو وہاں ظلم، کرپشن اور بدامنی کا خاتمہ ہوتا ہے۔

**(3)۔۔۔روحانی ترقی:** عبادات انسان کو اللہ سے جوڑتی ہیں، گناہوں سے پاک کرتی ہیں، اور بلند مرتبہ عطا کرتی ہیں۔

دین اسلام صرف قبر یا آخرت کے لیے نہیں، بلکہ دنیا کی خوشحالی کے لیے بھی ہے۔ ایک مسلمان جب دین پر عمل کرتا ہے تو وہ دنیا میں باعزت، مطمئن اور کامیاب ہوتا ہے اور آخرت میں جنت کا وارث بنتا ہے۔

## دین کی ضرورت

**اے عاشقانِ رسول!** یقیناً دینِ اسلام ایک زندگی اور اور اس کو چھوڑنا موت ہے۔ کہ جس نے بھی دینِ اسلام سے بے وفائی کی اور اس دین کو چھوڑا وہ اس دنیا میں ذلیل خوار ہوا اور قبر و آخرت میں تباہ و برباد ہوا۔ کیا آپ نے کبھی اس پر سوچا ہے کہ جب کوئی دینِ اسلام کو چھوڑ دیتا ہے تو اس کی زندگی انتشار اور ذلت کا شکار کیوں ہو جاتی ہیں؟ اگر نہیں سوچا تو سنیئے قرآن مجید میں اس سبب کچھ یوں بیان کیا گیا ہے:

وَمَنْ اَعْرَضَ عَنْ ذِكْرِیْ فَاِنَّ لَهٗ مَعِیْشَةً ضَنْكًا ۔(پ۱۶،طٰہٰ:۱۲۴)

**ترجمہ کنز الایمان:** اور جس نے میری یاد سے منہ پھیرا، تو بے شک اس کے لیے تنگ زندگانی ہے

اتنا ہی نہیں بلکہ اسی آیت میں آگے ارشاد ہوا:

وَّ نَحْشُرُهٗ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ اَعْمٰى(۱۲۴)

**ترجمہ کنز الایمان:** اور ہم اسے قیامت کے دن اندھا اٹھائیں گے۔(پ۱۶،طٰہٰ:۱۲۴)

**اللہ اکبر! اے عاشقانِ رسول!** ہم اللہ پاک سے دعا کرتے ہیں کہ ہمارا جینا مرنا اسلام میں ہی ہو۔ آمین۔ سچ تو یہی ہے کہ دین کی ضرورت ہمیں ہے نہ کہ ہماری دین کو، دین کو اپنانا ہماری بقاء، کامیابی، عزت اور سکون کی ضمانت ہے۔

## اے مسلمانو! بیدار ہو جاؤ

**اے عاشقانِ رسول!** دنیا کی عارضی چمک دمک ہمیں دھوکہ نہ دے۔ اصل کامیابی اللہ کی رضا اور جنت کی دائمی نعمتیں ہیں۔ کیا ہمیں نظر نہیں آتا کہ ہم دین سے دور ہو کر دنیا کی ذلت میں گر چکے ہیں؟ کیا ہم بھول گئے کہ عزت صرف دینِ اسلام میں ہے؟

ہم جب بھی دین سے دور ہوئے دنیا ہم سے دور ہو گئی۔ ہم نے نمازوں کو چھوڑا، برکتیں ہم سے چھن گئیں۔ ہم نے قرآن کو چھوڑا، ہدایت چھن گئی۔ ہم نے سنتِ نبوی چھوڑ دی، کامیابی ہم سے دور ہو گئی۔

**اے عاشقانِ رسول!** آج بھی اللہ کی رحمت کے دروازے کھلے ہیں۔ اب بھی وقت ہے۔ نمازوں کو اپنی پہچان بنا لیجیے۔ قرآن کو اپنا رہبر بنا لیجیے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کو اپنی زندگی کا زیور بنا لیجیے۔ یاد رکھیئے! جو اللہ کے دین کو تھامے گا، اللہ اسے دنیا و آخرت میں سربلندی دے گا۔ اور جو دین سے غافل ہو گا، دنیا بھی چھن جائے گی اور آخرت بھی تباہ و برباد ہو جائے گی۔

## (3)۔۔۔کون سا دین مقبول ہے؟

**اے عاشقانِ رسول!** جیسا کہ آپ کو معلوم ہوا کہ یقیناً اللہ پاک کی بارگاہ میں دین "دینِ اسلام" ہی مقبول ہے۔ اسی طرح یہ بھی معلوم ہوا کہ اللہ پاک دینِ اسلام کے علاوہ دوسرا دین اپنانے والوں سے ان کا دین قبول نہیں فرماتا۔

وَ مَنْ یَّبْتَغِ غَیْرَ الْاِسْلَامِ دِیْنًا فَلَنْ یُّقْبَلَ مِنْهُ ۚ وَ هُوَ فِی الْاٰخِرَةِ مِنَ الْخٰسِرِیْنَ (۸۵) (پ۳، آل عمران، ۸۵)

**ترجمۂ کنزالایمان:** اور جو اسلام کے سوا کوئی دین چاہے گا وہ ہرگز اس سے قبول نہ کیا جائے گا اور وہ آخرت میں زیاں کاروں (یعنی نقصان اٹھانے والوں میں) سے ہے۔

**اے عاشقانِ رسول!** اس آیت سے بخوبی پتا چلتا ہے کہ اللہ پاک تک پہنچنے کے لیے، اس کی رضا حاصل کرنے کے لیے اور اس کے نعمت والے گھر جنت میں جانے کے لیے دینِ اسلام کو قبول کرنا اور اس کے احکامات کو ماننا اور ان پر عمل کرنا ضروری ہے کیونکہ اب دنیا میں قیامت تک اللہ کا دین صرف اور صرف دینِ اسلام ہی ہے۔

## (4)۔۔۔دین اور اسلام کا معنی کیا ہے؟

**اے عاشقانِ رسول!** آپ نے سنا کہ اللہ پاک کو صرف دینِ اسلام پسند ہے، اب میں آپ کو بتاتا چلوں کہ دین کا کیا معنیٰ ہے؟ چنانچہ:

**سوال:** دین کا کیا معنیٰ ہے؟

**جواب:** امام راغب اصفہانی علیہ رحمۃ اللہ القوی لکھتے ہیں: ’’اَلدِّیْنُ یُقَالُ لِلطَّاعَةِ وَ الْجَزَاءِ‘‘ دین اطاعت کرنے اور جزا یعنی بدلہ دینے کو کہتے ہیں۔

پس دین کو دین اس لیے کہتے ہیں کہ دین کا ماننے والا اپنے دین کی اطاعت اور فرماں برداری کرتا ہے اور اس کے اس فرماں برداری کرنے پر اس کو اس کا دین بدلہ دیتا ہے۔

اور اللہ پاک نے دینِ اسلام کے ماننے والوں کو کیسا بدلہ دیا کہ مسلمانوں کو تمام امتوں سے افضل کیا، قیامت میں اپنے عرش کا سایہ دے گا اور اپنی نعمتوں والے گھر جنت میں رہنے کا ٹھکانہ بھی دے گا۔

## اسلام کا معنی

**سوال:** اسلام کا کیا معنی ہے؟

**جواب:** امامِ غزالی علیہ رحمۃ اللہ الوالی اسلام کا معنی بیان کرتے ہوئے احیاء العلوم جلد اول میں لکھتے ہیں: اسلام کا معنی: ماننا اور دل سے قبول کرنا اور اس کی اطاعت پر سرِ تسلیم خم کرنا ہے۔ نیز سرکشی، انکار اور مخالفت کو چھوڑ دینے کا نام اسلام ہے۔

(احیاء العلوم مترجم، ج۱، ص۳۶۵)

**اے عاشقانِ رسول!** دین اور اسلام کا معنی جاننے کے بعد اب یہ سوال بھی سنتے چلیں کہ:

## دینِ محمد ﷺ کا نام اسلام

**سوال:** اللہ کے آخری نبی، محمدِ عربی ﷺ کے دین کا نام دینِ اسلام کیوں رکھا گیا؟

**جواب: اے عاشقانِ رسول!** یقیناً یہ سوال قابلِ غور ہے کہ دنیا میں حضرتِ آدم علیہ السلام سے لے کر حضرت عیسی علیہ السلام تک ایک دین نہیں بلکہ سیکڑوں دین ہوئے مگر کسی بھی دین کا نام اسلام نہیں ہوا۔ بلکہ پچھلے دینوں کا نام ان کے نبی کے نام پر ہوتا تھا مثلاً: موسی علیہ السلام کے دین کا نام دینِ موسوی تو حضرتِ عیسی علیہ السلام کے دین کا نام دینِ عیسوی، حضرتِ ابراہیم علیہ السلام کے دین کا نام دینِ ابراہیمی تھا۔ لہذا اسی طریقے پر عمل کرتے ہوئے محمدِ عربی ﷺ کے دین کا نام دینِ محمدی ہونا چاہیئے تھا مگر کیا وجہ ہے کہ محمدِ عربی ﷺ کے دین کا نام دینِ اسلام رکھا گیا؟

اس کا جواب یہ ہے کہ اللہ پاک اپنے آخری نبی، محمد عربی ﷺ سے بہت محبت فرماتا ہے اسی وجہ سے تمام نبیوں اور رسولوں میں آپ کو افضل بنایا، آپ کو سید الانبیاء، سید المرسلین، اور رحمۃ للعالمین بنایا یہاں تک کہ سارے نبیوں اور رسولوں میں سے آپ کو اپنا محبوب بنایا، کیونکہ اللہ تبارک و تعالی کو سارے عالم میں سب سے پیارا اور سب سے محبوب ہمارے نبی ﷺ ہیں، کہ انھی کے لیے سارے عالم کو وجود بخشا، اگر رسول اللہ ﷺ کو پیدا کرنا مقصود نہ ہوتا تو رب تبارک و تعالی دنیا کو نہ بناتا۔ اس مضمون پر حدیثِ قدسی بھی

ہے، مگر قربان جائیں شاعروں کی شاعرانہ تخیلات پر، ظہوری صاحب نے اسی بات کو ایک اچھوتے انداز میں بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

فلک خوبصورت سجایا نہ ہوتا۔ کسی چیز کا بھی یاں سایہ نہ ہوتا
نہیں عرش و کرسی نہ چاند اور تارے۔ شب و روز ہوتے نہ ہوتے نظارے
نہ جن و بشر اور نہ کوئی پرندہ۔ حیاتی مماتی نہ مردہ نہ زندہ
نہ حوروں نہ آدم نہ حوا کی باتیں۔ نہ یعقوب یوسف زلیخا کی باتیں
نہ تخت اور تاجوں کے سلطان ہوتے۔ محلوں کے والی نہ دربان ہوتے
نہ ملتی کسی کو یہاں زندگانی۔ ہوا یہ نہ ہوتی نہ ہوتا یہ پانی
نبی نہ ولی غوث ابدال ہوتے۔ نہ ہوتے مہینے نہ یہ سال ہوتے
ثنا خواں نہ ہوتے نہ یہ خوش بیانی۔ نہ میلاد ہوتے نہ یہ نعت خوانی
نہ عرشی نہ فرشی نہ خاکی نہ نوری۔ زمانے میں کچھ بھی نہ ہوتا ظہوری
نہ قرآں حدیث و حوالہ نہ ہوتا۔ جو پیدا میرا شاہِ والا نہ ہوتا

اور اللہ پاک کا کروڑہا کروڑ احسان کہ اس نے ہمیں وہ نبی عطا فرمایا جو خود اس کا محبوب ہے، تبھی تو شاعر وارفتگی کے عالم میں کہتا ہے:

ہم اپنا انداز زمانے سے جدا رکھتے ہیں

کیوں؟

کیونکہ ہم محبوب بھی محبوبِ خدا رکھتے ہیں

اللہ پاک نے اپنے محبوب ﷺ کو وہ مرتبہ دیا کہ آج تک نہ کسی کو ملا اور نہ آئندہ کسی کو ملے گا، امامِ عشق و محبت، اعلیٰ حضرت علیہ رحمۃ العزت تبھی تو لکھتے ہیں:

وہ خدا نے ہے مرتبہ تجھ کو دیا، نہ کسی کو ملے نہ کسی کو ملا
کہ کلامِ مجید نے کھائی شہا، تیرے شہر و کلام و بقا کی قسم

ترا مسندِ ناز ہے عرشِ بریں، ترا محرم راز ہے رُوحِ امیں
تُو ہی سرورِ ہر دو جہاں ہے شہا، ترا مِثل نہیں ہے خدا کی قسم

اللہ پاک کی اپنے محبوب ﷺ سے محبت کا اندازہ اس بات سے لگا سکتے ہیں کہ اللہ پاک نے اپنے محبوب کے کئی نام اپنے نام پر رکھے مثلاً: اللہ کریم ہے، محبوب بھی کریم ہیں، اللہ رحیم ہے، محبوب بھی رحیم ہیں، اللہ عالم ہے، محبوب بھی عالم ہیں، اللہ اوّل ہے، محبوب بھی اوّل ہیں، اللہ آخر ہے، محبوب بھی آخر ہیں، اللہ ولی ہے، محبوب بھی ولی ہیں۔

اللہ پاک نے اپنے نبی کے نام اپنے نام پر رکھے۔ کیوں؟ محبت کی وجہ سے اور اسی محبت کی وجہ سے اپنے نبی کے دین کا نام بھی اللہ پاک نے اپنے نام پر رکھا۔ پس اللہ سلام ہے ، اور اپنے نبی کے دین کا نام اسلام رکھا، اور اس دین کو ماننے والوں کا نام مسلمین رکھا۔ اس کے بارے میں ایک روایت بھی سنیئے، چنانچہ:

## اللہ تعالی نے اس امت کا نام اپنے ناموں پر رکھا

امیر المؤمنین عمر فاروقِ اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ کا ایک یہودی پر کچھ آتا تھا لینے کے لیے تشریف لے گئے اور فرمایا: قسم اس کی جس نے محمد صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کو تمام آدمیوں سے برگزیدہ کیا میں تجھے نہ چھوڑوں گا۔

یہودی بولا: اللہ کی قسم! اللہ نے انہیں تمام بشر سے افضل نہ کیا، امیر المؤمنین نے اسے تمانچہ مارا، وہ بارگاہ رسالت ﷺ میں شکایت کرنے آیا، حضور اقدس صلی اللہ تعالی

علیہ وسلم نے فرمایا: عمر! تم اس تمانچہ کے بدلے اسے راضی کر دو (یعنی ذمی ہے) اور ہاں! اے یہودی! آدم علیہ السلام صفی اللہ، ابراہیم علیہ السلام خلیل اللہ، نوح علیہ السلام نجی اللہ، موسیٰ علیہ السلام کلیم اللہ، عیسیٰ علیہ السلام روح اللہ ہیں "وَاَنَا حَبِیْبُ اللّٰه" اور میں اللہ کا پیارا ہوں، ہاں! اے یہودی! اللہ نے اپنے دو ناموں پر میری امت کے نام رکھے، اللہ سلام ہے اور میری امت کا نام مسلمین رکھا اور اللہ مؤمن ہے اور میری امت کو مؤمنین کا لقب دیا، ہاں! اے یہودی! تم زمانہ میں پہلے ہو "وَنَحْنُ الْاٰخِرُوْنَ السَّابِقُوْنَ یَوْمَ الْقِیَامَةِ" اور ہم زمانے میں بعد اور روز قیامت میں سب سے پہلے ہیں، ہاں! ہاں! جنت حرام ہے انبیاء پر جب تک میں اس میں جلوہ افروز نہ ہو جاؤں اور حرام ہے امتوں پر جب تک میری امت نہ داخل ہو۔ (المصنف لابن ابی شیبہ، کتاب الفضائل، حدیث ۱۱۸۵۱، ادارۃ القرآن والعلوم اسلامیہ، کراچی، ۵۱۱/۱۱)

اسی مضمون کو سنیوں کے امام، امام احمد رضا خان علیہ رحمۃ اللہ المنان اپنے شاعرانہ انداز میں کچھ یوں بیان کرتے ہیں:

جائیں نہ جب تک غلام، خُلد ہے سب پر حرام
ملک تو ہے آپ کا، تم پہ کروروں درود

اور اعلیٰ حضرت کے بھائی جان، مولانا حسن رضا خان علیہ رحمۃ الرحمٰن، اپنے نعتیہ دیوان "ذوقِ نعت" میں اسی مضمون کو کچھ یوں بیان کیا ہے:

نہ پہنچیں گے جب تک گنہگار اُن کے
نہ جائے گی جنت میں اُمت کسی کی

**اے عاشقانِ رسول!** ہم اور آپ ناز کریں، فخر کریں کہ اللہ پاک نے اپنے محبوب ﷺ کے صدقے ہمیں یہ عزت اور عظمت دی ہے، اس کا شکر ادا کریں کہ ہمیں اس نے اپنے محبوب ﷺ کی امت میں پیدا فرمایا ہے۔

## (5)۔۔۔اسلام کیوں آیا؟

**اے عاشقانِ رسول!** اسی طرح ایک اور سوال ذہن میں آتا ہے کہ:

**سوال:** دینِ اسلام آنے سے پہلے دنیا میں کئی دین موجود تھے، لہٰذا ان کے ہوتے ہوئے دینِ اسلام کی ضرورت کیوں پڑی؟

**جواب:** اس کا جواب یہ ہے کہ یقیناً دینِ اسلام آنے سے پہلے دنیا میں کئی دین موجود تھے، کئی اب بھی ہیں اور قیامت تک رہیں گے، مگر ان تمام دینوں میں درج ذیل چیزیں نہ تھیں اور نہ ہیں:

**(1)۔۔۔** اللہ رب العالمین جو سب کا خالقِ حقیقی ہے اس کی معرفت اور عبادت کا صحیح طریقہ نہ تھا، بعض لوگ انبیائے کرام علیہم السلام کو خدا کا بیٹا کہتے، بعض بتوں کو اپنا معبود مانتے، تو بعض چاند و سورج، آگ و درخت کو اپنا معبود سمجھتے، بعض فرشتوں کو اللہ کی بیٹیاں مانتے تھے۔ اللہ کو ماننے کا جیسا حق ہے ویسا نہیں مانتے تھے بلکہ کسی نہ کسی کو شریک ٹھہراتے تھے۔

**(2)**۔۔۔ ان تمام ادیان میں لوگوں کی جانیں محفوظ نہ تھیں، جس نے جس کو چاہا قتل کر دیا، جس کی بنا پر اخوت و بھائی چارگی کی جگہ ظلم و بربریت نے لے رکھی تھی معاشرے کا سکون پامال تھا۔

**(3)**۔۔۔ ان تمام ادیان میں کسی کا مال محفوظ نہ تھا، آئے دن چوری وڈکیتیوں کا بازار گرم رہتا، طاقتور کمزور کے مال پر قبضہ کرلیتا۔

**(4)**۔۔۔ لوگوں کے نسب کی حفاظت کا کوئی انتظام نہ تھا، بدکاری کو کوئی عیب نہ سمجھا جاتا جس کی وجہ سے ولد الزنا کی کثرت تھی۔

**(5)**۔۔۔ اپنے آپ کو عقلمند کہلانے کے باوجود عقل کا صحیح استعمال نہ تھا کہ حرام وناجائز چیزوں کا استعمال عام تھا، شراب جوا، رشوت و سود جس کی عقل مذمت کرتی ہے، دیندار ہونے کے باوجود ان سب میں ملوث تھے۔

## اسلام کی ضرورت

مذکورہ چیزوں کے پیشِ نظر ایک ایسے دین کی ضرورت تھی جو معاشرے سے تمام برائیوں کا خاتمہ کر کے ایک خالقِ حقیقی کی عبادت کا درس دے لہذا اللہ پاک نے کرم فرمایا اور انسانوں کو دینِ اسلام دے کر احسان فرمایا۔ میرے آقا، اعلیٰ حضرت مجددِ دین و ملت، امام احمد رضا خان علیہ رحمۃ المنان فتاوی رضویہ، جلد 21 کے صفحہ نمبر 205 میں دینِ اسلام کے آنے کی وجہ بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں: دینِ اسلام کے آنے سے درج ذیل پانچ چیزوں کی حفاظت ہوگئی:

**(1)۔۔۔دین کی حفاظت کے لیے آیا:** تاکہ انسان کو حق و باطل میں تمیز ہو سکے۔
پس دینِ اسلام صرف ایک خدا کی عبادت کا درس دیتا ہے۔

**(2)۔۔۔جان کی حفاظت کے لیے آیا:** اسی لیے اسلام نے قتلِ ناحق کو حرام قرار دیا ہے۔

**(3)۔۔۔مال کی حفاظت کے لیے آیا:** اسی لیے اسلام نے چوری، ڈاکہ زنی اور غصب وغیرہ کو حرام قرار دیا۔

**(4)۔۔۔نسب کی حفاظت کے لیے آیا:** اسی لیے اسلام نے زنا (یعنی بدکاری) کو حرام قرار دیا۔

**(5)۔۔۔عقل کی حفاظت کے لیے آیا:** اسی لیے اسلام نے ان چیزوں کو حرام قرار دیا جن چیزوں سے عقل زائل ہوتی ہے مثلاً: نشہ والی چیزیں۔

(فتاوی رضویہ جلد۔۲۱۔ص۲۰۵۔ مطبوعہ پوربندر گجرات بتغیر)

**اے عاشقانِ رسول!** یقیناً بے شمار دینوں کے ہوتے ہوئے دنیا میں دینِ اسلام کی ضرورت تھی اسی لیے اللہ پاک نے اپنے آخری نبی ﷺ کو اپنا آخری دین دے کر دنیا میں بھیجا۔

## (6)۔۔۔دینِ اسلام کی کیا خوبیاں ہیں؟

اب یہاں پر ایک اور سوال پیدا ہوتا ہے کہ دینِ اسلام کی خوبیاں کیا کیا ہیں؟ جن کی وجہ سے دینِ اسلام تمام دین سے افضل و اعلیٰ ہو گیا۔ اور ان خوبیوں کی وجہ سے دینِ اسلام کا حق ہونا ثابت ہو جائے۔

**اے عاشقانِ رسول!** اس سوال کا جواب کان لگا کر سنیئے، کیونکہ بعض مسلمان بھی دوسرے دینوں کی تعریف کرتے نہیں تھکتے، اور بعض معاذ اللہ اپنے دین کو چھوڑ کر دوسرے دین کو قبول کر لیتے ہیں۔

اللہ پاک نے اس دین کو بہت ساری خوبیوں سے نوازا ہے جن میں سے بعض ظاہری ہیں اور بعض باطنی، ظاہری خوبیوں میں سے چند یہ ہیں:

## اسلام کی پہلی خوبی

**(1)۔۔۔اسلام کی پہلی خوبی یہ ہے کہ** اسلام ایک ایسے خدا کی عبادت کرنے کو کہتا ہے جس کے قبضہ و قدرت میں ساری کائنات ہے، ہر باطل دین کا خدا کسی نہ کسی طرح دوسرے کا محتاج اور مجبور نظر آتا ہے مگر دینِ اسلام کا خدا نہ کسی کا محتاج اور نہ مجبور۔

## اسلام کی دوسری خوبی

**(2)۔۔۔اسلام کی دوسری خوبی یہ ہے کہ** اسلام کی عبادات اور احکام میں بے شمار دینی فائدوں کے ساتھ ساتھ دنیوی فائدے بھی ہیں، اور یہ خوبی دنیا کے کسی باطل دین میں نہیں۔ آج سائنس بھی اقرار کرتی ہے کہ اسلام کی عبادات اور احکامات میں بے شمار فائدے ہیں مثال کے طور پر صرف وضو کو لے لیجئے:

سائنس کہتی ہے:

(1)۔۔۔”اگر گردن کی پُشت اور اَطراف پر روزانہ پانی کے چند قطرے لگادیئے جائیں تو رِیڑھ کی ہڈّی اور حرام مَغز کی خرابی سے پیدا ہونے والے اَمراض سے تَحَفُّظ حاصِل ہو جاتا ہے۔“

(2)۔۔۔ایک ڈاکٹر کہتا ہے: میں نے ڈِپریشن کے چند مریضوں کے روزانہ پانچ بار مُنہ دُھلائے کچھ عرصے بعد ان کی بیماری کم ہو گئی۔

(3)۔۔۔ایک ڈاکٹر اپنے مَقالے میں اِعتِراف کرتا ہے کہ: مسلمانوں میں مایوسی کا مَرَض کم پایا جاتا ہے کیوں کہ وہ دن میں کئی مرتبہ ہاتھ، منہ اور پاؤں دھوتے (یعنی وُضُو کرتے) ہیں۔

(4)۔۔۔ایک ہارٹ اِسپشلسٹ کا بڑے وُثوق (یعنی اعتماد) کے ساتھ کہنا ہے: ہائی بلڈ پریشر کے مریض کو وُضُو کرواؤ پھر اس کا بلڈ پریشر چیک کرو لازِماً کم ہو گا۔ ایک مسلمان ماہِر نفسیات کا قول ہے: ”نفسیاتی اَمراض کا بہترین عِلاج وُضو ہے۔“ مغربی ماہِرین نفسیاتی مریضوں کو وُضو کی طرح روزانہ کئی بار بدن پر پانی لگواتے ہیں۔

(5)۔۔۔وُضو میں جو ترتیب وار اَعضاء دھوئے جاتے ہیں یہ بھی حِکمت سے خالی نہیں۔ پہلے ہاتھ پانی میں ڈالنے سے جسم کا اَعصابی نِظام مُطَّلع ہو جاتا ہے اور پھر آہِستہ آہِستہ چہرے اور دِماغ کی رگوں کی طرف اِس کے اثرات پہنچتے ہیں۔ وُضُو میں پہلے ہاتھ دھونے پھر کُلّی کرنے پھر ناک میں پانی ڈالنے پھر چہرہ اور دیگر اَعضاء دھونے کی ترتیب فالج کی روک تھام کے لیے مفید ہے۔ اگر چہرہ دھونے اور مَسْح کرنے سے آغاز کیا جائے تو بدن کئی بیماریوں میں مُبتَلا ہو سکتا ہے!

(6)۔۔۔"امریکن کونسل فار بیوٹی "کی سرکردہ ممبر "بیَچر" نامی عورت نے کیا خوب اِنکشاف کیا ہے کہتی ہے: "مسلمانوں کو کسی قسم کے کیمیاوی لوشن کی حاجت نہیں وُضُو سے اِنکا چہرہ دُھل کر کئی بیماریوں سے محفوظ ہو جاتا ہے۔"

(7)۔۔۔ڈاکٹر پروفیسر جارج اَیل کہتا ہے: "منہ دھونے سے داڑھی میں اُلجھے ہوئے جراثیم بہ جاتے ہیں، جڑ تک پانی پہنچنے سے بالوں کی جڑیں مضبوط ہوتی ہیں، داڑھی کے خلال سے جُوؤں کا خطرہ دُور ہوتا ہے، داڑھی میں پانی کی تری کے ٹھہراؤ سے گردن کے پَٹھّوں، تھائی رائیڈ گلینڈ اور گلے کے اَمراض سے حِفاظت ہوتی ہے۔"

## پاگلوں کا ڈاکٹر

(8)۔۔۔ایک صاحِب کا بیان ہے: میں فرانس میں ایک جگہ وُضُو کر رہا تھا، ایک شخص کھڑا بڑے غور سے مجھے دیکھتا رہا! جب میں فارِغ ہوا تو اُس نے مجھ سے پوچھا: آپ کون اور کہاں کے وَطَنی ہیں؟ میں نے جواب دیا: میں فلاں اسلامی ملک کا مسلمان ہوں۔ پوچھا: آپ کے ملک میں کتنے پاگل خانے ہیں؟ اِس عجیب و غریب سُوال پر میں چَونکا مگر میں نے کہہ دیا: دو چار ہوں گے۔ پوچھا: ابھی تم نے کیا کیا؟ میں نے کہا: وُضُو۔ کہنے لگا: کیا روزانہ کرتے ہو؟ میں نے کہا: ہاں، بلکہ پانچ وَقت۔ وہ بڑا حیران ہوا اور بولا: میں Mental Hospital میں سرجن ہوں اور پاگل پن کے اَسباب کی تحقیق میرا مَشغَلہ ہے، میری تحقیق یہ ہے کہ دِماغ سے سارے بدن میں سِگنَل جاتے ہیں اور اَعضاء کام کرتے ہیں، ہمارا دماغ ہر وَقت Fluid (مائع) کے اندر Float کر رہا ہے۔ اس لیے ہم بھاگ دوڑ کرتے ہیں اور دماغ

کو کچھ نہیں ہوتا اگر وہ کوئی Rigid(سخت) شے ہوتی تو اب تک ٹوٹ چکی ہوتی۔ دِماغ سے چند باریک رگیں (Conductor)(مُوصِل یعنی پہنچانے والی) بن کر ہماری گردن کی پُشت سے سارے جسم کو جاتی ہیں۔ اگر بال بَہُت بڑھا دیئے جائیں اور گردن کی پُشْتُ کو خشک رکھا جائے تو اِن رگوں یعنی(Conductor) میں خشکی پیدا ہو جانے کا خطرہ کھڑا ہو جاتا ہے اور بارہا ایسا بھی ہوتا ہے کہ اِنسان کا دِماغ کام کرنا چھوڑ دیتا ہے اور وہ پاگل ہو جاتا ہے لہٰذا میں نے سوچا کہ گردن کی پُشْت کو دن میں دوچار بار ضَرور تَر کیا جائے۔ ابھی میں نے دیکھا کہ ہاتھ منہ دھونے کے ساتھ ساتھ گردن کے پیچھے بھی آپ نے کچھ کیا ہے، واقعی آپ لوگ پاگل نہیں ہوسکتے۔ مزید یہ کہ مَسْح کرنے سے لُو لگنے اور گردن توڑ بخار سے بھی بچت ہوتی ہے۔

**اے عاشقانِ رسول!** یہ باتیں سن کر آپ کو خوشی محسوس ہو رہی ہو گی کہ واہ کتنا خوب ہمارا دینِ اسلام ہے اس کے عبادات کی تعریفیں غیر بھی کر رہے ہیں۔ اور ایسا کیوں نہ ہو کہ دنیا کے تمام باطل دین خود انسانوں کے بنائے ہوئے ہیں جبکہ دینِ اسلام ساری کائنات کے خدا کا بنایا ہوا ہے۔

یہ تو صرف وضو کی خوبیاں اور حکمتیں ہیں اسی طرح آپ نماز، روزہ، حج اور زکوٰۃ کو لے لیجئے، ان کے بھی دینی فائدوں کے ساتھ ساتھ دنیوی فائدے ہیں۔ اسی طرح ہمارے نبی صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کی ہر ہر سنّت میں ہزاروں ہزار فائدے چھپے ہوئے ہیں جن میں سے کچھ تو سائنس نے ابھی بیان کئے ہیں اور بہت بیان کرنے کو باقی ہیں۔

## اسلام کی تیسری خوبی

**(3)۔۔۔اسلام کی تیسری خوبی یہ ہے کہ** بلاشبہ اسلام نے ہر خیر و بھلائی کا حکم دیا اور ہر برائی اور شر سے روکا ہے۔

اسلام نے اچھے آداب اوراخلاق حسنہ کا حکم دیا ہے مثلا: صدق وسچائی، حلم وبردباری، رقت ونرمی، عاجزی وانکساری، تواضع، شرم وحیاء، عہد ووفاداری، وقار و حلم، بہادری و شجاعت، صبر و تحمل، محبت و الفت، عدل و انصاف، رحم ومہربانی، رضامندی و قناعت، عفت و عصمت، احسان، درگزرو معافی، امانت و دیانت، نیکی کا شکریہ اداکرنا، اور غصے کو پی جانا۔ ہر ایک کے حقوق کی ادائیگی کرنے اور اس کی حق تلفی سے بچنے کا حکم دیا ہے۔

اوراسلام نے اللہ تعالی کے ساتھ شرک اور غیر اللہ کی عبادت کرنے سے لے کر ہر برائی سے منع کیا ہے، مثلاً: چوری، جوا، شراب نوشی، جھوٹ، غیبت، چغلی، وعدہ خلافی، گالی گلوچ، فحش و عریانی، سود، رشوت، دھوکہ، بدنگاہی کرنا، کسی اجنبی عورت کو دیکھنا، ماں باپ کی نافرمانی، قتل وغارت گری وغیرہ۔ بلکہ یوں کہہ لیجئے کہ دنیا کی کوئی ایسی برائی نہیں جس سے اسلام نے اپنے ماننے والوں کو منع نہ فرمایا ہو۔ بلکہ کرنا تو دور کی بات برائی کے قریب جانے سے منع کیا ہے، چنانچہ پارہ 8، سورۂ انعام کی آیت نمبر 151 میں ارشاد ہوا:

وَلَا تَقْرَبُوا الْفَوَاحِشَ مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَمَا بَطَنَ۔ (پ۸، الانعام، ۱۵۱)

**ترجمۂ کنز الایمان:** اور بے حیائیوں کے پاس نہ جاؤ جو ان میں کھلی ہیں اور جو چھپی۔

## اسلام کی چوتھی خوبی

**(4)۔۔۔اسلام کی چوتھی خوبی یہ ہے کہ** اسلام کے پاس ایسی کتاب ہے جس کے جیسی کوئی کتاب نہیں، اور وہ قرآنِ پاک ہے مثلاً:

(1)۔۔۔قرآنِ پاک جیسی کوئی کتاب بنا نہیں سکتا۔

(2)۔۔۔قرآنِ پاک کو کوئی بدل نہیں سکتا۔

(3)۔۔۔قرآنِ پاک کو کوئی ختم نہیں کر سکتا۔

(4)۔۔۔قرآنِ پاک کو اللہ پاک نے یہ عظمت دی ہے کہ اس کو دیکھنا عبادت، اس کو چھونا عبادت، اس کو پڑھنا عبادت، اس کو سننا عبادت، جس مقصد کے لیے پڑھو وہ مقصد پورا ہو۔

## قرآن کی عظمت

(1)۔۔۔دنیا میں کوئی ایسی کتاب نہیں جس میں ہر چیز کا بیان موجود ہو۔

(2)۔۔۔دنیا میں کوئی ایسی کتاب نہیں جو ہر حال میں پڑھی جاتی ہو۔

(3)۔۔۔دنیا میں کوئی ایسی کتاب نہیں جو ہر ایک لیے فائدہ مند ہو۔

(4)۔۔۔دنیا میں کوئی ایسی کتاب نہیں جس کو ہر کوئی پڑھتا ہو۔

صرف قرآن ہی وہ کتاب ہے جس کو اللہ پاک نے ہر قسم کی خوبیوں سے مالا مال کیا ہے اور ایسا کیوں نہ ہو کہ وہ اللہ پاک کا مقدس کلام ہے۔

**(1)۔۔۔** قرآنِ پاک ہی وہ کتاب ہے جس میں ہر خشک و تر، بحر و بر، گل و ثمر کا بیان ہے۔

**(2)۔۔۔** قرآنِ پاک ہی وہ کتاب ہے جس کو ہر حال میں پڑھا جاتا ہے چاہے وہ خوشی کا ماحول ہو یا غمی کا۔

**(3)۔۔۔** قرآنِ پاک ہی وہ کتاب ہے جو ہر ایک کے لیے فائدہ مند ہے۔

**(4)۔۔۔** قرآنِ پاک ہی وہ کتاب ہے جس کو ہر کوئی پڑھتا ہے، کیونکہ دنیا میں کوئی ایسی کتاب نہیں ہے:

جس کو بچہ بھی پڑھتا ہو، جس کو جوان بھی پڑھتا ہو، جس کو بوڑھا بھی پڑھتا ہو، جس کو مرد بھی پڑھتا ہو، جس کو عورت بھی پڑھتی ہو، جس کو سیٹھ بھی پڑھتا ہو، جس کو نوکر بھی پڑھتا ہو، جس کو امیر بھی پڑھتا ہو، جس کو غریب بھی پڑھتا ہو، جس کو دین دار بھی پڑھتا ہو، جس کو دنیادار بھی پڑھتا ہو، جس کو ڈاکٹر بھی پڑھتا ہو، جس کو انجینئر بھی پڑھتا ہو، جس کو ملازم بھی پڑھتا ہو، جس کو وزیر بھی پڑھتا ہو، جس کو بادشاہ بھی پڑھتا ہو، جس کو ولی بھی پڑھتا ہو، جس کو غوث بھی پڑھتا ہو، جس کو ابدال بھی پڑھتا ہو، جس کو قطب بھی پڑھتا ہو، جس کو صحابی بھی پڑھتا ہو، جس کو نبی بھی پڑھتا ہو۔

دنیا میں کوئی ایسی کتاب نہیں جس کو عربی جاننے والا بھی پڑھتا ہو، جس کو فارسی جاننے والا بھی پڑھتا ہو، جس کو اردو جاننے والا بھی پڑھتا ہو، جس کو ہندی جاننے والا بھی پڑھتا ہو، جس کو انگلش جاننے والا بھی پڑھتا ہو، جس کو مراٹھی جاننے والا بھی پڑھتا ہو، جس کو گجراتی جاننے والا بھی پڑھتا ہو، جس کو بنگلہ جاننے والا بھی پڑھتا ہو۔

دنیا میں آپ کو کوئی ایسی کتاب نہیں ملے گی جس کو ہر کوئی پڑھتا ہو، ہر زبان جاننے والا پڑھتا ہو۔ یہ اعجاز صرف اور صرف قرآن کو حاصل ہے کہ ہر کوئی پڑھ رہا ہے۔

بچے بھی پڑھ رہے ہیں، جوان بھی پڑھ رہے ہیں، بوڑھے بھی پڑھ رہے ہیں، مرد بھی پڑھ رہے ہیں، عورتیں بھی پڑھ رہی ہیں، امیر بھی پڑھ رہے ہیں، غریب بھی پڑھ رہے ہیں، دینی لائن والے بھی پڑھ رہے ہیں، دنیوی لائن والے بھی پڑھ رہے ہیں، ہر طبقے سے تعلق رکھنے والے پڑھ رہے ہیں۔

عربی جاننے والا بھی پڑھ رہا ہے، فارسی جاننے والا بھی پڑھ رہا ہے، اردو جاننے والا بھی پڑھ رہا ہے، ہندی جاننے والا بھی پڑھ رہا ہے، مراٹھی جاننے والا بھی پڑھ رہا ہے، گجراتی جاننے والا بھی پڑھ رہا ہے، بنگلہ جاننے والا بھی پڑھ رہا ہے، انگلش جاننے والا بھی پڑھ رہا ہے، چینی جاننے والا بھی پڑھ رہا ہے۔

اپنی مادری زبان میں لکھی ہوئی کتاب پڑھ پاتا ہو یا نہ پڑھ پاتا ہو مگر قرآن ضرور پڑھ رہا ہے۔

## دو عجیب باتیں

پھر ایک عجیب بات اور، کہ دنیا کی کوئی سی بھی کتاب ہو آدمی ایک بار پڑھ کر اکتا جاتا ہے دوبارہ پڑھنے کو کہو، تو پڑھنے کے لیے تیار نہیں ہوتا مگر قربان جایئے اللہ پاک کے کلام پر، قرآنِ پاک کو ایک بار پڑھ کر پھر دوبارہ پڑھا جا رہا ہے، کوئی اکتاہٹ، کوئی ملال نہیں، بلکہ اپنا شرف سمجھا جا رہا ہے کہ مجھے دوبارہ پڑھنے کی سعادت مل رہی ہے۔

اور دوسری عجیب بات، دنیا کی کوئی سی بھی کتاب پڑھتے وقت آدمی ہلتا نہیں، جھومتا نہیں، مگر عجیب بات ہے کہ جب قرآن پڑھنے لگتا ہے تو ہلنے لگتا ہے، جھومنے لگتا ہے۔ آخر قرآنِ پاک میں کیا بات ہے کہ پڑھنے والا ہلنے لگتا ہے؟

بزرگانِ دین فرماتے ہیں: در اصل بات یہ ہے کہ جب کوئی قرآن پڑھتا ہے تو اللہ پاک کی رحمتوں کا نزول اس کے دل پر ہوتا ہے جس کا ظہور بدن کے ہلنے سے ہوتا۔ اللہ اکبر! کیا شان ہے قرآنِ پاک کی، اللہ پاک ہم سب کو قرآنِ پاک کی برکتوں سے مالا مال فرمائے۔ آمین۔

## اسلام کی پانچویں خوبی

**اے عاشقانِ رسول!** اسلام کی پانچویں خوبی یہ ہے کہ اسلام میں مکمل ضابطۂ حیات موجود ہے، کہ بچے کے پیدا ہونے سے لے کر اس کے مرنے تک تمام مسائل کا حل موجود ہے۔

**اے عاشقانِ رسول!** یہ ہے ہمارا اسلام، سب سے اعلیٰ، سب سے افضل ہمارا اسلام، لیکن آج ہم اپنے اسلام اور اس کی تعلیم سے بہت دور جا چکے ہیں، چھوٹے سے چھوٹے فنکشن سے لے کر بڑے بڑے پروگرام تک، شادی کی خوشی سے لے کر فوتگی کی غمی تک، ہمارا کوئی کام اسلامی تعلیمات کے مطابق نہیں ہوتا۔

آہ! اسلام تیرے چاہنے والے نہ رہے
جن کا تو چاند تھا افسوس وہ ہالے نہ رہے

اے خاصۂ خاصانِ رُسُل وَقتِ دُعا ہے
اُمّت پہ تِری آکے عجب وقت پڑا ہے
جو دین بڑی شان سے نکلا تھا وطن سے
پَردَیس میں وہ آج غریبُ الغُربا ہے
وہ دین ہوئی بزمِ جہاں جس سے فَرُوزاں
اب اس کی مجالس میں نہ بَتی نہ دِیا ہے
ڈر ہے کہیں یہ نام بھی مٹ جائے نہ آخر
مُدّت سے اسے دَورِ زماں میٹ رہا ہے
فریاد ہے! اے کشتیٔ امّت کے نگہباں!
بیڑا یہ تباہی کے قریب آن لگا ہے
کر حق سے دعا اُمّتِ مرحوم کے حق میں
خطروں میں بہت اِس کا جہاز آکے گھرا ہے
اُمّت میں تری نیک بھی ہیں بد بھی ہیں لیکن
دِلدادہ ترا ایک سے ایک ان میں سِوا ہے
کل دیکھئے پیش آئے غلاموں کو ترے کیا
اب تک تو ترے نام پہ ایک ایک فِدا ہے
ہم نیک ہیں یا بد ہیں بالآخر ہیں تمھارے
نسبت بہت اچھی ہے اگر حال برا ہے

تدبیر سنبھلنے کی ہمارے نہیں کوئی
ہاں ایک دعا تیری کہ مقبولِ خدا ہے

**اے عاشقانِ رسول!** آ جائیں اب عمل کی جانب، آ جائیں اپنے رب کی رحمت کی جانب، چھوڑ دیں سارے گناہوں کے کام، چھوڑ دیں اپنے رب کی نافرمانیاں، چھوڑ دیں شیطان کی پیروی، پتا نہیں کب کس کی زندگی کا چراغ گل ہو جائے، پتا نہیں کب کس کو موت آ جائے، اگر بغیر توبہ کئے موت آ گئی تو ہلاکت ہی ہلاکت ہو گی۔ یقیناً اللہ پاک کا عذاب نہایت سخت ہے اور اس نے مجرمین و ظالمین کے لیے جہنم بھی تیار کر رکھی ہے جس کا تذکرہ ہی ڈرا دینے کے لیے کافی ہے چنانچہ:

## عذابِ جہنم کا تذکرہ

طبرانی نے اوسط میں روایت کی ہے کہ ایک مرتبہ حضرتِ جبریل عَلَیْہِ السَّلَام ایسے وقت میں تشریف لائے کہ اس وقت میں اس سے پہلے نہیں آتے تھے، حضور صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کھڑے ہوگئے اور فرمایا: جبریل! کیا بات ہے؟ میں تم کو متغیر دیکھ رہا ہوں؟ جبریل نے عرض کی: میں اس وقت آپ کے پاس آیا ہوں جبکہ اللہ تَعَالٰی نے جہنم کو دہکا دینے کا حکم دیا ہے۔ آپ نے فرمایا: جبریل! مجھے اس آگ یا جہنم کے بارے میں بتلاؤ! جبریل عَلَیْہِ السَّلَام نے عرض کی کہ اللہ تَعَالٰی نے "جہنم" کو حکم دیا اور اس میں ایک ہزار سال تک آگ دہکائی گئی یہاں تک کہ وہ سفید ہو گئی، پھر اسے ہزار سال تک دہکایا گیا یہاں تک کہ وہ سرخ ہو گئی، پھر اسے حکمِ خداوندی سے ہزار سال تک اور بھڑکایا گیا یہاں تک کہ وہ بالکل

سیاہ (یعنی کالی) ہو گئی، اب وہ سیاہ اور تاریک ہے، نہ اس میں چنگاری روشن ہوتی ہے اور نہ ہی اس کا بھڑکنا ختم ہوتا ہے اور نہ اس کے شعلے بجھتے ہیں۔

اس ذات کی قسم! جس نے آپ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کو نبی برحق بنا کر مبعوث فرمایا ہے، اگر سوئی کے ناکے کے برابر بھی جہنم کو کھول دیا جائے تو تمام اہلِ زمین فنا ہو جائیں، اور قسم ہے! اس ذات کی جس نے آپ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کو حق کے ساتھ بھیجا، اگر جہنم کے فرشتوں میں سے ایک فرشتہ دنیا والوں پر ظاہر ہو جائے تو زمین کی تمام مخلوق اس کی بدصورتی اور بدبو کی وجہ سے ہلاک ہو جائے، اور قسم ہے! اس ذات کی جس نے آپ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کو حق کے ساتھ مبعوث فرمایا، اگر جہنم کی زنجیروں کا ایک حلقہ "جس کا اللہ تَعَالٰی نے قرآنِ کریم میں ذکر کیا ہے" دنیا کے پہاڑوں پر رکھ دیا جائے تو وہ ریزہ ریزہ ہو جائیں اور وہ حلقہ " تَحْتُ الثَّرٰی" میں جا ٹھہرے، حضور صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے یہ سن کر فرمایا: بس جبریل بس! اتنا تذکرہ ہی کافی ہے، میرے لیے یہ بات انتہائی پریشان کن ہے۔

راوی کہتے ہیں کہ تب حضور صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے جبریل کو دیکھا! وہ رو رہے ہیں۔ آپ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے فرمایا: جبریل! تم کیوں روتے ہو حالانکہ تمہارا تو اللہ کے ہاں بہت بڑا مقام ہے۔ جبریل نے کہا: میں کیوں نہ روؤں؟ میں ہی رونے کا زیادہ حقدار ہوں، کیا خبر علم خدا میں میرا اس مقام کے علاوہ کوئی اور مقام ہو! کیا خبر کہیں مجھے اِبلیس کی طرح نہ آزمایا جائے! وہ بھی تو فرشتوں میں رہتا تھا! اور کیا خبر مجھے ہاروت و ماروت کی طرح آزمائش میں نہ ڈال دیا جائے! تب حضور صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم اور جبریل عَلَیْہِ السَّلَام دونوں اَشکبار ہو گئے اور یہ اَشکباری

برابر جاری رہی یہاں تک کہ آواز آئی:

”اے جبریل! اے محمد! اللہ تَعَالٰی نے تم دونوں کو اپنی نافرمانی سے محفوظ کرلیا ہے“پس اس کے بعد جبریل عَلَیْہِ السَّلَام آسمانوں کی طرف پرواز کر گئے۔

حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کا گزر انصار کی ایک جماعت سے ہوا جو ہنس رہے تھے اور فضول باتوں میں مصروف تھے۔ آپ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے فرمایا: تم ہنستے ہو! حالانکہ تمہارے پیچھے جہنم ہے، جسے میں جانتا ہوں، اگر تم جانتے تو کم ہنستے اور زیادہ روتے، تم کھانا پینا چھوڑ دیتے اور پہاڑوں کی طرف نکل جاتے اور انتہائی مصائب برداشت کر کے اللہ کی عبادت کرتے۔

اس وقت اللہ تَعَالٰی کی طرف سے ندا آئی کہ اے محمد! (صَلَّی اللّٰہ عَلَیْہِ وَسَلَّم) میرے بندوں کو نااُمید نہ کرو، آپ خوشخبری دینے والے بنا کر بھیجے گئے ہیں، لوگوں کو مصائب میں ڈالنے والے بنا کر نہیں بھیجے گئے، پس رسول اللہ صَلَّی اللّٰہ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے فرمایا کہ راہِ راست پر گامزن رہو اور رحمت خداوندی سے اُمید رکھو۔ (المعجم الاوسط، ۲/۷۸، الحدیث ۲۵۸۳)

مسند احمد کی روایت ہے: حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے جبریل سے کہا: میں نے کبھی بھی میکائیل کو ہنستے ہوئے نہیں دیکھا، اس کی کیا وجہ ہے؟ جبریل علیہ السلام نے کہا کہ جب سے جہنم کو پیدا کیا گیا ہے میکائیل عَلَیْہِ السَّلَام کبھی نہیں مسکرائے۔

(مسند احمد، مسند انس بن مالك بن النضر، ۴/۴۴۷، الحدیث ۱۳۳۴۲)

**اے عاشقانِ رسول!** یہ ان حضرات کا حال ہے جو بخشے بخشائے ہیں اور ان کے صدقے نہ جانے کتنوں کی بخشش ہو گی، اور ایک ہمارا حال ہے کہ رات دن گناہ کرنے کے

باوجود نہ خوفِ خدا سے رونا ہے اور نہ اپنے کئے پر پچھتانا ہے، لہذا آیئے توبہ کیجیے کہ ان شاء اللہ آج سے نیک بنوں گا، نیکوں کی صحبت اختیار کروں گا، آج سے نمازیں نہیں چھوڑوں گا، آج سے محبوب ﷺ کی سنتوں پر علم کروں گا۔ گناہوں والے سارے کام چھوڑ دوں گا۔

## (7)۔۔۔مسلمانوں سے دردمندانہ اپیل

**اے عاشقانِ رسول!** اللہ پاک نے ہمیں بغیر قربانی پیش کیے، گھر بیٹھے، مفت میں ایمان کی عظیم دولت سے مالا مال فرمایا ہے، اس پر ہمیں اللہ پاک کا شکر ادا کرنا چاہیے اور ہمیشہ ایمان پر ثابت قدم رہنے کی دعا کرتے رہنا چاہیے۔ یقیناً قبر و آخرت کی تمام راحت صرف اور صرف اسی کے لیے ہیں جو دنیا سے اپنا ایمان سلامت لے جانے میں کامیاب ہو گا جیسا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''مَنْ قَالَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ دَخَلَ الْجَنَّةَ'' جس نے کلمۂ طیبہ ''لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ'' پڑھ لیا وہ جنت میں داخل ہو گیا۔

حضرتِ سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ اللہ پاک کے آخری نبی صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلّم نے فرمایا، "بے شک اللہ پاک کے عرش کے سامنے نور کا ایک ستون ہے، جب بندہ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کہتا ہے تو وہ ستون ہلنے لگتا ہے، اللہ تبارک وتعالی اسے فرماتا ہے، "ٹھہر جا۔" وہ عرض کرتا ہے، "میں کیسے ٹھہروں حالانکہ تونے اس کلمہ پڑھنے والے کی مغفرت نہیں فرمائی۔" تو اللہ رب العزت فرماتا ہے، "بے شک میں نے اس کی مغفرت فرمادی تو پھر وہ ستون ٹھہر جاتا ہے۔

(مجمع الزوائد، کتاب الاذکار، باب ماجاء فی فضل لا الہ الا اللہ، رقم ۱۶۸۰۴، ج ۱۰، ص ۸۸)

اور قرآنِ پاک کے پارہ 18، سورۂ مؤمنین کی آیت نمبر ایک میں اللہ پاک ارشاد فرماتا ہے: "قَدْ اَفْلَحَ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝۱" **ترجمۂ کنزالایمان:** بے شک مراد کو پہنچے ایمان والے۔ اور فلاح دنیا و آخرت دونوں کی کامیابی کو کہتے ہیں لہذا اللہ پاک کے اس فرمان سے پتا چلا کہ مؤمن دنیا اور آخرت دونوں جہان میں کامیاب ہے۔

**اے عاشقانِ رسول!** میرے شیخِ طریقت، امیرِ اہلسنت، حضرت علامہ مولانا ابو بلال محمد الیاس عطار قادری رضوی زِیْدَ مَجْدُہٗ وَ شَرْفُهٗ وَ عِلْمُهٗ وَ عَمَلُهٗ وَ عُمَرُہٗ اپنی مایہ ناز کتاب "کفریہ کلمات کے بارے میں سوال جواب" میں لکھتے ہیں: اِس میں کوئی شک نہیں کہ ہم مسلمان ہیں مگر ہم میں سے کسی کے پاس اِس بات کی کوئی ضَمانت نہیں کہ وہ مرتے دم تک مسلمان ہی رہے گا۔ جس طرح بے شُمار کُفّار خوش قسمتی سے مسلمان ہو جاتے ہیں اُسی طرح مُتَعَدِّد بدنصیب مسلمانوں کا مَعاذَاللہ ایمان سے پھر کر کفر میں چلا جانا بھی ثابت ہے۔ اور جو ایمان سے پھر کر یعنی مُرتَد ہو کر مرے گا وہ ہمیشہ ہمیشہ کیلئے دوزخ میں رہے گا۔ چُنانچِہ پارہ 2 سُوْرَۃُ الْبَقَرَہ آیت نمبر 217 میں فرمانِ باری تعالیٰ ہے:

وَمَنْ يَّرْتَدِدْ مِنْكُمْ عَنْ دِيْنِهٖ فَيَمُتْ وَهُوَ كَافِرٌ فَاُولٰٓئِكَ حَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ فِى الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۚ وَ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝۲۱۷ (پ۲ البقرۃ ۲۱۷)

**تَرجَمہ کنزالایمان:** اور تم میں جو کوئی اپنے دین سے پھرے، پھر کافر ہو کر مرے، تو ان لوگوں کا کِیا اکارَت گیا دنیا میں اور آخِرت میں، اور وہ دوزخ والے ہیں، انہیں اس میں ہمیشہ رہنا۔

ایماں پہ ربِّ رحمت، دیدے تو استقامت
دیتا ہوں واسِطہ میں تجھ کو تِرے نبی کا

## نہ جانے ہمارا خاتِمہ کیسا ہو!

ایک طویل حدیثِ پاک میں اللہ پاک کے آخری نبی صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم نے یہ بھی ارشاد فرمایا: اولادِ آدم مختلف طبقات پر پیدا کی گئی، ان میں سے بعض مومن پیدا ہوئے، حالتِ ایمان پر زندہ رہے اور مومن ہی مریں گے، بعض کافر پیدا ہوئے، حالتِ کفر پر زندہ رہے اور کافِر ہی مریں گے، جبکہ بعض مومِن پیدا ہوئے، مومِنانہ زندگی گزاری اور حالتِ کفر پر رخصت ہوئے، بعض کافِر پیدا ہوئے، کافِر زندہ رہے اور مومِن ہو کر مریں گے۔ (سُنَنُ التِّرمذی ج۴ ص۸۱ حدیث ۲۱۹۸)

## شیطان عزیزوں کے روپ میں ایمان چھیننے آئے گا

**اے عاشقانِ رسول!** دنیا میں آکر ہم مسلمان تو ہو گئے مگر اب دنیا سے ایمان کو سلامت لے جانے کیلئے سخت دشوار گزار گھاٹیوں سے گزرنا ہو گا اور پھر بھی کچھ نہیں معلوم کہ خاتِمہ کیسا ہو گا! آہ! آہ! آہ! موت کے وَقت ایمان چھیننے کیلئے شیطان طرح طرح کے ہتھ کنڈے استِعمال کرتا ہے حتّٰی کہ ماں باپ کا رُوپ دھار کر بھی ایمان پر ڈاکے ڈالتا ہے اور یہود و نصاریٰ کو دُرُست ثابِت کرنے کی مذمُوم سعی کرتا ہے۔ یقینا وہ ایسا نازُک موقع ہوتا کہ بس جس پر اللہ پاک کا خاص کرم واِحسان ہوتا ہے وُہی کامیاب و کامران ہوتا ہے اور اسی کا ایمان سلامت رہتا ہے۔

میرے آقا اعلیٰ حضرت، اِمامِ اَہلسنّت، مولیٰناشاہ امام اَحمد رضا خان علیہ رحمۃُ الرَّحمٰن فتاوٰی رضویہ جلد 9 صَفْحَہ 83 پر فرماتے ہیں کہ امام اِبنُ الحاج مکّی (اُلمکی) قُدِّسَ سِرُّہٗ "مُدخَل" میں فرماتے ہیں کہ دمِ نَزع دو شیطان، آدمی کے دونوں پہلو پر آکر بیٹھتے ہیں ایک اُس کے باپ کی شکل بن کر، دوسرا ماں کی۔ ایک کہتا ہے: وہ شخص یہودی ہو کر مرا تُو (بھی) یہودی ہو جا کہ یہود وہاں بڑے چَین سے ہیں۔ دوسرا کہتا ہے: وہ شخص نصرانی (یعنی کرسچین ہو کر دنیا سے) گیا تُو (بھی) نصرانی (کرسچین) ہو جا کہ نصارٰی (کرسچین) وہاں بڑے آرام سے ہیں۔ (المدخَل لابن الحاج ج۳ ص ص ۱۸۱)

**اے عاشقانِ رسول!** واقعی مُعامَلہ بڑا نازُک ہے، اسی لیے ایمان کے برباد ہو جانے کے خوف سے خائفین کے دل ٹکرے ٹکرے ہو جاتے ہیں۔

فکرِ مَعاش بد بلا ہَولِ مَعاد جانگُزا
لاکھوں بلا میں پھنسنے کو روح بدن میں آئی کیوں

## قابلِ رشک وُہی ہے جو قَبر کے اندر مومِن ہے

**اے عاشقانِ رسول!** دنیا میں جیتے جی مومِن ہونا یقیناباعثِ سعادت ہے مگر یہ سعادت حقیقت میں اُسی صورت میں سعادت ہے کہ دنیا سے رخصت ہوتے وَقت ایمان سلامت رہے۔ خدا کی قسم! قابِلِ رشک وُہی ہے جو قَبُر کے اندر بھی مومِن ہے۔ جی ہاں جو دُنیا سے ایمان سلامت لے جانے میں کامیاب ہوا وُہی حقیقی معنوں میں کامیاب اور جو جنّت کو پالے وُہی بامُراد ہے۔ چُنانچِہ پارہ ۴ سورہ اٰلِ عمران آیت نمبر ۱۸۵ میں ارشاد ہوتا ہے:

فَمَنْ زُحْزِحَ عَنِ النَّارِ وَاُدْخِلَ الْجَنَّةَ فَقَدْ فَازَ ؕ وَمَا الْحَیٰوةُ الدُّنْیَاۤ اِلَّا مَتَاعُ الْغُرُوْرِ ﴿۱۸۵﴾

**ترجمۂ کنزالایمان:** جو آگ سے بچا کر جنّت میں داخِل کیا گیا وہ مُراد کو پہونچا اور دنیا کی زندگی تو یہی دھوکے کا مال ہے۔

## بُری صحبت ایمان کیلئے خطرناک ہے

**اے عاشقانِ رسول!** ایمان کو اپنا سب سے قیمتی سرمایہ جانیے، اور اس کی سلامتی کی فکر ہمیشہ کیجیے اور جن چیزوں سے یہ نعمت چھن جاتی ہے اس چیزوں سے دور رہنے کی کوشش کیجیے۔ یقیناً غیر مسلموں اور برے دوست سے دوری بنایئے کہ بُری صُحبت ایمان کیلئے بَہُت خطرناک ہے۔ افسوس! صد کروڑ افسوس! اس کے باوُجُود ہم غیر مسلموں اور بُرے دوستوں سے باز نہیں آتے، آہ! بُری صحبت کی نُحُوست ایسی چھائی ہے کہ لمحہ بھر کیلئے بھی تنہائی میں یادِ الٰہی کرنے کو جی نہیں چاہتا۔

یاد رکھئے! بُرا دوست ایمان کیلئے باعثِ نقصان ثابت ہو سکتا ہے۔ ہمارے پیارے پیارے آقا مکی مدنی مصطفٰے صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کا فرمانِ عبرت نشان ہے: "آدمی اپنے دوست کے دین پر ہوتا ہے اُسے یہ دیکھنا چاہیے کہ کس سے دوستی کرتا ہے۔"

(مُسند امام احمد ج۳ ص۱۶۹۔۱۶۸ حدیث ۸۰۳۴)

مُفسّرِ شہیر حکیمُ الاُمَّت حضرتِ مفتی احمد یار خان علیہ رحمۃُ الحنّان اس حدیث پاک کے تحت فرماتے ہیں: یعنی کسی سے دوستانہ کرنے سے پہلے اسے جانچ لو کہ اللہ و

رسول (صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلَّم) کا مطیع (یعنی فرماں بردار) ہے یا نہیں رب تعالیٰ فرماتا ہے:

وَكُوْنُوْا مَعَ الصّٰدِقِیْنَ ﴿۱۱۹﴾ ترجَمۂ کنزالایمان: اور سچوں کے ساتھ ہو۔ (پ۱۱، التوبۃ:۱۱۹)

صُوفیاء فرماتے ہیں کہ انسانی طبیعت میں اخذ یعنی لے لینے کی خاصیَّت ہے۔ حَریص کی صحبت سے حرص، زاہد کی صُحبت سے زُہد و تقوٰی ملے گا۔ (مرآۃ المناجیح ج۶ ص۵۹۹)

## ایمان کی حفاظت کیلئے الگ تھلگ رہنے والا

**اے عاشقانِ رسول!** ہمیں اپنے ایمان کی فکر کس طرح کرنی چاہیے اس کو اس بات سے سمجھنے کی کوشش کیجیے کہ ایک شخص سب سے الگ تھلگ رہتا تھا۔ حضرت سیِّدُنا ابودَرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس کے پاس تشریف لا کر جب اِس کا سبب دریافت کیا تو اُس نے کہا: "میرے دل میں یہ خوف بیٹھ گیا ہے کہ کہیں ایسا نہ ہو میرا ایمان چِھن جائے اور مجھے اِس کی خبر تک نہ ہو۔" (قُوتُ القُلوب ج۱ ص۴۶۸ مُلَخَّصاً)

اللہُ اکبر! ایمان کے چِھن جانے کا کیسا خوف، اللہ پاک ان کے صدقے ہمیں بھی اپنے ایمان کی فکر نصیب فرمائے۔ آمین

## ایمان لوٹنے کیلئے چِھینا جھپٹی!

**اے عاشقانِ رسول!** آہ! نہ جانے ہمارا کیا بنے گا! موت لمحہ بہ لمحہ قریب آ رہی ہے، قَبْر کی منزل کی جانب برابر آگے کُوچ جاری ہے۔ تصوُّر کیجئے کہ ہم گویا بڑی احتیاط کے

ساتھ ایمان کو بحفاظت سینے سے چِمٹائے ہوئے ہیں، ایک طرف نفسِ اَمّارہ ایمان پر جَھپَٹ رہا ہے، تو دوسری طرف شیطان پَینترے بدل بدل کروار کر رہا ہے، تیسری طرف بدمذہب ایمان پر کَمند ڈالنے میں مصروف ہیں تو چوتھی طرف سے دنیا کی بے جا مَحَبَّت ایمان کے دَرپَے ہے! یعنی یوں سمجھئے کہ کوئی ہاتھ مَروڑ رہا ہے، کوئی ٹانگ کھینچ رہا ہے، کوئی مُکّے رسید کر رہا ہے، کوئی لاتیں اُچھال رہا ہے، ہر ایک پورا زور لگا رہا ہے کہ کسی طرح ہم سے ایمان چھین لے۔ آہ! اِس حالت میں ایمان کی دولت کو سلامت لے کر قَبْر میں کیسے داخِل ہوں!

محبوبِ خدا سر پہ اَجَل آ کے کھڑی ہے
شیطان سے عطّاؔر کا ایمان بچا لو

## سَلْبِ ایمان کی فکر میں شب بھر گِریہ وزاری

**اے عاشقانِ رسول!** اولیائے کرام رَحِمَهُمُ اللّٰهُ السَّلام ایمان چِھن جانے کے خوف سے لَرزاں وتَرساں رہا کرتے تھے چُنانچِہ حضرتِ سیِّدُنا یوسُف بن اَسباط رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ فرماتے ہیں: میں ایک دَفعہ (دَف۔عَہ) حضرتِ سیِّدُنا سُفیان ثَوری رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کے پاس حاضِر ہوا۔ آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ ساری رات روتے رہے۔ میں نے دریافت کیا: کیا آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ گناہوں کے خوف سے رو رہے ہیں؟ تو آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ نے ایک تنکا اٹھایا اور فرمایا کہ گناہ تو اللہ پاک کی بار گاہ میں اِس تنکے سے بھی کم حیثیَّت رکھتے ہیں، مجھے تو اس بات کا خوف ہے کہ کہیں ایمان کی دولت نہ چِھن جائے۔

(منہاج العابدین ص ۱۶۹)

مسلماں ہے عطّارؔ تیری عطا سے
ہو ایمان پر خاتِمہ یا الٰہی

## صُبح مُومِن تو شام کو کافِر

**اے عاشقانِ رسول!** آجکل کا دور بڑا نازک دور ہے، فتنوں سے بھرا دور ہے، اس دور کی پیشن گوئی کرتے ہوئے ہمارے پیارے نبی ﷺ نے ہمیں پہلے ہی آگاہ فرمادیا ہے چنانچہ حضرتِ سیِّدُنا ابو ہُریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مَروی ہے، اللہ پاک کے آخری نبی صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کا ارشادِ مُعظَّم ہے: "ان فتنوں سے پہلے نیک اعمال کے سلسلے میں جلدی کرو! جو تاریک رات کے حِصّوں کی طرح ہوں گے۔ ایک آدمی صُبح کو مومِن ہو گا اور شام کو کافِر ہو گا اور شام کو مومِن ہو گا اور صُبح کافِر ہو گا۔ نیز اپنے دین کو دُنیاوی سازو سامان کے بدلے فروخت کر دے گا۔" (صحیح مُسلِم حدیث ۱۱۸ ص ۷۳)

ہیں غُلام آپ کے جتنے کرو دُور اُن سے فتنے
بُری موت سے بچانا مدنی مدینے والے

**اے عاشقانِ رسول!** اپنے ایمان کی اہمیت کو سمجھنے کی کوشش کیجئے اور کفر سے بچتے رہیئے یقیناً اسلام روشنی ہے اور کفر اندھیرا، اسلام پاکی ہے اور کفر ناپاکی، اور ایک عقلمند انسان روشنی کی طرف جاتا اور اندھیرے سے دور بھاگتا ہے، پاکی اختیار کرتا اور ناپاکی سے بچتا ہے، لہٰذا اسی طرح ہمیں بھی کفر کی ناپاکی سے بچ کر اپنے آپ کو پاک، صاف ستھرا رکھنا

ہے اور کفر کو اس طرح ناپسند کرنا ہے جیسا کہ مسلم شریف کی حدیثِ پاک میں ہے حضرت سیِّدُنا اَنَس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے، اللہ پاک کے آخری نبی صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلَّم کا فرمانِ عالیشان ہے: "تین خصلتیں جس شخص میں ہوں گی وہ اسلام کی حلاوت پائے گا: (1) اللہ پاک اور اس کا رسول صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلَّم اس کے نزدیک سب سے زیادہ محبوب ہوں (2) کسی سے محبت کرے تو صرف اللہ پاک کے لئے کرے اور (3) اسلام لانے کے بعد دوبارہ کفر میں لوٹنے کو اس طرح ناپسند کرے جیسے آگ میں ڈالے جانے کو ناپسند کرتا ہے۔"

(صحیح مسلم، کتاب الایمان، باب بیان خصال من۔۔۔۔۔۔الخ، الحدیث ۱۶۵، ص ۶۸۷)

**اے عاشقانِ رسول!** کفر ایسا گناہ ہے جس کو اللہ پاک کبھی نہیں معاف فرماتا چنانچہ قرآن پاک میں ارشاد ہوا:

اِنَّ اللّٰهَ لَا یَغْفِرُ اَنْ یُّشْرَكَ بِهٖ وَ یَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِكَ لِمَنْ یَّشَآءُ ۚ وَ مَنْ یُّشْرِكْ بِاللّٰهِ فَقَدِ افْتَرٰۤى اِثْمًا عَظِیْمًا (۴۸) (پ۵، النساء، ۴۸)

**ترجمۂ کنزالایمان:** بے شک اللہ اسے نہیں بخشتا کہ اس کے ساتھ کفر کیا جائے اور کفر سے نیچے جو کچھ ہے جسے چاہے معاف فرمادیتا ہے اور جس نے خدا کا شریک ٹھہرایا اس نے بڑے گناہ کا طوفان باندھا۔

اس آیت کے تحت تفسیر خزائن العرفان میں لکھا ہے: معنی یہ ہیں کہ جو کفر پر مَرے اس کی بخشش نہیں اس کے لئے ہمیشگی کا عذاب ہے اور جس نے کفر نہ کیا ہو وہ خواہ کتنا ہی گنہگار مرتکبِ کبائر ہو اور بے توبہ بھی مر جائے تو اُس کے لئے خلود نہیں اِس کی مغفرت

اللہ کی مشیّت میں ہے، چاہے معاف فرمائے یا اُس کے گناہوں پر عذاب کرے پھر اپنی رحمت سے جنّت میں داخل فرمائے۔

## آخری گزارش

**اے عاشقانِ رسول!** آپ سے آخری گزارش ہے کہ چاہے کتنی ہی مصیبتوں کا سامنا کرنا پڑے، کتنی ہی تکلیفیں برداشت کرنی پڑے، مصائب و آلام جھیلنے پڑے، غربت کی زندگی گزارنا پڑے، سب کچھ کر لیجیے گا لیکن ایمان کا سودا کسی قیمت پر نہ کیجیۓ گا، ہمیشہ ایمان پر ثابت قدم رہیۓ گا، کیونکہ ہمارے پیارے نبی ﷺ نے ارشاد فرمایا: لوگوں پر ایک زمانہ ایسا آئے گا کہ دین پر قائم رہنا اتنا دشوار ہو گا جیسے مُٹھی میں انگارا لینا، یہاں تک کہ آدمی قبرستان میں جا کر تمنا کرے گا، کہ کاش! میں اِس قبر میں ہوتا۔

(بہار شریعت، جلد،۱ص۱۱۸)

لہذا کوئی کتنی ہی لالچ دے، مال و دولت، حکومت و صدارت، خوبصورت عورت، یا کسی بھی چیز کی سہولت و آفر دے ہر گز ہر گز دنیوی چیزوں کے بدلے ایمان کا سودا مت کیجیۓ گا، یہ زندگی چار دن کی ہے، ایک دن سب کو موت آنی ہے، خوش نصیب وہ ہے جو اپنا ایمان سلامت لے کر جانے میں کامیاب ہو گیا۔ اللہ پاک ہماری حفاظت فرمائے، اور عافیت والی سعادت والی، ایمان والی زندگی اور ایمان پر موت نصیب فرمائے۔ آمین بجاہ النبی الامین ﷺ

**تمت بالخیر**

الحمد للہ اللطیف و الصلوۃ و السلام علی رسولہ الشفیق اما بعد فاعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الصلوۃ و السلام علیک یا رسول اللہ وعلی الک و اصحابک یا حبیب اللہ

# (2)امامِ حسین رضی اللہ عنہ

## آپ اس بیان میں ملاحظہ فرمائیں گے

- ☆...درود شریف کی فضیلت
- ☆...امام حسین کا تعارف و القاب
- ☆...امامِ حسین کے بچپن کے واقعات
- ☆...امامِ حسین کے بارے میں احادیث
- ☆...امامِ حسین سے محبت کرنے کا اجر
- ☆...امامِ حسین کی عبادات
- ☆...امامِ حسین کی سخاوت
- ☆...امامِ حسین کی کرامات
- ☆...امام حسین کی ازواج و اولاد
- ☆...کربلا کا درس
- ☆...یزید کا برا کردار
- ☆... ظلم کی مذمت

خطیب

مولانا ابو شفیع محمد شفیق خان عطاری مدنی فتحپوری

مکتبہ دار السنہ دھلی

# (2)امامِ حسین رضی اللہ عنہ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ اللَّطِیْفِ وَ الصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہِ الشَّفِیْقِ اَمَّا بَعْدُ

فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہ وَ عَلٰی اٰلِكَ وَ اَصْحٰبِكَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہ

اَلصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلَیْكَ یَا نَبِیَّ اللّٰہ وَ عَلٰی اٰلِكَ وَ اَصْحٰبِكَ یَا نُوْرَ اللّٰہ

## درود شریف کی انوکھی فضیلت

اے عاشقانِ رسول!اس پر فتن دور میں طرح طرح کی مصیبتوں، آزمائشوں، تکلیفوں نے ڈھیرا جمایا ہوا ہے جس کی وجہ سے ہر کوئی پریشان ہے،اور ایک ہی طرف ہر ایک کا دھیان ہے کہ میں جو چاہوں وہ ہو جائے،جو دعا کروں قبول ہو جائے،جو اپنے رب سے مانگوں مل جائے۔ مگر ایسا ہوتا نہیں۔غریب چاہتا ہے میں امیر ہو جاؤں۔ امیر امیر ہونے کے باوجود چاہتا ہے میں دنیا کا سب سے بڑا امیر بن جاؤں۔بیمار چاہتا ہے میں صحت مند ہو جاؤں۔ صحت مند چاہتا ہے میں ہمیشہ صحت مند بنا رہوں۔ماں باپ چاہتے ہیں ہمارے بچے ہمارے ساتھ اچھا سلوک کریں۔بچے چاہتے ہیں ہمارے ماں باپ ہماری ہر خواہش پوری کریں۔شوہر چاہتا ہے میری بیوی میری فرماں بردار رہے۔بیوی چاہتی ہے میرا شوہر میرے حکم کے مطابق چلے۔ہر کسی کی کوئی نہ کوئی خواہش،کوئی نہ کوئی آرزو ہوتی ہے۔اور بندہ اس کے لیے دعا بھی کرتا رہتا ہے مگر اس کی خواہش،اس کی آرزو پوری ہو کوئی ضروری نہیں۔

مگر آپ سے کوئی اللہ پاک کا ولی کہہ دے: ”مانگ کیا مانگتا ہے؟“ تو آپ سچ بتایئے ! آپ کا دل امید سے بھرے گا یا نہیں ؟ کہ یار اللہ پاک کے ایک ولی نے کہا ہے، نیک بندے نے کہا ہے، جس کو اللہ پاک کی بارگاہ میں ایک مقام و مرتبہ حاصل ہے، یقیناً اب میں جو مانگوں گا مجھے ملے گا۔ کیوں؟ کیونکہ:

نگاہِ ولی میں وہ تاثیر دیکھی
بدلتی ہزاروں کی تقدیر دیکھی

جب ولی کی نگاہ سے لوگوں کی تقدیر بدل جاتی ہے تو ان فرمان کا کیا عالم ہو گا ؟ ولیوں کی شان بہت عالیشان ہے کیونکہ ان کی شان خود ربِّ رحمان نے قرآن میں بیان فرمائی ہے:

اَلَاۤ اِنَّ اَوْلِیَآءَ اللّٰهِ لَا خَوْفٌ عَلَیْهِمْ وَ لَا هُمْ یَحْزَنُوْنَ ﴿٦٢﴾ (پ۱۱، یونس، ۶۲)

**ترجمۂ کنزالایمان:** سن لو بے شک اللہ کے ولیوں پر نہ کچھ خوف ہے نہ کچھ غم۔

آیئے اسی ضمن میں ایک ولیٔ کامل کی زبان کی تاثیر سنیئے چنانچہ:

## مُشکل کُشا کا دیدار

امیرِ اہلسنت، بانیٔ دعوتِ اسلامی، حضرت علامہ مولانا ابو بلال محمد الیاس عطار قادری دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ زِیْدَ مَجْدُہٗ وَشَرْفُہٗ وَعِلْمُہٗ وَعَمَلُہٗ اپنے رسالے ”بریلی سے مدینہ“ کے صفحہ نمبر ۸ پر اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی ایک کرامت نقل فرماتے ہیں کہ: **بعض** اِسلامی بھائیوں کو بابُ المدینہ کے ایک مُعَمَّر کاتِب عبدالْمَاجِد بن عبدالمالِک پیلی بھیتی نے یہ ایمان افروز واقِعہ سُنایا: میری عُمر اُس وَقت تیرہ برس تھی، میری سوتیلی والِدہ کا ذِہنی توازُن خراب ہو گیا

تھا، اُن کو زَنجیروں میں جکڑ کر چھت پر رکھا جاتا تھا، بَہُت علاج کروایا مگر اِفاقہ نہ ہوا۔ کسی کے مشورہ پر میں اور میرے والِد صاحِب والِدہ کو زنجیروں میں جکڑ کر جُوں تُوں پیلی بھیت سے **بریلی شریف** لائے، والِدۂ محترمہ مسلسل گالیاں بکے جارہی تھیں۔ اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان عَلَیْہِ رَحْمَۃُ الرحمٰن کو دیکھتے ہی گرج کر کہا: تم کون ہو؟ یہاں کیوں آئے ہو؟ آپ رَحْمَۃُ اللہِ تعالیٰ علیہ نے اِنتہائی نرمی سے فرمایا: محترمہ! آپ کی بہتری کے لیے حاضِر ہوا ہوں۔ والِدہ بدستور گرج کر بولیں۔ بڑے آئے بہتری کرنے والے! جو چاہتی ہوں وہ بہتری کردوگے؟ فرمایا: اِنْ شَآءَ اللہ۔ والِدہ نے کہا: ”مولا علی مُشکِل کُشا کَرَّمَ اللہ تَعَالٰی وَجْھَہُ الْکَرِیْم کا دیدار کروادو! “ یہ سنتے ہی اعلیٰ حضرت رَحْمَۃُ اللہِ تعالیٰ علیہ نے اپنے شانۂ مبارَک سے چادر شریف اُتار کر اپنے چہرۂ مُبارک پر ڈالی اور مَعاً (یعنی فوراً) ہٹالی۔ اب ہماری نظروں کے سامنے اعلیٰ حضرت رَحْمَۃُ اللہِ تعالیٰ علیہ نہیں بلکہ مولا علی مُشکِل کُشا کَرَّمَ اللہ تَعَالٰی وَجْھَہُ الْکَرِیْم اپنا چِہرہ چمکاتے کھڑے تھے۔ ہماری بوڑھی والدہ نِہایت سنجیدگی کے ساتھ جلووں میں گم تھیں، میں نے اور والِدِ محترم نے بھی خُوب جی بھر کر جاگتی آنکھوں سے مولا علی مُشکِل کُشا کَرَّمَ اللہ تَعَالٰی وَجْھَہُ الْکَرِیْم کی زیارت کی۔ پھر مولا علی مُشکِل کُشا کَرَّمَ اللہ تَعَالٰی وَجْھَہُ الْکَرِیْم نے اپنی چادر مُبارک اپنے چِہرے پر ڈال کر ہٹائی تو اب اعلیٰ حضرت رَحْمَۃُ اللہِ تعالیٰ علیہ ہمارے سامنے مُتَبَسِّم (یعنی مُسکراتے) کھڑے تھے۔ پھر اعلیٰ حضرت رَحْمَۃُ اللہِ تعالیٰ علیہ نے ایک شیشی میں دوا عطا فرمائی اورارشاد فرمایا: دو خُوراک دوا ہے، ایک خُوراک مریضہ کو دینا اگر ضَرورت محسوس نہ

ہو تو دوسری خُوراک ہر گز مت دینا۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہ ! ہماری والِدہ صِرف ایک خُوراک (یعنی Dose) میں تندرُست ہو گئیں جب تک زندہ رہیں کوئی دِماغی خرابی نہ ہوئی۔
(بریلی سے مدینہ ص ۸۔۹)

قسمت میں لاکھ پیچ ہوں سو بل ہزار کَج
یہ ساری گُتھی اِک تِری سیدھی نظر کی ہے

اللہ پاک نے اپنے اولیاء کو یہ طاقت دی ہے کہ وہ جس کو جو چاہیں عطا کریں، جس کی چاہیں جھولی بھریں، جس کی چاہیں مرادیں پوری کریں۔ اور لوگ اسی وجہ سے اولیاءُ اللہ کی بارگاہ میں جاتے بھی ہیں اور اپنی مرادیں پاتے بھی ہیں۔ اگر ایسانہ ہوتا تو سیکڑوں سال سے میرے خواجہ کے دربار میں مانگنے والوں کی بھیڑ نہ لگی رہتی۔ اعلی حضرت کے بھائی جان، مولانا حسن رضا خان، اپنے نعتیہ دیوان میں لکھتے ہیں:

خواجۂ ہند وہ دربار ہے اعلیٰ تیرا
کبھی محروم نہیں مانگنے والا تیرا

اے عاشقانِ اولیاء! ایک ہے خود ان سے مانگنا اور ایک ہے خود ان کا فرمانا کہ مانگ کیا مانگتا ہے؟ دونوں میں بڑا فرق ہے۔ بندہ خود مانگے اور اسے مل جائے ضروری نہیں مگر اللہ کا ولی خود اس سے کہے مانگ کیا مانگتا ہے؟ تو اب ضرور اسے ملے گا۔ کیوں؟ کیونکہ اللہ پاک کے ولی نے کہا ہے۔

اب ذرا آپ مجھے یہ بتایئے کہ جب ولیوں کا یہ مقام و مرتبہ ہے کہ جو چاہیں جسے چاہیں عطا کریں تو نبی کا عالم کیا ہو گا؟ جب ولی کہے کہ مانگ تجھے ملے گا، تو مل جائے۔ تو اگر نبی

کہے کہ مانگ تجھے ملے گا، تو کیا نہیں ملے گا؟ یقیناً ملے گا کیونکہ نبی کا مرتبہ ولی سے بڑا ہوتا ہے۔ اور اگر نبیوں کے نبی، اللہ پاک کے آخری نبی فرمادیں تو کیا خیال ہے؟ اللہ اکبر! جو محبوبِ خدا ہیں، حبیبِ کبریاء ہیں، شہنشاہِ جود و سخا ہیں۔ اعلی حضرت جن کی شانِ رفعت نشان کے بارے میں لکھتے ہیں:

واہ کیا جود و کرم ہے شَہِ بَطْحا تیرا
نہیں سنتا ہی نہیں مانگنے والا تیرا

فرش والے تِری شوکت کا عُلو کیا جانیں
خُسروا عرش پہ اُڑتا ہے پھَریرا تیرا

آسماں خوان زمیں خوان زمانہ مہمان
صاحبِ خانہ لقب کس کا ہے تیرا تیرا

میں تو مالِک ہی کہوں گا کہ ہو مالِک کے حبیب
یعنی محبوب و محب میں نہیں میرا تیرا

لیکن اب یہاں پر ایک سوال ہوتا ہے کہ اللہ کے آخری نبی، محمدِ عربی صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم تو اب مزارِ پاک میں تشریف لے گئے، دنیا سے پردہ فرماگئے، اب ہمیں نظر نہیں آتے، اب ہمیں کون کہے کہ مانگ کیا مانگتا ہے؟

اس سوال کا جواب یہ ہے کہ **اے نبی کے عاشقوں!** پریشان مت ہو، تمہارے نبی صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم نے تم کو ایک ایسا وظیفہ عطا کیا ہے اگر اس وظیفے کو کروگے تو جو مانگوگے پاؤگے، جو دعا کروگے قبول ہوگی۔ اور وہ وظیفہ یہ ہے:

جامع الترمذی میں ہے حضرتِ سَیِّدُنا فُضَالہ بن عُبَید رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہ سے روایت ہے کہ سیِّدُ الْمُبلِّغِین، رَحْمَۃٌ لِّلْعٰلَمِین صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ واٰلِہٖ وسلَّم (مسجد میں) تشریف فرماتھے کہ ایک آدمی آیا، اس نے نماز پڑھی اور پھر ان کَلِمات سے دُعا مانگی: اَللّٰھُمَّ اغْفِرْلِیْ وَارْحَمْنِیْ، یعنی اے اللہ ! مجھے بخش دے اور مجھ پر رَحم فرما۔ رسولُ اللہ صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ واٰلِہٖ وسلَّم نے اِرْشاد فرمایا: عَجِلْتَ اَیُّھَا الْمُصَلِّیْ اے نمازی تُونے جلدی کی۔ اِذَاصَلَّیْتَ فَقَعَدْتَ فَاحْمَدِ اللہَ بِمَا ھُوَاَھْلُہٗ، وَصَلِّ عَلَیَّ ثُمَّ ادْعُہٗ، جب تُو نماز پڑھ کر بیٹھے تو (پہلے) اللہ تعالی کی ایسی حَمْد کر جو اس کے لائق ہے، پھر مجھ پر دُرُودِ پاک پڑھ اور اس کے بعد دُعا مانگ۔

راوی کا بَیان ہے کہ اس کے بعد ایک اور شَخْص نے نماز پڑھی، پھر (فارِغ ہو کر) اللہ تعالی کی حَمْد بَیان کی اور حُضُور ﷺ پر دُرُودِ پاک پڑھا، تو سرکارِ مدینہ ﷺ نے اِرْشاد فرمایا: اَیُّھَا الْمُصَلِّیْ اُدْعُ تُجَبْ، اے نمازی! تُو دُعا مانگ، قبول کی جائے گی۔

(ترمذی، کتاب الدعوات، باب ماجاء فی جامع الدعوات۔الخ، ۵/۲۹۰، حدیث:۳۴۸۷)

**اے عاشقانِ رسول!** بَیان کردہ رِوایت سے معلوم ہوا کہ اگر دُعا مانگنے والا قَبُولِیَّت کا طالِب ہے تو اُسے چاہیے کہ دُعا کے شروع میں حمدِ الٰہی بجالائے اور سرکارِ مدینہ، قرارِ قلب وسینہ صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ واٰلِہٖ وسلَّم پر دُرُودِ پاک پڑھے پھر دعا مانگے، اس کی دعا قبول ہو گی کیونکہ خود رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اَیُّھَا الْمُصَلِّیْ اُدْعُ تُجَبْ، اے نمازی! تُو دُعا مانگ، قبول کی جائے گی۔

بچیں بے کار باتوں سے پڑھیں اے کاش کثرت سے

تِرے مَحْبُوب پر ہر دم دُرُودِ پاک ہم مولیٰ

اے عاشقانِ رسول! اس حدیثِ پاک سے ایک اور بات معلوم ہوئی کہ جو نمازی نماز کے بعد اللہ پاک کی حمد بیان کرے مثال کے طور پر ۳۳ بار "سُبْحٰنَ اللّٰه"، ۳۳ بار "اَلْحَمْدُ لِلّٰه"، ۳۴بار "اَللّٰهُ اَکْبَرْ"، پھر کم سے کم ۱۲ بار "صَلَّی اللّٰهُ عَلٰی مُحَمَّد" پڑھے اور دعا مانگے تو اس کی جانب خود بخود اللہ کے آخری نبی صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّم متوجہ ہوتے ہیں اور جس کی طرف اللہ کے آخری نبی متوجہ ہو جائیں تو اس کا دونوں جہان میں بیڑا پار ہے۔ شہزادۂ اعلیٰ حضرت، حضور مفتیٔ اعظم ہند مولانا مصطفیٰ رضا خان نوری "سامانِ بخشش" میں لکھتے ہیں:

جو آپ ہوں مرے پلے پہ پھر مجھے کیا ڈر

جدھر نگاہِ کرم ہو خدا ادھر ہو جائے

لہٰذا نیت کیجیے کہ ان شاء اللہ اب ہر نماز کے بعد اللہ پاک کی حمد و ثنا اور نبی صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّم پر درود پڑھ کر دعا مانگیں گے۔

**صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیْب!　　　　صَلَّی اللّٰهُ عَلٰی مُحَمَّد**

## بیان کا موضوع

اے عاشقانِ اہلبیت! ذکرِ شہدائے کربلا جاری و ساری ہے، اسلامی سال کا پہلا مہینہ محرم الحرام کی پر بہار رونقیں، رحمتیں سعادتیں ہیں اور آج ہم راکبِ دوشِ مصطفیٰ، جگر گوشۂ مرتضیٰ، دِل بندِ فاطمہ، سلطانِ کربلا، سید الشہدا، امامِ عالی مقام، امامِ عرش مقام،

امامِ ہمام، امامِ تشنہ کام، حضرتِ سیّدُنا **امامِ حسین** رضی اللہِ عَنہ کی مبارک سیرت کے چند اہم چیزیں سننے کی سعادت حاصل کریں گے:

**(1)۔۔۔امامِ حسین کا تعارف و القاب**

**(2)۔۔۔امامِ حسین کے بچپن کے واقعات**

**(3)۔۔۔امامِ حسین کے بارے میں احادیث**

**(4)۔۔۔امامِ حسین سے محبت کرنے کا اجر**

**(5)۔۔۔امامِ حسین کی عبادات**

**(6)۔۔۔امامِ حسین کی سخاوت**

**(7)۔۔۔امامِ حسین کی کرامات**

**(8)۔۔۔امامِ حسین کی ازواج و اولاد**

**(9)۔۔۔کربلا کا درس**

**(10)۔۔۔یزید کا برا کردار**

## (1)۔۔۔امامِ حسین کا تعارف و القاب

اے عاشقانِ اہلبیت! حَسَنَیْنِ کَرِیْمَیْن میں سے چھوٹے حضرت سیّدُنا امام حُسَین رَضِیَ اللہ عنہ ہیں حضرتِ سَیّدُنا امامِ حسین رَضِیَ اللہُ عَنْہُ کی وِلادَت ۵ شعبان ۴ھ کو مدینۂ مُنورہ میں ہوئی۔ آپ کا نام نبیِ کریم، رؤف رحیم صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے "حُسین" اور "شبیر" رکھا۔ حضرتِ امامِ حُسین رَضِیَ اللہُ عَنْہُ کی کُنیت "ابو عبد اللہ" اور لَقب "سِبْطُ رَسُوْلِ اللہِ (یعنی رَسُوْلُ

اللہ صَلَّی اللہُ عَلَیۡہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کے نَواسے)‘‘ اور ’’رَیْحَانَۃُ الرَّسُوْل‘‘ (یعنی رسول صَلَّی اللہُ عَلَیۡہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کے پھول) ہے۔ حضرتِ امامِ حسین رَضِیَ اللہُ عَنۡہُ جنّتی نوجوانوں کے سردار ہیں۔
(سیر اعلام النبلاء، الحسین الشہید...الخ، ۴/ ۴۰۲۔ ۴۰۴ ملتقطا)

نبیِ اکرم، نورِ مجسم صَلَّی اللہُ عَلَیۡہِ واٰلِہٖ وَسَلَّمَ نے آپ رَضِیَ اللہُ عَنۡہُ کے کان میں اذان دی۔ (کنز العمال، حصہ:۱۶، ۸/ ۲۵۲، حدیث:۴۵۹۹۳)

کیا بات رضاؔ اُس چمنستانِ کرم کی
زَہرا ہے کلی جس میں حُسین اور حسن پھول

حضرتِ سیِّدُنا **امامِ حسین** رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنۡہ سراپا کرامت تھے حتّٰی کہ آپ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنۡہ کی **وِلادتِ باسعادت بھی باکرامت** ہے۔ حضرت سیِّدی عارِف بِاللہ نورُالدّین عبدُ الرّحمٰن جامی قُدِّسَ سِرُّہُ السّامی ’’شَواھِدُ النُّبُوَّۃ‘‘ میں فرماتے ہیں: منقول ہے کہ امامِ پاک رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنۡہ کی مُدّتِ حَمل چھ ماہ ہے۔ **حضرتِ سیِّدُنا یحیٰی** عَلٰی نَبِیِّنَاوَعَلَیۡہِ الصَّلٰوۃُوَالسَّلام **اور امامِ عالی مقام امامِ حُسین** رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنۡہ **کے علاوہ کوئی ایسا بچّہ زندہ نہ رہا جس کی مُدّتِ حَمل چھ ماہ ہوئی ہو۔** (شَواھِدُ النُّبُوَّۃ ص ۲۲۸)

مرحبا سرورِ عالم کے پسر آئے ہیں
سیِّدہ فاطِمہ کے لختِ جگر آئے ہیں
واہ قسمت! کہ چَراغِ حَرَمین آئے ہیں
اے مسلمانو! مبارَک کہ حُسین آئے ہیں

# (2)۔۔۔امامِ حسین کے بچپن کے واقعات

## بچپن ہی میں شہادت کی شہرت

حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللّٰہ عنہ کے بچپن ہی میں آپ کی شہادت کی خبر پھیل گئی تھی، چنانچہ ایک مرتبہ حضرت سیّدنا جبریل امین علیہ السّلام رسولِ کریم صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کی بارگاہ میں حاضر تھے کہ امام حسین رضی اللّٰہ عنہ بھی حاضر بارگاہ ہوگئے اور آپ صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کی مبارک گود میں بیٹھ گئے۔ جبریل امین علیہ السّلام نے عرض کی: "آپ کی اُمّت آپ کے اس بیٹے کو شہید کردے گی۔" جبریل امین علیہ السّلام نے بارگاہ رسالت میں مقامِ شہادت کا نام بتا کر مٹی بھی پیش کی۔

(معجم کبیر، ۳/۱۰۸، حدیث:۲۸۱۷ماخوذاً)

## پیدائش کے بعد نبی پاک کی کرم نوازیاں

امام حسین رضی اللّٰہ عنہ کی ایک خاص فضیلت یہ بھی ہے کہ رسولِ کریم صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم نے اپنے لختِ جگر حضرت ابراہیم رضی اللّٰہ عنہ کو ان پر قربان فرمایا چنانچہ مروی ہے کہ ایک روز حضور پرنُور صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کے دائیں زانو مبارک پر امام حسین اور بائیں پر حضورِ اکرم صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کے صاحبزادے حضرت ابراہیم رضی اللّٰہ عنہ بیٹھے تھے، حضرت جبریل علیہ السّلام نے حاضر ہوکر عرض کی: ان دونوں کو اللہ پاک حضور کے پاس (اکٹھا) نہ رکھے گا ایک کو اختیار فرمالیجئے۔ حضورِ اکرم صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم نے امام حسین رضی اللّٰہ عنہ کی جدائی گوارا نہ فرمائی،

تین دن کے بعد حضرت ابراہیم رضی اللہُ عنہ کا وصال ہو گیا۔ اس واقعہ کے بعد حضور نبیِّ رحمت صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم جب آپ کو آتا دیکھتے تو بوسہ دیتے، سینے سے لگا لیتے اور فرماتے: "فَدَیْتُ مَنْ فَدَیْتُهُ بِابْنِی اِبْرَاهِیمَ "یعنی میں اس پر قربان کہ جس پر میں نے اپنا بیٹا ابراہیم قربان کیا۔ (تاریخ بغداد، ۲/۲۰۰)

## رنگ و جسامت میں نبیِّ پاک سے مشابہت

آپ رضی اللہُ عنہ نبیِّ پاک صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کے مشابہ تھے جیسا کہ حضرت علیُّ المرتضیٰ، شیرِ خدا کرّمَ اللہُ وجہہ الکریم فرماتے ہیں: جس کی یہ خواہش ہو کہ وہ ایسی ہستی کو دیکھے جو چہرے سے گردن تک سرکار صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کے سب سے زیادہ مُشابہ ہو وہ حَسن بن علی رضی اللہ عنہما کو دیکھ لے اور جس کی یہ خواہش ہو کہ ایسی ہستی کو دیکھے جو گردن سے ٹخنے تک رنگ و جسامت میں نبیِّ کریم صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کے سب سے زِیادہ مُشابہ ہو وہ حُسین بن علی رضی اللہ عنہما کو دیکھ لے۔

(معجم کبیر، ۳/۹۵، حدیث:۲۷۶۸)

## (3)---امامِ حسین کے بارے میں احادیث

اے عاشقانِ امامِ حسین! ہمارے امامِ حسین رضی اللہ عنہ کی شان و عظمت بہت بلند و بالا ہے چنانچہ اللہ کے آخری نبی صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کے چند ارشادات سنیئے اور محبتِ امامِ حسین رضی اللہ عنہ میں اضافہ کیجیے:

(۱)۔۔۔ **حسین** رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہ مجھ سے ہے اور میں حسین رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہ سے ہوں، اللہ پاک اُس سے مَحَبَّت فرماتا ہے جو حسین (رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہ) سے مَحَبَّت کرے۔(ترمذی ج۵ ص۴۲۹ حدیث ۳۸۰۰)

(۲)۔۔۔ حسن و حسین رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُمَا سے جس نے محبت کی اس نے مجھ سے مَحَبَّت کی اور جس نے ان سے دشمنی کی اس نے مجھ سے دشمنی کی۔

(المستدرك ج۴ ص۱۵٦ حدیث ۴۸۳۰)

(۳)۔۔۔ حسن و حسین رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُمَا دنیا میں میرے دو پھول ہیں۔

(بخاری ج۲ ص۵۴۷ حدیث ۳۷۵۳)

(۴)۔۔۔ حسن و حسین رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُمَا جنتی جوانوں کے سردار ہیں۔

(ترمذی ج۵ ص۴۲٦ حدیث ۳۷۹۳)

## (4)۔۔۔امامِ حسین سے محبت کرنے کا اجر

اے عاشقانِ امامِ حسین! ابھی آپ نے سنا کہ ہمارے پیارے نبی، اللہ کے آخری نبی صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے فرمایا: حسن و حسین رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُمَا سے جس نے محبت کی اس نے مجھ سے مَحَبَّت کی اور جس نے ان سے دشمنی کی اس نے مجھ سے دشمنی کی۔

(المستدرك ج۴ ص۱۵٦ حدیث ۴۸۳۰)

یقیناً امامِ حسین سے محبت کا اجر بہت بڑا ہے اور یہ عمل اللہ پاک کو محبوب و پسندیدہ ہے چنانچہ اس ضمن میں ایک واقعہ سنئے:

## محبتِ امامِ حسین کا اجر

حضرت سَیِّدنا علامہ عبدُالرَّحمٰن ابنِ جوزی رَحْمَۃُ اللہ عَلَیْہ فرماتے ہیں: ایک مرتبہ عَمْرو بن لیث کے سامنے اس کی تمام فوج کو جمع کیا گیا، عَمْرو بن لیث نے جب اپنی فوج کی یہ کثرت دیکھی تو رو پڑا اور دل ہی دل میں کہنے لگا، اے کاش! امامِ حُسین رَضِیَ اللہُ عَنْہُ کی شہادت کے وقت میں وہاں موجود ہوتا اور میرے پاس اتنی فوج ہوتی تو میں اپنی جان، شان و شوکت اور ساری فوج کو ان پر قربان کردیتا۔ اس زمانے کے کسی ولی کو خواب میں، حضورِ اکرم، نورِ مجسم صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کی زیارت ہوئی، تو آپ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے فرمایا: عَمْرو بن لیث سے کہہ دو کہ اس کے دل میں جو خیال آیا ہے ہمیں اس کی خبر ہے اور ہم نے اس کے ارادے کو قبول کرلیا ہے، اللہ کریم تمہیں اس ارادے اور اس خیال پر اجرِ عظیم عطا فرمائے۔ جب خواب دیکھنے والے نے عَمْرو بن لیث کو یہ خوش خبری سنائی تو وہ خوشی سے جھوم اُٹھا اور اس کی آنکھوں سے آنسوؤں کی جھڑی لگ گئی۔

(بستان الواعظین، مجلس فی فضل یوم عاشوراء وما جاء فیہ، ص ۲۴۰ ملتقطا)

اے عاشقانِ امامِ حسین! سُنا آپ نے کہ جو خوش نصیب اپنی شہرت اور مقام و مرتبے کی پروا کئے بغیر محض دل میں رِضائے الٰہی اور خوشنودیِ مُصْطَفٰے کے حُصول اور آپ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ واٰلِہٖ وَسَلَّمَ کی نسبت و شرافت کی بناپر امامِ حسین رَضِیَ اللہُ عَنْہُ سے عقیدت و محبت کا اظہار کرے، اپنے دل میں ان کی خدمت کرنے کی تمنا بسائے تو اس خوش قسمت پر پیارے آقا، محبوبِ خدا صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ واٰلِہٖ وَسَلَّمَ کا ضرور کرم ہوتا ہے جیسا کہ بیان کردہ واقعہ

میں اپنے ایک غلام کے خواب میں تشریف لا کر عمرو بن لیث کے لیے خوشخبری ارشاد فرمائی اوراس کے دل میں آنے والے خیال(Opinion) کو اپنی بارگاہ میں قبول فرمایا۔ آیئے! سنتے ہیں کہ عَمْرو بن لیث کو محبتِ امامِ حُسین کی وجہ سے اور کیا مقام ومرتبہ ملا، چنانچہ:

## محبتِ امامِ حُسین کی وجہ سے مغفرت ہوگئی

خُراسان کے حاکم عَمْر وبن لیث کوانتقال کے بعد کسی نے خواب میں دیکھ کر پوچھا: اللہ پاک نے تیرے ساتھ کیا معاملہ فرمایا؟ اس نے کہا: اللہ کریم نے مجھے بخش دیا، پوچھا کس سبب سے؟ اس نے کہا: ایک مرتبہ میں پہاڑ سے اپنے لشکر کی کثرت دیکھ کر خوش ہو رہا تھا تو میں نے تمنا کی کاش! میں اُس وقت میدانِ کربلا میں ہوتا، جب یزیدی لشکر امامِ حسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ اور دیگر اہلِ بیت پر ظلم وستم کر رہے تھے تو میں آپ کی کچھ خدمت کر سکتا۔ تو ربِّ کریم نے اِسی نیت کے سبب میری مغفرت فرمادی۔

(مدارج النبوت، باب نہم ذکر حقوق آنحضرت، ۱/۳۰۵ ملخصا)

پیارے پیارے اسلامی بھائیو! یہ حقیقت ہے جو شخص اپنے دل میں محبتِ اہلِ بیت اور سَیِّدُنا امامِ حُسین کی محبت کو بسالیتا ہے وہ دنیا وآخرت کی برکتوں سے حصہ پالیتا ہے کیونکہ اہلِ بیتِ اطہار سے محبت کرنا ایسا ہی ہے جیسے پیارے پیارے آقا، مدینے والے مصطفٰے صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ واٰلِہٖ وَسَلَّمَ سے محبت کرنا اہلِ بیتِ اطہار کی محبت دنیا وآخرت کی بے شمار بھلائیوں کا سرچشمہ ہے۔ یہاں تک کہ اہلِ بیتِ اطہار کی محبت شفاعتِ مُصْطَفٰے حاصل ہونے کا ذریعہ ہے، جیسا کہ مُصْطَفٰے جانِ رحمت، شمعِ بزمِ ہدایت صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ واٰلِہٖ وَسَلَّم کا فرمان

ہے:جو شخص وَسیلہ حاصل کرنا چاہتا ہے اور یہ چاہتا ہے کہ میری بارگاہ میں اس کی کوئی خدمت ہو، جس کے سبب میں قیامت کے دن اس کی شفاعت کروں، اُسے چاہیے کہ میرے اہلِ بیت کی خدمت کرے اور اُنہیں خُوش کرے۔(برکاتِ آلِ رسول، ص۱۱۰)

اے عاشقانِ اہلبیت! ہمیں بھی چاہیے کہ اہلِ بیتِ اطہار اور بالخصوص سَیّدنا امامِ حسین رَضِیَ اللہُ عَنْہُ کی غُلامی کا پٹا اپنے گلے میں ڈال کر ان کی سیرتِ طیبہ کے روشن پہلوؤں پر عمل کریں، اِن مقدّس ہستیوں کا نہایت اَدب واِحترام بجالائیں، ان کی خُوشی کو اپنی خُوشی اور ان کے غم کو اپنا غم سمجھیں، ان سے دِل وجان سے محبت کریں، کیونکہ آقا کریم صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ واٰلِہٖ وَسَلَّمَ حضراتِ حسنینِ کریمین سے بے پناہ محبت فرماتے تھے، چنانچہ

## حضراتِ حسنینِ کریمین سے محبت

حضرتِ سَیّدُنا ابو ایوب انصاری رَضِیَ اللہُ عَنْہُ فرماتے ہیں: میں رسولُ اللہ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کی بارگاہ میں حاضر ہوا تو حضراتِ حسنینِ کریمین رَضِیَ اللہُ عَنْہُما آپ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کی گود میں کھیل رہے تھے۔ میں نے عرض کی: یارسول اللہ! کیا آپ اِن سے محبت کرتے ہیں؟ نانائے حسنین صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے فرمایا: میں ان سے محبت کیوں نہ کروں، حالانکہ یہ میرے دو پھول ہیں جن کی مہک میں سونگھتا ہوں۔

(معجم کبیر، ۴/ ۱۵۵، حدیث:۳۹۹۰)

کس زباں سے ہوں بیاں عزو شانِ اہلِ بیت
مدح گوئے مُصطفٰے ہے مدح خوانِ اہلِ بیت

مُصطفٰے عزت بڑھانے کے لیے تعظیم دیں
ہے بلند اِقبال تیرا دُودمانِ اہلِ بیت

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیْب!　　صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّد

پیارے پیارے اسلامی بھائیو! ربِّ کریم جَلَّ جَلَالُہٗ نے امامِ عالی مقام، امامِ حسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کو بہت سی خصوصیات اور شان و عظمت سے نوازا تھا، آپ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کی عبادت وریاضت، تقویٰ وپرہیز گاری بھی آپ کی سیرت کا ایک روشن باب ہے۔

## (5)۔۔۔امامِ حُسین کی عبادت

امامِ عالی مقام، امامِ حسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کی سیرتِ طیبہ کے روشن پہلوؤں سے معلوم ہوا کہ آپ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ ہر وصف میں اپنی مثال آپ تھے، لیکن یہ اوصاف آپ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کو اپنے ہی گھر سے تربیت میں ملے تھے کیونکہ بچے کی تربیت کا سب سے پہلا مکتب (اسکول) اس کا گھر ہوتا ہے، بچے کے سب سے پہلے اُستاد والدین ہوتے ہیں اور آپ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کا گھرانہ وحی والہام کا مرکز اور علم وعرفان کا چشمہ تھا، آپ کا گھرانہ رشکِ کائنات اور مرکزِ تجلیات تھا، آپ کا گھرانہ عبادت وریاضت اور سخاوت کا مرکز تھا، آپ کا گھرانہ زُہد وتقویٰ اور پرہیز گاری کا سرچشمہ تھا، آپ کا گھرانہ غریبوں کی حاجت روائی اور غم کے ماروں کا سہارا تھا، آپ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کو تو بچپن میں تعلیم و تربیت کا ایسا بابرکت نورانی وروحانی ماحول میسر آیا کہ دوعالم کے مالک ومختار، مکی مَدَنی سرکار صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کی گود سے تربیت ملی، حضور نبیِ رحمت، شفیعِ اُمّت صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ واٰلِہٖ وَسَلَّم کا خاص فیضان

ملا،یہی وجہ تھی کہ حضرتِ امامِ حسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ علم و فضل میں یکتا تھے،حضرتِ امامِ حسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ ایثار و توکل کے پیکر تھے،حضرتِ امامِ حسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ شجاعت و بہادری میں بے مثال تھے،حضرتِ امامِ حسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ تقویٰ و پرہیز گاری کے مالک تھے،حضرتِ امامِ حسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ صدقہ و خیرات کے بے مثال نمونے تھے،حضرتِ امامِ حُسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ ہر حال میں صبر و شکر کے عادی تھے،حضرتِ امامِ حُسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ بھلائی کے کاموں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لینے والے تھے،حضرتِ امامِ حُسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ عبادت و ریاضت کے پیکر تھے،حضرتِ امامِ حُسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ فرائض کی ادائیگی کے ساتھ ساتھ نفل عبادت اور کثرت سے تلاوتِ قرآن کے شوقین تھے،یہاں تک کہ بہت سی روایتوں میں آپ کی عبادت و ریاضت،نفل نمازوں اور بھلائی کے کاموں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لینے کا تذکرہ ملتا ہے،آیئے!آپ کی عبادت کے متعلق (۲)روایات سنتے ہیں:چنانچہ

## نماز و روزے کے پابند

۱:۔علامہ ابنِ اثیر جزری رَحْمَۃُ اللّٰہِ عَلَیْہ فرماتے ہیں:كَانَ الْحُسَيْنُ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ فَاضِلاً كَثِيْرَ الصَّوْمِ وَالصَّلٰوةِ وَالْحَجِّ وَالصَّدَقَةِ وَاَفْعَالِ الْخَيْرِ جَمِيْعِهَا یعنی حضرت سَیِّدُنا امامِ حُسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کثرت سے نماز پڑھتے،روزہ رکھتے،حج کرتے،صدقہ و خیرات کرتے اور تمام بھلائی کے کاموں میں حصہ لیتے تھے۔(اسد الغابۃ،رقم:۱۱۷۳،الحسین بن علی،۲/۲۸)

۲:۔آپ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کے بیٹے حضرتِ سَیِّدنا امام زین العابدین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہ نے فرمایا:میرے والدِ گرامی حضرت سیّدنا امامِ حُسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہ دن اور رات میں ہزار

(۱۰۰۰) رکعت نوافل ادا فرمایا کرتے تھے۔(عقد الفرید،باب من کلام الزھاد و أخبار العباد،۳/۱۱۴مختصرا)

اے عاشقانِ امامِ حسین! سُنا آپ نے کہ حضرتِ امامِ حسین رَضِیَ اللہُ عَنْہُ عبادت کا کس قدر ذوق و شوق رکھتے تھے، ہم غور کریں کیا ہم فرض نماز بھی پڑھتے ہیں؟ حضرتِ امامِ حُسین رَضِیَ اللہُ عَنْہُ فرض روزوں کے علاوہ نفل روزے بھی کثرت سے رکھتے تھے، ہم غور کریں کیا ہم فرض روزے بھی رکھتے ہیں؟ حضرتِ امامِ حُسین رَضِیَ اللہُ عَنْہُ کثیر نوافل ادا کرتے تھے، حضرتِ امامِ حُسین رَضِیَ اللہُ عَنْہُ کثرت سے صدقہ و خیرات کرتے تھے، ہم غور کریں کیا ہم زکوٰۃ بھی اس کے شرعی اُصولوں کے مطابق دیتے ہیں؟ حضرتِ امامِ حُسین رَضِیَ اللہُ عَنْہُ نیک اعمال بجالاتے تھے، ہم غور کریں کیا ہم اللہ پاک کو راضی کرنے والے کاموں پر عمل کر کے زندگی گزار رہے ہیں یا نہیں؟ حضرتِ امامِ حُسین رَضِیَ اللہُ عَنْہُ حج کی آدائیگی کے شوقین تھے، ہم غور کریں کیا ہم نے استطاعت کے باوجود شرعی اصولوں کے مطابق فرض حج بھی کیا ہے کہ نہیں؟ اَلْغَرَض! حضرت امام حسین رَضِیَ اللہُ عَنْہُ اپنی زندگی کے شب و روز ربِّ کریم کی اطاعت و فرمانبرداری اور عبادت و ریاضت میں گزارتے اور کوئی لمحہ (Moment) فضولیات میں بسر نہ کرتے بلکہ ہر وقت دل یادِ خداوندی میں مصروف رہتا تو زبان ذکرِ خُدا سے معمور رہتی، گویا کہ آپ اُٹھتے بیٹھتے، چلتے پھرتے، کھاتے پیتے، سوتے جاگتے، ہر حالت میں اور ہر وقت ربِّ کریم کا ذِکر کرتے اور خصوصاً نماز کی ادائیگی کا بے حد خیال فرماتے اور بڑے ذوق و شوق سے نماز ادا فرماتے، کیونکہ نماز کی تعلیم تو بچپن ہی میں نبیِ کریم، رؤف رحیم صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم سے حاصل ہوئی تھی، یہ مدنی تربیت کا ہی فیضان تھا کہ آپ فرض نمازوں کے ساتھ ساتھ نوافل کی بھی بہت زیادہ کثرت فرماتے تھے۔

سُبْحٰنَ اللہ! قُربان جائیے! نواسۂ رسول، جگر گوشۂ بتول حضرتِ امامِ حُسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کی عبادت و ریاضت کے ذوق و شوق پر کہ جنّتی نوجوانوں کے سردار ہیں، حضرتِ امامِ حُسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ بلند مرتبہ صحابی ہیں، حضرتِ امامِ حُسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ اہلِ بیتِ مُصطفٰی میں شامل ہیں، حضرتِ امامِ حُسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ اَمیرُالمؤمنین حَضرتِ سَیّدُنا مولیٰ علی رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کے شہزادے ہیں، حضرتِ امامِ حُسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ حضرت بی بی فاطمہ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہَا کے جگر کے ٹکڑے ہیں، حضرتِ امامِ حُسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ دوجہاں کے مالک و مختار، مکی مدنی سرکار صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ واٰلِہٖ وَسَلَّمَ کے نواسے ہیں، حضرتِ امامِ حُسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ اہلِ بیتِ مصطفٰی میں سے ہیں اور اہلِ بیتِ کرام کی شان یہ ہے کہ آقا کریم، رسولِ عظیم صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ واٰلِہٖ وَسَلَّمَ نے ارشاد فرمایا: کوئی بندہ کامل مومن نہیں ہو سکتا جب تک کہ مجھے اپنی جان سے بڑھ کر نہ چاہے اور میری ذات اسے اپنی ذات سے بڑھ کر محبوب نہ ہو اور میری اولاد اس کو اپنی اولاد سے زیادہ پیاری نہ ہو اور میرے اہلِ بیت اسے اپنے گھر والوں سے بڑھ کر پیارے اور محبوب نہ ہو جائیں۔ (شعب الایمان، باب فی حب النبی، ۲/۱۸۹، حدیث:۱۵۰۵)

حضرتِ امامِ حُسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ صحابۂ کرام میں شامل ہیں اور صحابۂ کرام عَلَیْہِمُ الرِّضْوَان کی شان یہ ہے کہ مدینے کے تاجدار، بے کسوں کے مددگار صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ واٰلِہٖ وَسَلَّمَ نے ارشاد فرمایا: تمہارا پہاڑ بھر سونا خیرات کرنا میرے کسی صحابی کے سَوا سیر جَو خیرات کرنے بلکہ اُس کے آدھے کے برابر بھی نہیں ہو سکتا۔"

(بخاری، کتاب فضائل اصحاب النبی، باب قول النبی لو کنت متخذا خلیلا، ۲/۵۲۲، حدیث:۳۶۷۳)

ان تمام فضائل کے باوجود حضرت امام حسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کا حال یہ ہے کہ فرائض

کے ساتھ ساتھ نفل عبادت کی کثرت فرمارہے ہیں۔

اے عاشقانِ صحابہ واولیاء!ہمارے بُزرگانِ دین رَحْمَۃُ اللہِ عَلَیْہِم اجمعین کثرت سے ربِّ کریم کی عبادت اور نفل نمازوں کی کثرت کرتے تھے جبکہ دوسری طرف ہماری فرض نمازوں کے معاملے میں سستیاں مُسلسل بڑھتی جارہی ہیں،کانوں میں اَذان کی آواز آتی ہے مگر ہم اپنے کام کاج کی مصروفیات کا بہانہ بناکر یاپھر سُستی کی وجہ سے نماز قضا کرڈالنے میں شرم محسوس نہیں کرتے،جبکہ گُناہ کرنے کیلیے ہماری سُستی فوراً چُستی میں بدل جاتی ہے۔بعض تو ایسے بھی من چلے اور منہ پھٹ ہوتے ہیں کہ جب اُن کو دِین کادرد رکھنے والا کوئی اسلامی بھائی سمجھاتے ہوئے نیکی کی دعوت دے اور نماز پڑھنے یا قضا نمازیں ادا کرنے کی ترغیب دِلائے تو کہتے ہیں ’’اِنْ شَآءَاللہ اگلے جمعہ سے دوبارہ نمازیں پڑھناشُروع کریں گے یارَمضان سے باقاعدہ نمازوں کااہتمام کریں گے‘‘یوں کسی قسم کی شرم و جِھجک کئے بِغیر بڑی دلیری کے ساتھ مَعَاذَ اللہ اس بات کا گویااقرار کررہے ہوتے ہیں کہ ہم نمازیں تَرک کرنے کایہ کبیرہ گُناہ جُمُعہ کے دن تک یارمضانُ المبارک تک مُسلسل جاری رکھیں گے۔شاید یہی وجہ ہے کہ آج ہمارے گھروں میں اتفاق نہیں،آئے دن لڑائی جھگڑے معمول بن گئے ہیں،ہر ایک رِزق میں بے برکتی کی وجہ سے پریشان(Worried)ہے،ہرایک دوسرے سے ناراض نظر آتاہے،کہیں والدین اپنی نافرمان اولاد سے بیزار ہیں،تو کہیں بھائی بھائی کے درمیان ناچاقیاں پیداہورہی ہیں۔

## بچوں کی اچھی تربیت کریں

پیارے پیارے اسلامی بھائیو! شاید اس کی وجہ یہی ہے کہ ہم اللہ پاک اور رسول اللہ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ واٰلِہٖ وَسَلَّم کے فرامین پر عمل چھوڑ کر دن رات ان کی نافرمانی والے کاموں میں مشغول ہو گئے، نہ صرف خُود نمازوں سے دُور ہوئے بلکہ ہمارے بچے اور گھر والے بھی نمازوں سے دُور ہوتے جا رہے ہیں اور ہم اپنے بچوں کی اچھی تربیت نہیں کرتے، انہیں نمازوں کا ذہن بھی نہیں دیتے، حالانکہ ہمیں بچوں کی اچھی تربیت کرنی چاہیے اور بچپن ہی سے انہیں نمازوں کا ذہن دینا چاہیے۔

یاد رکھئے! اگر بچوں کو بچپن ہی میں ناجائز و حرام کاموں سے بچا کر ان کی اچھی تربیت پر توجہ دی جائے تو دنیا و آخرت میں کامیابی ان کا مقدر بنے گی، جیسا کہ سَیِّدنا امامِ حُسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کی بچپن میں اچھی تربیت کی برکت سے آپ بے شمار اوصاف کے حامل بنے، لہٰذا والدین پر لازم ہے کہ بچوں کی اچھی تربیت کریں ورنہ کل بروزِ قیامت اس کے بارے میں پوچھا جائے گا، چنانچہ

حضرتِ سیّدنا عبداللہ بن عمر رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُمَا نے ایک شخص سے فرمایا: اپنے بچے کی اچھی تربیت کرو کیونکہ تم سے تمہاری اولاد کے بارے میں پوچھا جائے گا کہ تم نے اس کی کیسی تربیت کی اور تم نے اسے کیا سکھایا۔ (شعب الایمان، باب فی حقوق الاولاد والاھلین، ٦/ ٤٠٠، حدیث: ٨٦٦٢)

والدین پر اولاد کے جو حقوق اعلیٰ حضرت، امامِ اہلسنّت مولانا شاہ امام احمد رضا خان رَحْمَۃُ اللّٰہِ عَلَیْہِ نے بیان فرمائے ہیں، ان میں سے چند حقوق پیشِ خدمت ہیں:

* زبان کھلتے ہی اللہ اللہ پھر پورا کلمہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ پھر پورا کلمہ ٔطیبہ سکھائے۔

* جب تمیز آئے اَدب سکھائے، کھانے، پینے، ہنسنے، بولنے، اُٹھنے، بیٹھنے، چلنے، پھرنے، حیا، لحاظ، بزرگوں کی تعظیم، ماں باپ، استاذ اور دُختر (یعنی بیٹی) کو شوہر کے بھی اِطاعت کے طُرُق (یعنی طریقے) وآداب بتائے۔

* قرآنِ مجید پڑھائے۔ * استاذ نیک، صالح، متقی، صحیح العقیدہ، سِنّ رسیدہ (یعنی بڑی عمر والے) کے سپرد کر دے اور دُختر (یعنی بیٹی) کو نیک پارسا عورت سے پڑھوائے۔

* بعد ختمِ قرآن ہمیشہ تلاوت کی تاکید رکھے۔

* عقائدِ اسلام و سنَّت سکھائے کہ لوح سادہ فطرتِ اسلامی و قبولِ حق پر مخلوق ہے (یعنی چھوٹے بچے دینِ فطرت پر پیدا کیے گئے ہیں یہ حق کو قبول کرنے کی صلاحیت رکھتے ہیں لہٰذا) اس وقت کا بتایا پتھر کی لکیر ہو گا۔

* حضورِ اقدس، رحمتِ عالم صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کی محبت و تعظیم ان کے دل میں ڈالے کہ اصلِ ایمان و عینِ ایمان ہے۔

* حضور پُرنور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کے آل و اَصحاب و اولیاء و علما کی محبت و عظمت تعلیم کرے کہ اصلِ سنَّت وزیورِ ایمان بلکہ باعثِ بقائے ایمان ہے۔

* سات برس (7Years) کی عمر سے نماز کی زبانی تاکید شروع کر دے۔

* علمِ دِین خُصوصاً وُضو، غسل، نماز وروزہ کے مَسائل، توکل، قناعت، زُہد، اِخلاص، تواضع، اَمانت، صِدق، عدل، حیا، سلامتِ صُدُور ولسان (یعنی دل اور زبان کی سلامتی) وغیرہا

خوبیوں کے فضائل، حرص و طمع، حُبِّ دُنیا، حُبِّ جاہ، رِیا، عجب، تکبُّر، خِیانت، کِذب، ظُلم، فحش، غیبت، حسد، کینہ وغیرہا بُرائیوں کے رَذائل پڑھائے۔

* خاص پسر (یعنی بیٹے) کے حقوق سے یہ ہے کہ اسے لکھنا، پَڑھنا (یعنی کسی فن میں ماہر ہونا) سکھائے۔

* سورۂ مائدہ کی تعلیم دے۔

* خاص دُختر (یعنی بیٹی) کے حقوق سے یہ ہے کہ اس کے پیدا ہونے پر ناخوشی نہ کرے بلکہ نعمتِ اِلٰہیہ جانے، اسے سینا، پرونا، کاتنا، کھانا پکانا سکھائے اور سورۂ نور کی تعلیم دے۔ (فتاویٰ رضویہ، ۲۴/۴۵۲تا۴۵۵ ملخصًا)

یادرکھئے! اگر ہم نے اپنے بچوں کی اصلاح کی کوشش نہ کی اور ان کو نماز، روزے کا پابند نہ بنایا تو بروزِ قیامت کی رسوائی (Disgrace) کے ساتھ ساتھ دنیاوی نقصان یہ ہو گا کہ یہ بڑے ہو کر ہماری بات نہیں مانیں گے، ہمیں آنکھیں دکھائیں گے اور آئے دن ہماری پریشانیوں میں اضافے کا سبب بنتے رہیں گے لیکن اس وقت سوائے پچھتاوے کے کچھ ہاتھ نہیں آئے گا۔

مری آنے والی نسلیں تیرے عشق ہی میں مچلیں
انہیں نیک تُو بنانا مدنی مدینے والے!

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیْب! صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّد

## تلاوتِ قرآن کا جذبہ

اے عاشقانِ امامِ حسین! جس طرح سَیِّدُنا امامِ حُسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کو کثرتِ عبادت کا ذوق و شوق تھا اور کثرت سے نوافل ادا فرمانے کا شوق تھا، اسی طرح آپ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کو کثرت سے تلاوتِ قرآن کرنے کا بھی بہت ہی زیادہ شوق تھا، آیئے! آپ کی کثرت سے تلاوتِ قرآن کے متعلق سنتے ہیں: چنانچہ

حضرتِ سَیِّدُنا اِمام شَعبی رَحْمَۃُ اللّٰہِ عَلَیْہ فرماتے ہیں: رَاَیْتُ الْحُسَیْنَ یَتَخَتَّمُ فِیْ شَھْرِ رَمْضَان یعنی میں نے دیکھا سیّدنا امامِ حُسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ رَمَضانُ المُبارک میں مکمل قرآنِ مجید ختم فرمایا کرتے تھے۔(سیر اعلام النبلاء، الحسین بن علی، ۴/ ۴۱۰)

## قرآن کے باعمل عالِم

حضرتِ سَیِّدُنا امامِ حسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قرآن کے عالمِ باعمل، تقویٰ و پرہیز گاری کے پیکر، خوفِ خُدا رکھنے والے اور صاحبِ سخاوت تھے۔(شہادت نواسہ سید الابرار، ص ۴۷۳ ملخصاً)

## تلاوتِ قرآن اور نماز سے محبت

پیارے پیارے اسلامی بھائیو! سَیِّدُنا امامِ حسین کی قرآن کریم اور نمازوں سے محبت کا اندازہ اس بات سے لگایئے کہ ۹ مُحَرَّمُ الْحَرام کو جب یزیدیوں کے ساتھ باہمی صلح کی اُمید ختم ہوگئی تو امامِ عالی مقام، امامِ حسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ نے اپنے بھائی کو فرمایا کہ کسی طرح یہ لڑائی کل تک مؤخر ہو جائے اور آج کی رات ہمیں عباداتِ الٰہی کے لیے مل جائے تو بہتر ہے،

آپ رَضِیَ اللّٰہُ عَنۡہُ نے اپنے بھائی کو ارشاد فرمایا:

اگر موقع مل جائے تو آج کی رات نماز، دعا اور اِسْتِغْفَار میں گزاریں کیونکہ مجھے ربِّ کریم کی رضا کے لیے نماز اور تلاوتِ قرآن سے محبت ہے اور کثرت کے ساتھ دعا اور اِسْتِغْفَار میرا معمول ہے۔(الکامل فی التاریخ،۳/۴۱۵)

اے عاشقانِ صحابہ واہلِ بیت! ذرا سوچئے! جب ہر طرف دشمنوں کا ہجوم ہو، مصیبتوں پر مصیبتیں اور آزمائشوں پر آزمائشیں آرہی ہوں، پینے کے لیے پانی نہ مل رہا ہو تو ہم میں سے ہر ایک کی تمنا یہی ہوگی کہ کاش کسی طرح ان مصیبتوں سے چھٹکارا مل جائے، کسی طرح یہ مصیبت ٹل جائے، مگر سَیِّدُنا امامِ حُسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنۡہُ کی تمنا دیکھئے کہ کیا فرما رہے ہیں کاش کہ یہ رات بھی عبادت کرنے کے لیے مل جائے، یہ رات بھی تلاوتِ قرآن کے لیے مل جائے، یہ رات بھی دعا و مناجات کے لیے مل جائے، واقعی یہ اُسی عبادت کا ذوق و شوق تھا کہ میدانِ کربلا میں اتنی تکلیفیں اور مصیبتیں آنے کے باوجود بھی یہ جذبہ ٹھنڈا نہ ہوا اور میدانِ کربلا میں ۱۰ دن کوئی نماز قضا نہیں کی، عبادت سے محبت کا عالَم یہ تھا کہ آخری وقت اپنا مبارک سر بارگاہِ عالی میں جھکایا اور سجدے کی حالت میں شہادت کو سینے سے لگایا۔

پیارے پیارے اسلامی بھائیو! ہمیں بھی دُرست نماز و تلاوتِ قرآن سیکھنے کی کوشش کرنی چاہیے، فیضانِ نماز کورس کرنا اور مدرسۃ المدینہ (بالغان) میں شرکت کرکے پابندی سے تعلیمِ قرآن حاصل کرنا بہت مددگار ثابت ہوگا۔

## (6)۔۔۔امامِ حسین کی سخاوت

پیارے پیارے اسلامی بھائیو!ہم سَیِّدنا امامِ حسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنۡہُ کی عبادات کے واقعات سُن رہے تھے، جس طرح آپ رَضِیَ اللّٰہُ عَنۡہُ فرائض وواجبات کے پابند ہونے کے ساتھ ساتھ کثرت سے نفل نمازیں ادا کیا کرتے تھے، اسی طرح آپ کثرت سے نفل صدقہ وخیرات بھی کرتے، غریبوں اور مسکینوں کی مدد کرتے تھے کیونکہ یہ آپ کی خاندانی وراثت تھی۔ آپ اہلِ بیت کے سخی گھرانے کے چشم وچراغ(Son) تھے، اس لیے سخاوت اور راہِ خدا میں خرچ کرنے میں کسی سے پیچھے نہ رہتے، آپ کی ذات میں صَدَقہ وخَیرات کا جذبہ اِس قدر کُوٹ کُوٹ کر بھرا ہوا تھا کہ بسااَوقات تو اپنی ضروریات کو اپنے مسلمان بھائی کی ضرورت پر قُربان کردِیا کرتے تھے۔ آیئے! آپ کے صدقہ وخیرات کرنے کے بارے میں ایک واقعہ سنتے ہیں: چنانچہ

### کریم ہو تو ایسا

ایک مرتبہ ایک شخص نے حضرت سیّدنا امامِ حُسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنۡہُ کی خدمت میں حاضر ہوکر اپنی تنگدستی اور فقرو فاقہ کی شکایت کی، آپ نے فرمایا: تھوڑی دیر بیٹھ جاؤ! ہمارا وظیفہ آنے والا ہے، جیسے ہی وظیفہ پہنچے گا ہم آپ کو رخصت کر دیں گے۔ ابھی کچھ ہی دیر گزری تھی کہ حضرت سیّدنا امیرِ معاویہ رَضِیَ اللّٰہُ عَنۡہُ کی طرف سے ایک ایک ہزار (۱۰۰۰) دِینار کی پانچ(۵) تھیلیاں آپ کی بارگاہ میں پیش کی گئیں۔ قاصد نے عرض کی: سَیِّدُنا امیرِ معاویہ رَضِیَ اللّٰہُ عَنۡہُ نے معذرت کی ہے کہ یہ تھوڑی سی رقم ہے، اسے قبول فرما

کر غریبوں میں تقسیم فرمادیجئے۔

حضرت سَیِّدُنا امامِ حسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنۡہُ نے ساری رقم اس غریب آدمی کے حوالے کردی اور اس سے معذرت فرمائی کہ آپ کو انتظار کرنا پڑا۔

(کشف المحجوب، باب فی ذکر آئمتہم من اہل البیت، ص۷۷)

بھوکے رہتے تھے خود اَوروں کو کھلا دیتے تھے
کیسے صابر تھے محمد کے گھرانے والے

اے عاشقانِ امامِ حسین! بیان کردہ واقعے سے دو نکات حاصل ہوئے۔

(۱)۔۔۔ایک تو یہ کہ حضرت سَیِّدُنا امامِ حسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنۡہُ صدقہ و خیرات کرنے اور غریبوں، تنگدستوں، محتاجوں اور حاجت مندوں کی مدد کرنے کے عادی تھے جیسا کہ ابھی ہم نے سُنا۔

(۲)۔۔۔اور دوسری بات یہ کہ آپ نے ساری رقم فوراً اس غریب و محتاج کو عطا فرمادی، مگر افسوس فی زمانہ ہم بُخل سے کام لیتے ہوئے صَدَقہ و خَیرات کرنے کے معاملے میں سُستی کرتے ہیں، اگر کوئی حاجت مند آ بھی جائے تو کاروبار، یا روزگار کے حوالے سے شکوے شکایات کے انبار لگاتے اور جھوٹ کا سہارا لیتے ہوئے اس کی مدد نہیں کرتے اور اگر کبھی کسی کی مدد کرنے کی توفیق مل بھی جائے تو حُبِّ جاہ اور ریاکاری کی آفت میں مبتلا ہو کر تصویریں بنواتے اور پھر اس کو سوشل میڈیا (Social Media) پر اَپ لوڈ (Upload) کرکے لوگوں کی طرف سے واہ واہ کی دادوصول کرنے جیسی بُری عادت میں مبتلا ہونے کی خواہش جوش مارتی ہے۔

یاد رکھئے! صَدَقہ و خَیرات کرنے سے بظاہر تو مال میں کمی واقع ہوتی ہے، لیکن حقیقت میں برکت ہی برکت ہوتی ہے، جیسا کہ

## صدقہ دینے سے مال کم نہیں ہوتا

ہم گناہگاروں سے محبت کرنے والے محبوب آقا، بے سہاروں کے سہارا صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ واٰلِہٖ وَسَلَّمَ کا فرمان ہے: مَانَقَصَ مَالٌ مِنْ صَدَقَةٍ یعنی صَدَقہ دینے سے مال کم نہیں ہوتا۔ (معجم اوسط، من اسمہ احمد، ۱/ ۶۱۹، حدیث: ۲۲۷۰)

## (7)۔۔۔امامِ حسین کی کرامات

اے عاشقانِ امامِ حسین! امامِ حسین رضی اللہ عنہ کی ذات صاحبِ کرامات ہے آیئے اس ضمن میں دو کرامات ملاحظہ کیجئے چنانچہ:

## رُخسار سے انوار کا اِظہار

**حضرت** علّامہ جامی قُدِّسَ سِرُّہٗ فرماتے ہیں: حضرت امامِ عالی مقام سیّدُنا امامِ حُسین رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہ کی شان یہ تھی کہ **جب اندھیرے میں تشریف فرما ہوتے تو آپ** رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہ **کی مبارَک پیشانی اور دونوں مقدّس رُخسار** (یعنی گال) **سے انوار نکلتے اور قرب و جوار ضِیابار** (یعنی اطراف روشن) **ہو جاتے۔** (شَواھِدُ النُّبُوَّۃ ص ۲۲۸)

تیری نسلِ پاک میں ہے بچّہ بچّہ نور کا
تُو ہے عینِ نور تیرا سب گھرانہ نور کا

## کُنویں کا پانی اُبل پڑا

**حضرتِ** سیِّدُنا امامِ عالی مقام امام حُسین رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ جب مدینۂ منوّرہ سے مکّۂ مکرّمہ زَادَھَا اللہُ شَرَفاً وَّ تَعْظِیْماً کی طرف روانہ ہوئے تو راستے میں حضرتِ سیِّدنا ابن مطیع رَحْمَۃُ اللہِ تَعَالٰی عَلَیْہِ سے ملاقات ہوئی۔ اُنہوں نے عرض کی: میرے کُنویں میں پانی بَہُت کم ہے، براہِ کرم! دُعائے بَرَکت سے نواز دیجئے۔ آپ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ نے اُس کُنویں کا پانی طلب فرمایا۔ جب پانی کا ڈول حاضِر کیا گیا تو آپ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ نے منہ لگا کر اس میں سے پانی نوش کیا (یعنی پیا) اور کلی کی۔ پھر ڈول کو واپَس کنویں میں ڈال دیا تو **کنویں کا پانی کافی بڑھ بھی گیا اور پہلے سے زیادہ میٹھا اور لذیذ بھی ہو گیا۔**

(طبقاتِ اِبنِ سعد ج۵ص۱۱۰مُلَخَّصاً)

باغ جنت کے ہیں بہرِ مدح خوانِ اہلِ بیت
تم کو مُژدہ نار کا اے دشمنانِ اہلِ بیت

امامِ حسین رضی اللہ عنہ کی مزید کرامات شہادتِ امامِ حسین کے بیان میں سننے کی سعادت حاصل کریں گے ان شاءاللہ

## (8)---امامِ حسین کی ازواج واولاد

اے عاشقانِ اہلبیت! **حضرتِ** سیِّدُنا امام حسین رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ نے کئی شادیاں کیں، آپ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ کی چند بیویوں کے نام یہ ہیں:

(۱) ...حضرتِ سیِّدَتُنا لیلیٰ بنت ابی مرہ عُروہ بن مسعود ثقفی رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہَا

(۲)... حضرتِ سیِّدَتُنا اُمِّ اِسحاق رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْھَا۔

(۳)... حضرتِ سیِّدَتُنا رُباب بِنتِ اِمرءُ القیس رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْھَا۔

امامِ عالی مقام حضرتِ سیِّدُنا امام حسین رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہ کے چند شہزادوں اور شہزادیوں کے نام یہ ہیں:

(۱)... حضرتِ سیِّدُنا علی اکبر رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہ۔

(۲)... حضرتِ سیِّدُنا علی اصغر رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہ (اَنْسَابُ الْاَشْرَاف، ج۳، ص۳۶۲،۳۶۱ ملخَّصاً)

(۳)... حضرتِ سیِّدُنا محمد رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہ (ایضاً، ج۲، ص۴۲۲)

(۴)... حضرتِ سیِّدَتُنا فاطمہ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْھَا۔

(۵)... حضرتِ سیِّدَتُنا سُکَینَہ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْھَا۔

(اَنْسَابُ الْاَشْرَاف، ج۳، ص۳۶۱، ۳۶۲ ملخَّصاً)

## (9)---کربلا کا درس

اے عاشقانِ اہلبیت! ہم اور آپ ہر سال یادِ امامِ حسین مناتے ہیں اور مناتے رہیں گے بلکہ قیامت تک منایا جاتا رہے گا لیکن میں آپ سے ایک سوال کرنا چاہتا ہوں کہ جو کچھ کربلا کی سرزمین میں امامِ حسین رضی اللہ عنہ کے ساتھ ہوا اس سے ہم سب باخبر ہیں لیکن کیا آپ نے کبھی یہ سوچا کہ کربلا کی اتنی بڑی قربانی کے پیچھے کیا درس چھپا ہوا ہے، ہمیں اس سے کیا درس دیا گیا؟ یقیناً کبھی نہیں سوچا ہوگا۔ آیئے میں آپ کو وہ درس یاد دلاتا چلوں:

## صبر کی عادت بنایئے

میدانِ کربلا میں حضرتِ سیّدنا امامِ حُسین رَضِیَ اللّٰہُ عَنۡہُ پر جان، مال، اولاد، بھوک، پیاس، خوف اور طعنے بازی جیسی سب آزمائشیں آئیں، آپ رَضِیَ اللّٰہُ عَنۡہُ کے نانا جان، دوعالم کے سلطان صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ واٰلِہٖ وَسَلَّم کا کلمہ پڑھنے والے آپ رَضِیَ اللّٰہُ عَنۡہُ کے جانی دشمن بن گئے اور آپ کو طرح طرح کی تکلیفیں دینے لگے، آپ کے بھائیوں، بیٹوں، بھانجوں اور بھتیجوں کو شہید کیا گیا، آپ کے رفقاء کو تکلیفیں دِی گئیں، آپ کے خاندان والوں کو ستایا گیا، مگر پھر بھی آپ ان تمام آزمائشوں میں کامیاب ہوئے ،صبر واستقامت کا پہاڑ بنے رہے، رِضائے اِلٰہی پر راضی رہتے ہوئے زبان سے حمدِ الٰہی بجالاتے رہے اوران بد بختوں کو برابر نیکی کی دعوت اور اسلام کی تعلیمات دیتے رہے، ایک لفظ بھی بے صبری کا ادا نہ کیا حتّٰی کہ سجدے کی حالت میں اپنی جان کا نذرانہ بارگاہِ خداوندی میں پیش کر دیا۔

اِس مَعرِکَہ ظُلم وسِتَم میں اگر بڑے سے بڑا بہادُر بھی ہوتا تو اُس کے حَوصَلے پست ہو جاتے اور سرِ نیاز جُھکا دیتا مگر فَرزَندِ رَسول کو مَصائِب کا ہُجوم اپنی جگہ سے نہ ہٹا سکا اور ان کے عَزم واستِقلال میں فَرق نہ آیا، حَق وصَداقَت کا حامی مُصِیبتوں کی بھیانک گھٹاؤں سے نہ ڈرا اور طُوفانِ بَلا کے سِیلاب سے اس کے پائے ثَبات (استقلال، ثابت قدمی) میں جُنبِش بھی نہ ہوئی۔ راہِ حَق میں پہنچنے والی مُصِیبَتوں کا خوش دِلی سے خَیر مَقدم کیا، اَپنا گھر لُٹانا اور اپنا خون بہانا منظور کیا مگر اِسلام کی عزت میں فَرق آنا بَرداشت نہ ہو سکا۔ سرِ مبارک کٹوا کر

اپنے نانا جان، رحمتِ عالمیان صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ واٰلِہٖ وسلَّم کے دِین کی حَقّانِیَّت (یعنی سچائی) کی عملی شَہادت دی۔

گھر لٹانا جان دینا کوئی تجھ سے سیکھ جائے
جانِ عالم ہو فدا اے خاندانِ اہلبیت

سر شہیدانِ مَحبَّت کے ہیں نیزوں پر بلند
اور اونچی کی خُدا نے قَدر و شانِ اہلبیت

دولتِ دیدار پائی پاک جانیں بیچ کر
کربلا میں خُوب ہی چمکی دوکان اہلبیت

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب! صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد

اے عاشقانِ اہلبیت! واقعہ کربلا اکسٹھ (۶۱) ہجری ماہِ مُحَرَّمُ الْحَرام میں پیش آیا، آج کئی صَدِیاں گُزر جانے کے بعد بھی اِس کی یاد دِلوں میں تر و تازہ ہے، اسلامی تاریخ کے اَوراق پر شُہدائے کربلا رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُم اَجْمَعِیْن کے کارنامے سُنہری حُرُوف میں لکھے ہیں۔ شَہیدانِ کربلا رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُم اَجْمَعِیْن کی شاندار اور بے مثال قُربانیوں کا تذکرہ سُن کر دِلوں پر سوز کی کَیفِیَّت طاری ہو جاتی ہے۔ یہ سب اس وجہ سے ہے کہ ان مبارک ہستیوں نے دین کی سربلندی کی خاطر راہِ خدا میں اپنا سب کچھ قربان کر دیا یہاں تک کہ اپنی جانوں کی بھی پرواہ نہیں کی، یہ ان کی قربانیوں کا ہی صدقہ ہے کہ ہمیں نہ تو کوئی مصیبت اٹھانی پڑی اور نہ ہی جانی ومالی قربانی دینی پڑی بلکہ اللہ پاک کے فضل وکرم سے مسلمان

گھرانے میں آنکھ کھلی۔ آیئے ہم نیت کریں کہ اس دین کو سیکھنے ، سُنّتوں کی دُھومیں مچانے، اپنی اور ساری دُنیا کے لوگوں کی اصلاح کی کوشش کیلیے اپنے وقت اور مال کی قُربانی دیتے ہوئے عاشقانِ رسول کے ساتھ راہِ خدا میں سفر کریں گے۔ ان شاءاللہ

## کربلا دَرسِ زِندگی ہے

اے عاشقانِ رسول! یقیناً کربلا نہایت غمناک اور دِل دِہلا دینے والا واقعہ ہے، مگر یاد رکھئے! کربلا صِرف ایک سانحہ نہیں، سانحے دُنیا میں بہت ہوئے ہیں، ظُلم و سِتَم کی بڑی بڑی داستانیں اس زمین پر رقم ہوئیں مگر وہ سب مٹ گئیں، آج لوگوں کے دِل و دِماغ میں اُن کا خیال تک موجود نہیں، اگر کربلا بھی صِرف ایک سانحہ ہوتا تو تقریباً ۱ہزار ۳سو ۸۲ سال سے بھی زیادہ عرصہ گزرنے کے باوُجُود اسے ذِہنوں میں یُوں تازہ نہ رکھا جاتا، لہٰذا کربلا صِرف ایک سانحہ نہیں، یہ دَرسِ زِندگی کی پُوری ایک کتاب ہے، واقعۂ کربلا ہمیں کامیابی کے راستے بھی بتاتا ہے، ترقی کے زینے بھی بتاتا ہے، زِندگی کے اُصول بھی سکھاتا ہے اور عظمت و شان سے جینے کا دَرس بھی دیتا ہے۔

میرے شیخِ طریقت، امیرِ اہلسنت حضرت علّامہ مولانا ابوبلال محمد الیاس عطار قادری رضوی دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ کا ایک رسالہ **"کربلا کا خونی منظر"** ہے۔ یہ رسالہ اَصْل میں ایک خط کا جواب ہے، کسی نے امیرِ اہلسنت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ کی بارگاہ میں خط لکھا، جس میں بتایا تھا کہ انہیں نیکی کی دعوت کے رستے میں رُکاوٹوں اور مشکلات کا سامنا ہے، امیرِ اہلسنت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ نے اس کے جواب میں کربلا کا خونی منظر بیان فرمایا

اور بتایا کہ شہدائے کربلا نے میدانِ کربلا میں جو ظُلم برداشت کئے، جو سِتَم اُٹھائے، یہ سب نیکی کی دعوت دینے کے سبب ہی تھے، لہٰذا جب بھی نیکی کی دعوت کے رستے میں رُکاوٹ آئے تو امام حُسَین اور آپ کے رُفَقاء رَضِیَ اللّٰہ عنہم پر ڈھائے گئے یزیدی ظُلْم و سِتَم کا تَصَوُّر باندھ لیجئے! اِنْ شَآءَ اللہ الْکَرِیْم !! ہمّت و حوصلہ نصیب ہو گا اور نیکی کی دعوت عام کرنے کا جذبہ بھی ملے گا۔

## سَر! یہ سب تو ہمیں کربلا بھی سکھاتی ہے...!!

ایک اسلامی بھائی کہتے ہیں: میں B.A میں پڑھتا تھا، B.A کی انگلش میں ایک ناوِل پڑھایا جاتا ہے، ایک دِن ٹیچر نے اس ناوِل کے متعلق لیکچر (Lecture) دیا، کہنے لگے: اس ناوِل کا مصنف ایک یورپین مُفَکِّر ہے، دوسری عالمی جنگ میں یہ ایک فوجی کے طور پر شریک ہوا تھا، دوسری عالمی جنگ کے بعد یورپ میں جو انقلاب آیا، یورپ نے جو ترقی کی، اس انقلاب اور ترقی کی بنیاد جن نظریات پر تھی، وہ نظریات پیش کرنے والے مفکرین میں ایک مفکر اس ناول کا مصنف بھی ہے۔ مصنف نے اس ناوِل میں اپنے مخصوص انداز میں کامیابی کے اُصُول اور ناکامی کے اسباب بیان کئے ہیں۔ پھر ٹیچر نے اس ناوِل کے متعلق لیکچر شروع کیا: مصنف کہتا ہے: اگر ہم نے زِندگی کے سَفَر میں کامیاب ہونا ہے تو اس کے لئے صبر اور برداشت کی سخت ضرورت ہے، ہمیں کامیابی کے لئے تحمل مزاج یعنی قوتِ برداشت والا ہونا چاہیے، کامیابی کے لئے ہم دوسروں پر بھروسا نہیں کر سکتے، ہمیں

خود پر اعتماد کرنا ہو گا لیکن اس کے ساتھ ساتھ زیادہ خود اِعتمادی(Over confidence) سے بھی بچنا ہو گا وغیرہ۔

وہ اسلامی بھائی کہتے ہیں: ٹیچر ناوِل کی سٹوری سے ملنے والے سبق بتا رہے تھے اور میرے ذِہن میں واقعۂ کربلا چل رہا تھا، جیسے ہی ٹیچر نے اپنا لیکچر ختم کیا تو میں بے ساختہ بولا: سَر! یہ سب کچھ تو ہمیں کربلا بھی سکھاتی ہے، امام حُسَین رَضِیَ اللہ عنہ نے ہمیں صرف صبر بتایا نہیں، کر کے دکھایا، حِلْم، بُردباری، قُوَّتِ برداشت، خود اعتمادی وغیرہ یہ سب وہ باتیں ہیں جو امام حسین رَضِیَ اللہ عنہ نے ہمیں لکھ کر اگرچہ نہیں دِیں مگر کر کے ضرور دکھائی ہیں۔

میری یہ بات سُن کر ٹیچر حیرت میں پڑ گئے، پھر کچھ دیر بعد بولے: ہاں! واقعی...! یورپین مُفَکِّر نے ہمیں کہانی لکھ کر سمجھایا مگر امامِ حُسَین رَضِیَ اللہ عنہ نے یہ سب کچھ عملی طَور پر کر کے دِکھا دیا ہے۔

انسان کو بیدار تو ہو لینے دو<br>
ہر قوم پُکارے گی ہمارے ہیں حُسَین

## کامیابی کے ۳ اُصُول

اسی طرح ایک غیر مسلم مُفَکِّر ہے، اُس نے اپنے طَور پر ایک تجزیہ کیا اور کہا: زِندگی میں کامیابی کے تین اُصُول ہیں: (۱): بُھوک برداشت کرنے کی طاقت (۲): انتظار (۳): سوچنے سمجھنے کی صلاحیت۔

یہ تین اُصول ایک غیر مسلم مفکّر نے بیان کئے، ذرا اِن تینوں اُصولوں کو سامنے رکھ کر واقعۂ کربلا کو ذِہن میں لائیے! کربلا میں ہمیں یہ تینوں باتیں ملتی ہیں:

(۱): غیر مسلم مفکّر نے کہا: کامیابی کے لئے بھوک برداشت کرنے کی طاقت ضروری ہے، میدانِ کربلا میں ہم دیکھتے ہیں سخت گرمی ہے، ریگستان ہے، دہکتی ہوئی زمین ہے اور دِن کی سخت بھوک و پیاس ہے، امام حُسَیْن رَضِیَ اللہ عنہ سے لے کر ننھے شہزادے حضرت علی اَصْغَر رَضِیَ اللہ عنہ تک سب پیاسے ہیں، خالی پیاس ہوتی تو اور بات تھی، یہاں حالتِ پیاس میں جنگ بھی ہے، اپنی طرف سے جنگ کرنے کا کوئی اِرادہ بھی نہیں ہے، اللہ و رسول کی عطا سے سب کچھ کرنے کی ہمت و طاقت بھی ہے، اِختیار بھی ہے مگر قربان جائیے! سخت پیاس بھی ان بُلند رُتبہ ہستیوں کے پاؤں اُکھاڑ نہیں پاتی، تازَہ دَم یزیدی لشکروں کی یلغار انہیں راہِ حق سے ہٹا نہیں پاتی، آلِ رسول کے شیر صِفَّت جوان سخت پیاس کے باوُجُود یزیدیوں کے پرخچے اُڑاتے ہیں، یہ ان کی بے مثال استقامت اور باکمال قُوّتِ برداشت ہے کہ یہ پیاسے رِہ کر بہادری کے جوہَر دکھاتے ہوئے شہادت کو تو گلے سے لگا لیتے ہیں مگر حق بات سے ذَرّہ برابر بھی پیچھے نہیں ہٹتے۔

یوں تو شہید لاکھوں ہوئے ہیں یہاں مگر
رُتبہ کسی کو آپ کے جیسا مِلا نہیں

لرزہ نہ بھوکا پیاسا بھی باطِل کے سامنے
میرے حُسَین جیسا کوئی دِل مِلا نہیں

(۲): غیر مسلم مُفکِّر نے دوسری بات کہی کہ کامیابی کے لئے انتظار ضروری ہے، یعنی جو بندہ کامیابی کا طلب گار ہے، وہ صبر سے کام لے، اطمینان کے ساتھ دُرُست وقت کا انتظار کرے، کسی لمحے بھی بے صبری نہ دکھائے۔ یہ بات بھی امام حُسَین رَضِیَ اللہ عنہ کی پاکیزہ سیرت میں دیکھئے! انسان پر زِندگی میں دُکھ آتے ہیں، غَم آتے ہیں لیکن اگر دُکھ اور غم کی خبر پہلے سے مِل جائے تو وہ غم صِرف غَم نہیں رہتا، وبالِ جان بَن جاتا ہے، مثال کے طور پر ہم میں سے ہر ایک کو موت آنی ہے، اگر کسی کو پہلے سے بتا دیا جائے کہ تمہارے پاس صِرف ایک دِن باقی ہے، اگلے دِن تمہیں موت آجائے گی تو شاید وہ ایک دِن بھی ہمارے لئے وبالِ جان بَن جائے گا، چہرے پر مایُوسی پھیل جائے گی، دِل غَم میں ڈُوب جائے گا، کچھ کھانے پینے کو دِل نہیں چاہے گا مگر قربان جایئے! امام حُسَین رَضِیَ اللہ عنہ کے صَبر و استقامت پر...!! امام حُسَین رَضِیَ اللہ عنہ کی وِلادت ہوتی ہے، ساتھ ہی جبریلِ امین عَلَیۡہِ السَّلَام شہادت کی خبر لے کر حاضِر ہو جاتے ہیں، ابھی امام حُسَین رَضِیَ اللہ عنہ کا بچپن ہے، آپ کی شہادت کی خبریں مشہور ہو چکی ہیں، آپ نے ۵۵ سالہ زِندگی کربلا کی ہوشربا تکلیفوں کو سامنے رکھتے ہوئے گزاری، آپ جانتے تھے کہ کربلا کے میدان میں شقی و بدبخت لوگ انتہائی ظالمانہ انداز میں مجھے شہید کر دیں گے مگر مجال ہے کہ امام حُسَین رَضِیَ اللہ عنہ کی استقامت میں کوئی فرق آئے، ۵۵ سالہ مبارک زِندگی میں کوئی ایک لمحہ بھی ایسا نہیں ہے کہ امام حُسَین رَضِیَ اللہ عنہ نے بے صَبری کا مظاہرہ کیا ہو، آپ نے کبھی بھی یہ دُعا نہیں کی کہ یااللہ پاک! مجھے اس آزمائش سے نجات عطا فرما، آپ نے صبر و استقامت کے ساتھ ۵۵ سالہ زِندگی کربلا کے انتظار میں بَسَر فرمائی اور بالآخر میدانِ کربلا

میں اپنے نانا جان، رحمتِ رحمٰن صلی اللہ عَلَیۡہِ وَ آلِہٖ وَ سَلَّم کے دِین پر پہرا دیتے ہوئے نہایت عزّت و شان کے ساتھ رُتبۂ شہادت کو سینے سے لگا لیا۔

گھر لُٹانا جان دینا کوئی تم سے سیکھ جائے

جانِ عالَم ہو فِدا اے خاندانِ اہلبیت

(۳): غیر مسلم مفکّر نے تیسری بات کہی کہ جو کامیابی کا طلب گار ہے، اس کے لئے ضروری ہے کہ وہ سوچنے اور سمجھنے کی صلاحیت رکھتا ہو، یعنی اُس پر کیسا ہی کڑا وقت کیوں نہ آجائے، وہ اپنے سوچنے سمجھنے کی صلاحیت کو ماند نہ پڑنے دے، ہر وقت، ہر حال میں سوچ سمجھ کر بہتر سے بہترین فیصلہ کرے۔ یہ ایک بہت مشکل کام ہوتا ہے، ہمارے ہاں کسی شخص کا انتقال ہو جائے تو اس کے اَہلِ خانہ کو، والدین کو بہت سنبھل کر طریقے سے خبر دینی ہوتی ہے کہ کہیں اچانک غم کی خبر سُن کر ہوش ہی نہ کھو بیٹھیں مگر قربان جایئے! امام حُسَین رَضِیَ اللہ عنہ کی ہمّت اور حوصلے کی کیا شان ہے...!! آپ حضرت علی اَصغَر رَضِیَ اللہ عنہ کا لاشہ مبارک اپنے ہاتھوں پر اُٹھاتے ہیں، حضرت علی اکبر رَضِیَ اللہ عنہ کا لاشہ مبارک اُٹھاتے ہیں، بھائی، بھتیجے، بھانجے، ۷۲ تَن میدانِ کربلا میں امامِ حُسَین رَضِیَ اللہ عنہ کی آنکھوں کے سامنے شہید ہوتے ہیں، آپ خود اُن کے مبارک لاشے اُٹھا کر خیموں کے پاس رکھتے ہیں، ایسے غم اور پریشانی کے باوُجُود ہوش و حَواس سلامت ہیں، فیصلہ کرنے کی طاقت بحال ہے، تاریخ کی کسی کتاب سے دُنیا کا کوئی شخص یہ ثابت نہیں کر سکتا کہ امام حُسَین رَضِیَ اللہ عنہ نے میدانِ کربلا میں غم کی شِدَّت کے سبب کوئی ایک فیصلہ بھی شریعت کے خِلاف کیا ہو، نہیں! نہیں...!! غَم کی آندھیاں چل رہی ہیں، ظُلم و سِتَم کے پہاڑ

ٹوٹ رہے ہیں اور نواسۂ رسول قرآن وسُنّت کو مضبوطی سے تھامے ہر ہر قدم عین شریعت کے مطابق اُٹھاتے ہیں، آخر شہادت کو سینے سے لگالیتے ہیں مگر آپ کی ہمّت اور حوصلے میں ذَرَّہ برابر بھی کمی نہیں آتی۔

ابنِ علی کے جیسا کوئی دوسرا نہیں
تیغوں کے سائے میں بھی جو دِل باختہ نہیں
ہو مثل آپ کے جو مہک دار یا حُسَین
صحنِ چمن میں کوئی گُل ایسا کِھلا نہیں
ہر سُو رواں ہے آج بھی سِکَّہ حُسَین کا
سِکَّہ یزیدیوں کا کہیں پر چلا نہیں

اے عاشقانِ رسول! یہ سب باتیں عرض کرنے کا مقصد یہ ہے کہ دیکھئے! آج کے مفکرین کامیابی، ترقی اور انقلاب کے جو راستے دکھاتے ہیں، لمبے لمبے لیکچر (Lecture) دیتے ہیں، یہ سب باتیں آج سے تقریباً ۱ ہزار ۳سو ۸۲ سال پہلے شہزادۂ کونین، امام حُسَیْن رَضِیَ اللّٰہ عنہ کر کے دِکھا چکے ہیں، میدانِ کربلا میں یہ سب نظریات موجود ہیں۔

وہ مشرقی پُکار ہو یا مغربی صدا
تفریقِ رنگ و نسل پہ غالِب ہے کربلا
شاعِر کسی خیال کا ہو یا کوئی اَدِیب
واعِظ کسی دیار کا ہو یاکوئی خطیب

دیکھو تو سلسلہ ادبِ مَشْرِقَیْن کا
دُنیا کی ہر زبان پہ قبضہ حُسَیْن کا

## کیا ہم واقعی حسینی ہیں...؟؟

اے عاشقانِ رسول! ہم نے سُنا! کربلا ایک دَرْسِ زِندگی ہے، آج کے مفکرِین جو نظریات بیان کرکے اپنی دُکان چمکاتے ہیں، امامِ عالی مقام، امام حُسَیْن رَضِیَ اللّٰہ عنہ وہ سب کچھ ہمیں پہلے سے میدانِ کربلا میں کر کے دِکھا چُکے ہیں۔ اب ہم نے غَور یہ کرنا ہے کہ کیا ہم نے بھی امام حُسَیْن رَضِیَ اللّٰہ عنہ سے، کربلا سے کچھ سیکھا یا نہیں...؟؟ امامِ عالی مقام، امام حُسَیْن رَضِیَ اللّٰہ عنہ بُلند رُتبہ ہستی ہیں، یقیناً ہر عاشقِ رسول امام حُسَیْن رَضِیَ اللّٰہ عنہ سے محبّت بھی کرتا ہے، خُود کو حسینی کہتا بھی ہے اور اپنے حسینی ہونے پر فخر بھی کرتا ہے، بِلاشُبہ حسینی ہونا، امامِ حُسَین رَضِیَ اللّٰہ عنہ سے محبّت وعقیدت رکھنا بہت بڑی سَعَادت ہے۔ مگر بہت افسوس ناک بات ہے، لوگوں کی ایک بھاری تعداد ہے، جو صِرْف مُحَرَّمُ الحرام میں، وہ بھی فقط دِینی اجتماعات میں اور یہاں بھی محض زبانی کلامی حسینی ہوتے ہیں۔ ہم غور کریں! کیا ہم واقعی حسینی ہیں؟ کیا ہم گھر میں بھی حسینی ہوتے ہیں؟ گلی میں، محلے میں، دُکان پر، کاروبار کرتے ہوئے، دفتر میں، دوستوں کی محفل میں کیا ہم حسینی ہوتے ہیں؟ جیسے اَخْلاق، جیسا کردار، جیسی پاکیزہ عادات امام حُسَین رَضِیَ اللّٰہ عنہ کی تھیں، کیا ہم امام حسین رَضِیَ اللّٰہ عنہ کی پیروی میں ویسے اَخلاق، ویسا کردار، اُن جیسی عادات اپنانے کی کوشش کرتے ہیں؟ عِلْمِ دِین کا وہ مبارک سمندر جو امام حُسَین رَضِیَ اللّٰہ عنہ کے سینے میں

موجزَنْ تھا، کیا ہم وہ عِلْم سیکھنے کی طرف بڑھتے ہیں؟ ہم دِینی اجتماعات میں آکر امام حُسَیْن رَضِیَ اللّٰہ عنہ کی شان و عظمت کے نعرے لگاتے ہیں، بہت اچھی بات ہے مگر جب ہم گھر جا کر اپنے بچوں کے ہاتھ میں موبائل دیتے ہیں، انہیں T.V چلا کر دیتے ہیں، کیا ہم نے کبھی غور کیا کہ اس موبائل اور اس T.V کے ذریعے کیا ہم اپنے بچوں کو حسینیت دے رہے ہیں؟ ہمارا بچہ جب کندھوں پر کتابوں کا بستہ ڈال کر پڑھنے جاتا ہے، کیا ہم نے کبھی سوچا کہ کیا ان کتابوں کے اندر حسینیت موجود ہے یا نہیں؟

الحمد للہ ! ہم امام حُسَین رَضِیَ اللّٰہ عنہ کو مانتے بھی ہیں ، امام حُسَین رَضِیَ اللّٰہ عنہ سے محبّت کا دعویٰ بھی کرتے ہیں، خود کو حسینی کہتے بھی ہیں اور اس پر فخر بھی کرتے ہیں مگر افسوس! ہم کربلا سے سبق حاصِل نہیں کرتے، امام حُسَین رَضِیَ اللّٰہ عنہ کے نقشِ سیرت پر چلنے کی کوشش نہیں کرتے، ہمارا کردار ، ہمارے اَخْلاق ، ہمارے طَور طریقے ہمارے حسینی ہونے کی گواہی نہیں دیتے۔

آپ ہی تو کلمۂ طیب کے ٹھہرے پاسباں آپ کے سَر ہی بقائے دِیں کا سہرا حُسَین!
ہم تو سچّا عشق بھی تم سے نہیں کر پائے ہیں اور تم نے ہم سبھی کو خُون دے ڈالا حُسَین!

## (10)۔۔۔یزید کا برا کردار

### یزید کا بُرا کردار اور دَرسِ عبرت

پیارے اسلامی بھائیو! ذرا غور کیجئے! امام حُسَین رَضِیَ اللّٰہ عنہ نے اتنی بڑی قربانی کیوں پیش کی...؟ یقیناً آپ کو تاج و تخت و حکومت سے کوئی سروکار نہیں تھا، آپ تو جنّتی

نوجوانوں کے سردار ہیں، اللہ پاک کی عطا سے جس کو جنت میں حکومت و سرداری ملی ہو، اُسے دُنیا کی عارضی حکومت کی حرص بھلا کیسے ہو سکتی تھی؟ مگر غور طلب بات ہے، امام حُسَین رَضِیَ اللہ عنہ آخر یزید کی بیعت کیوں نہیں کرتے تھے؟ کیا آپ کو یزید کی ذات سے اِختلاف تھا؟ نہیں... آپ کو یزید کی ذات سے اِختلاف نہیں تھا، آپ کو یزید کے کردار سے اِختلاف تھا۔ اگر یزید بدبخت کا کردار ستھرا ہوتا، وہ بدانجام قرآن و سُنّت کا پیروکار ہوتا تو امام حُسَین رَضِیَ اللہ عنہ ہرگز اس کی بیعت سے انکار نہ فرماتے مگر اس بدبخت کا کردار اچھا نہیں تھا، اُس کا اَخلاق اچھا نہیں تھا، اس کی عادتیں بُری تھیں، یزید فاسق تھا، یزید فاجر تھا، یزید زانی تھا، یزید شرابی تھا، یزید قرآن و سُنّت کی مخالفت کرتا تھا، اس لیے امام حُسَین رَضِیَ اللہ عنہ نے اُس کی بیعت نہیں کی اور ایسی لازوال قربانی پیش فرمائی۔

اب ذرا غور فرمایئے! جب امام حُسَین رَضِیَ اللہ عنہ یزید کے بُرے کردار سے خوش نہ ہوئے تو اگر وہی کردار ہمارا بھی ہو، جو عادتیں یزید کی تھیں، ویسی ہی عادتیں ہماری بھی ہوں، جیسا گندا اَخلاق یزید کا تھا، ویسا ہی اخلاق ہمارا بھی ہو تو کیا امام حُسَین رَضِیَ اللہ عنہ ہم سے خوش ہو جائیں گے...؟؟

آیئے! دیکھتے ہیں؛ یزید کا کردار کیسا تھا؟ یزید پلید کی وہ کون سی غلیظ عادتیں تھیں، جن کی وجہ سے امام حُسَین رَضِیَ اللہ عنہ نے اس کی بیعت کرنا گوارا نہ فرمایا:

(۱): یزید سُنّت کو بدلنے والا تھا۔ جیسا کہ غیب جاننے والے آخری نبی، رسولِ ہاشمی صَلَّی اللہ عَلَیْہِ وَ آلِہٖ وَسَلَّم نے فرمایا: اَوَّلُ مَنْ یُبَدِّلُ سُنَّتِی رَجُلٌ مِّنْ بَنِیْ اُمَیَّةَ

یُقَالُ لَہٗ یَزِیْدُ میری سُنّت کو بدلنے والا پہلا شخص بنواُمَیَّہ سے ہو گا، اسے یزید کہا جائے گا۔ (تاریخ دمشق لابن عساکر، جلد:۶۵، صفحہ:۲۵۰)

اس حدیثِ پاک سے معلوم ہوا؛ یزید سُنّت کو بدلنے والا، خلافِ سُنّت کاموں کو رواج دینے والا تھا، یہ بدبخت خُود بھی سُنّتِ مصطفےٰ کی پیروی نہیں کرتا تھا اور دوسروں کو بھی خِلافِ سُنّت کاموں پر اُبھارتا تھا۔ سُنّت کی مخالفت کرنا اور خِلافِ سُنّت کاموں کو رواج دینا یزید کا بُرا کردار ہے، اگر ہم حسینی ہیں اور ہمیں واقعی حسینی ہونا چاہیے، تو ہمیں چاہیے کہ ہم یزید کے اس بُرے کردار سے نفرت کریں، ہم خود بھی سُنتوں پر عمل کریں اور دوسروں کو بھی سُنّت کی ترغیب دِلایا کریں۔

## یزیدپلید کی ۷ بُری عادات

اے عاشقانِ اہلبیت ! یقیناً امام حُسَین رَضِیَ اللہ عنہ یزید پلید کے بُرے کردار سے بخوبی واقف تھے، اب آیئے ! دیکھتے ہیں؛ امام حُسَین رَضِیَ اللہ عنہ نے خُود یزید کے بُرے کردار کی کیسے نشاندہی فرمائی۔ صدر الاَفاضِل، مفتی نعیم الدین مرادآبادی رَحمۃُ اللہ عَلَیْہ لکھتے ہیں: جب امام عالی مقام، امام حُسَین رَضِیَ اللہ عنہ کے سامنے یزید بدبخت کی بیعت پیش کی گئی تو آپ نے فرمایا: لِاَنَّہٗ کَانَ فَاسِقًا ،مُدْمِنَ الْخَمَرِ ظَالِماً۔ یزید فاسِق ( یعنی اعلانیہ کبیرہ گُناہ کرنے والا)، شراب کا عادِی اور ظالم ہے۔(بھلا میں ایسے کی بیعت کیسے کرسکتا ہوں)۔ (سوانح کربلا، صفحہ:۱۱۴)

## امام حسین رَضِیَ اللّٰہ عنہ کا خطبہ

اور جب امام حُسَین رَضِیَ اللّٰہ عنہ میدانِ کربلا کی طرف تشریف لے جارہے تھے، راستے میں ایک مقام پر آپ نے یزیدی لشکر کے سامنے خطبہ دیتے ہوئے ارشاد فرمایا: اے لوگو! رسولِ اکرم، نورِ مُجَسَّم صَلَّی اللّٰہ عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّم نے فرمایا: بے شک جو ایسے حکمران کو دیکھے، جو ظلم کرتا ہو، اللّٰہ پاک کی حرام کردہ چیزوں کو حلال ٹھہراتا ہو، اللّٰہ پاک کا عہد توڑتا ہو، سُنّت کی مخالفت کرتا ہو، لوگوں میں گُناہوں اور ظُلْم وزیادتی کو رواج دیتا ہو، دیکھنے والا اگر ایسے ظالِم کو بُرے کاموں سے نہ ہاتھ سے روکے، نہ زبان سے روکے، اللّٰہ پاک پر حق ہے کہ اس (دیکھنے والے) کو اس (ظالِم) کے ساتھ ہی رکھے۔ لوگو! سُن لو...!! بے شک ان یزیدیوں نے شیطان کی اطاعت کو لازِم پکڑا، رحمٰن کی اطاعت کو چھوڑ دیا، لوگوں میں فساد پھیلایا، اللّٰہ پاک کی حُدُود کو پامال کیا، اللّٰہ پاک کی حرام کی ہوئی چیزوں کو حلال اور حلال کی ہوئی چیزوں کو حرام قرار دیا اور میں اس بات کا زیادہ حق رکھتا ہوں کہ ایسے ظالِم کے سامنے کلمۂ حق بلند کروں۔

(تاریخ طبری، جلد:۳، صفحہ:۳۰۶ خلاصۃً)

اے عاشقانِ رسول! امام حُسَین رَضِیَ اللّٰہ عنہ نے یزید پلید کی ۷ بُری عادتوں کو بیان فرمایا: (۱): یزید فاسِق ہے (۲): یزید شرابی ہے (۳): یزید ظالِم ہے (۴): یزید رحمٰن کی اطاعت چھوڑ کر شیطان کی پیروی کرتا ہے (۵): یزید فساد پھیلاتا ہے (۶)

: یزید اللہ پاک کی حُدُود کو پامال کرتا ہے (۷): یزید اللہ پاک کی حلال کی ہوئی چیزوں کو حرام اور حرام کی ہوئی چیزوں کو حلال ٹھہراتا ہے۔

## گُناہوں کی نحوست!

اب ہم اپنے کردار پر غور کریں! یزید فاسق تھا، فاسق اُسے کہتے ہیں: جو اِعْلانیہ گُنَاہ کرتا ہو۔ ہمارے ہاں کتنے ایسے لوگ ہیں جو اعلانیہ گُنَاہوں سے بچتے ہیں؟ داڑھی منڈانا یا ایک مٹھی سے چھوٹی کروانا حرام ہے، کتنے لوگ ہیں جو داڑھی منڈاتے اور دندناتے پھرتے ہیں؟ سرِعام گالیاں بکتے ہیں، اور بہت سے گُناہ کرتے ہیں اور اپنے گُنَاہوں کا اِعْلان بھی کرتے ہیں۔ واقعۂ کربلا کا دَرْس یہ ہے اور اَصْل حسینی ہونا اسی کو کہا جاتا ہے کہ ہم گُنَاہوں سے بچیں۔

## ظُلْم کی مَذَمَّت

امام حُسَین رَضِیَ اللہ عنہ نے فرمایا: یزید ظالِم ہے۔ ہمارے معاشرے میں ظُلْم کی بھی بھرمار ہے۔ بہت سارے لوگوں کے ذِہن میں یہ تَصَوُّر ہوتا ہے کہ ظُلْم صرف قتل و غارت ہی کو کہتے ہیں، حالانکہ ایسا نہیں ہے، ناحق قتل بھی ظُلْم ہے، کسی کو ناحق تھپڑ مارنا بھی ظُلْم ہے، کسی کی رقم دبالینا، گالیاں دینا، عزّت پامال کرنا، یہاں تک کہ دوسروں کو گھور کر ڈرا دینا، اَحادیث میں اسے بھی ظُلْم قرار دیا گیا ہے۔ اللہ پاک ہمیں مسلمانوں کے ساتھ حُسنِ سُلُوک سے پیش آنے اور ان پر کسی بھی طرح سے ظلم وزیادتی سے بچنے کی توفیق عطا فرمائے۔

## شیطان کی پیروی کرنا یزیدی کردار ہے

اسی طرح امام حُسَین رَضِیَ اللہ عنہ نے فرمایا: یزید رحمٰن کی اطاعت چھوڑتا ہے، شیطان کی پیروی کرتا ہے۔ اللہ ! اللہ ! یہ تو بڑا امتحان ہے۔

* نماز پڑھنا رحمٰن کی اطاعت ہے، نہ پڑھنا شیطان کی پیروی ہے، ہم میں سے کتنے لوگ پکّے نمازی ہیں ؟ * ہم میں سے کتنے لوگ گُناہوں سے بچتے ہیں ؟ * کتنے لوگ روزے رکھتے ہیں ؟

* ماں باپ کی اطاعت کرنا * بہن بھائیوں کے حقوق پُورے کرنا * بیوی کے حقوق پُورے کرنا * دوسروں کی عزّت کرنا * پُورا پُورا اسلام میں داخِل ہو جانا، رحمٰن کی اطاعت ہے، اس کا اُلٹ کرنا شیطان کی پیروی ہے * جھوٹ بولنا، غیبت کرنا، چغلی کھانا، وعدہ خِلافی، گالی گلوچ، یہ سب گُناہ ہیں، شیطان کی پیروی ہے، ہم میں سے کتنے لوگ ان گُناہوں سے بچتے ہیں ؟

یہ یزید کا بُرا کردار ہے، یہ سب وہ باتیں ہیں جن کی بنیاد پر امام حُسَین رَضِیَ اللہ عنہ نے یزید کی بیعت سے انکار فرمایا تھا، میدانِ کربلا میں لازوال قربانی پیش فرمائی تھی۔

## یزید اور دُنیا پرستی

اے عاشقانِ رسول ! ایک اَہم بات جو ہمیں کربلا سے سیکھنے کو ملتی ہے، وہ یہ کہ یزید بدبخت نے میدانِ کربلا میں جتنا ظُلم کیا، کروایا یہ سب اَصْل میں دُنیا کی محبّت اور لالچ کا نتیجہ تھا۔ شیخِ طریقت، امیر اہلسنت، حضرت علّامہ مولانا ابو بلال محمد الیاس عطار قادری

رضوی دَامَتْ بَرَکَاتُھُمُ الْعَالِیَہ فرماتے ہیں: یزید پلید مال و جاہ کی محبت ہی کی وجہ سے سانحۂ کربلا کا باعِث بنا، اس ظالِم بد انجام کو امامِ عالی مقام امام حسین رَضِیَ اللہ عنہ کی ذاتِ گرامی سے اپنے اِقْتِدار کو خطرہ محسوس ہوتا تھا، حالانکہ امامِ عالی مقام کو دُنیائے ناپائیدار کے حصول کے لیے دُنیوی اِقْتِدار سے کیا سروکار! آپ تو کل بھی اُمّتِ مسلمہ کے دِلوں کے تاجدار تھے، آج بھی ہیں اور رہتی دُنیا تک رہیں گے۔

اے عاشقانِ حسین! آیئے آج ذکرِ حسین کی برکت سے درسِ کربلا حاصل کیجیۓ اور پکے سچے حسینی بننے کی نیت کیجیۓ، یزیدی کردار سے توبہ کیجیۓ، شہادتِ امامِ حسین کی لاج رکھیۓ اور نیک کام کیجیۓ اور برے کاموں سے اپنے آپ کو بچایئے۔ اور عشقِ امامِ حسین کے تقاضوں کو پورا کیجیۓ۔ امامِ حسین نے عشق کا سارا نصاب میدانِ کربلا کے ریت پر اس طرح لکھا جو قیامت تک مٹنے والا نہیں اور وہ نصاب ہر عاشقِ حسین کی تا قیامت رہنمائی کرتا رہے گا۔ ان شاء اللہ

عشق میں کیا بچایئے عشق میں کیا لٹایئے
آلِ نبی نے لکھ دیا سارا نصاب ریت پر
جتنے سوال عشق نے آلِ رسول سے کیے
ایک کے بعد اک دیے سارے جواب ریت پر

الحمد للہ اللطیف و الصلوۃ و السلام علی رسولہ الشفیق اما بعد فاعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الصلوۃ و السلام علیك یا رسول اللہ　　وعلی الك و اصحابك یا حبیب اللہ

# (3) اعلیٰ حضرت کا عشق رسول

## آپ اس بیان میں ملاحظہ فرمائیں گے

☆...درود شریف کی فضیلت
☆...اعلیٰ حضرت کی شان
☆...اعلیٰ حضرت کا عشقِ رسول
☆...میرے آقا صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کا حسن و جمال
☆...اعلیٰ حضرت نے شاعری کہاں سے سیکھی؟
☆... تخیلِ رضا کے انوکھے انداز
☆...جب وقت کے امام کو مدینہ یاد آتا ہے
☆... عشقِ رسول کیسے ملے گا؟
☆...اعلیٰ حضرت کا تعارف

خطیب

مولانا ابو شفیع محمد شفیق خان عطاری مدنی فتحپوری

مکتبہ دار السنہ دہلی

# (3) اعلیٰ حضرت کا عشقِ رسول

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ اللَّطِیْفِ وَ الصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہِ الشَّفِیْق

اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

فَاذْكُرُوْنِیْۤ اَذْكُرْكُمْ وَ اشْكُرُوْا لِیْ وَ لَا تَكْفُرُوْنِ۠ (۱۵۲) (پ۲، البقرہ ۱۵۲)

اَلصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

وَعَلٰی اٰلِكَ وَ اَصْحَابِكَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

اَلصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلَیْكَ یَا نَبِیَّ اللّٰہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

وَعَلٰی اٰلِكَ وَ اَصْحَابِكَ یَا نُوْرَ اللّٰہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

## درود شریف کی انوکھی فضیلت

اے عاشقانِ صحابہ! حضراتِ صحابۂ کرام علیہمُ الرِّضوان کی خوش نصیبی کہ وہ کیسے خوش بخت تھے کہ حضور صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کے دیدار سے مشرّف ہوئے، حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کی صحبت سے فیضیاب ہوئے، اور ہر عاشقِ رسول صحابۂ کرام پر رشک کرتا ہے اور چاہتا ہے کہ مجھے بھی حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کا قرب مل جائے، ان کے ساتھ بیٹھنا نصیب ہو جائے، مگر اب ایسا ہونے سے رہا، کہ ظاہری طور پر وہ رخِ زیبا پردے کے پیچھے چلا گیا، اعلیٰ حضرت معراج کے سماں کو یاد کرکے آرزو کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

جو ہم بھی واں ہوتے خاکِ گلشن لِپَٹ کے قدموں سے لیتے اُترن
مگر کریں کیا نصیب میں تو یہ نامُرادی کے دن لکھے تھے

اے عاشقانِ رسول! ذرا تصور تو کیجیے نبیٔ پاک صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کا قرب کیسا لطف بھرا ہوگا، یہاں تو مدینے جانے کے لیے تڑپتے ہیں، عاشقوں کو مدینہ ان کے جان و دل سے بھی پیارا ہے اور ایسا کیوں نہ ہو کیونکہ وہاں مدینے والے تشریف فرما ہیں۔ امیرِ اہلسنت لکھتے ہیں:

مدینہ اس لیے عطارؔ جان و دل سے ہے پیارا
کہ رہتے ہیں مِرے آقا مرے دلبر مدینے میں

اور عاشقانِ مدینہ جب مدینے جاتے ہیں اور پھر جب ان کی رخصتی کا وقت قریب آتا ہے تو ان سے پوچھو کہ مدینہ چھوڑنا ان کے لیے کیسا درد بھرا معاملہ ہوتا ہے۔ عاشقوں کے امام، امامِ عشق و محبت، اعلی حضرت رحمۃ اللہ علیہ رخصتیٔ مدینہ کے متعلق لکھتے ہیں:

خراب حال کیا دِل کو پُر مَلال کیا
تمہارے کُوچہ سے رُخصت کیا نِہال کیا

نہ رُوئے گُل ابھی دیکھا نہ بُوئے گُل سُونگھی
قضا نے لا کے قفس میں شکستہ بال کیا

یہ رائے کیا تھی وہاں سے پلٹنے کی اے نفس
سِتم گر اُلٹی چُھری سے ہمیں حلال کیا

چمن سے پھینک دیا آشیانۂ بلبل
اُجاڑا خانۂ بے کس بڑا کمال کیا

اَبھی اَبھی تو چمن میں تھے چہچہے ناگاہ
یہ دَرْد کیسا اُٹھا جس نے جی نڈھال کیا
مَدینہ چھوڑ کے وِیرانہ ہند کا چھایا
یہ کیسا ہائے حواسوں نے اِختلال کیا
تُو جس کے واسطے چھوڑ آیا طیبہ سا محبوب
بتا تو اس ستم آرا نے کیا نہال کیا

جب عشق کو مدینہ چھوڑنا اتنا شاق ہوتا ہے تو پھر مدینے والے کے قرب سے دور ہونا کیسا دشوار گزار معاملہ ہوگا؟ اب کوئی لاکھ چاہے کہ میں اللہ کے آخری نبی ﷺ کے قرب میں رہوں گا، وہاں سے نہیں جاؤں گا، تمام تر کوششوں کے باوجود وہ قربِ مصطفی ﷺ اب حاصل نہیں کر سکتا۔ مگر اے گھبر اؤمت! قربِ مصطفی ﷺ حاصل کرنے کا ایک طریقہ ہے اور وہ طریقہ یہ کہ:

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: اَوْلَى النَّاسِ بِيْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ اَكْثَرُهُمْ عَلَيَّ صَلَاةً۔ میرے عاشقو! غمزدہ نہ ہونا، تم میرا قرب پانا چاہتے ہو تو سنو!" اَوْلَى النَّاسِ بِيْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ "قیامَت کے دن لوگوں میں سب سے زیادہ میرے قریب وہ شخص ہوگا،" اَكْثَرُهُمْ عَلَيَّ صَلَاةً" جو سب سے زیادہ مجھ پر دُرُود شریف پڑھتا ہوگا۔

(ترمذی، کتاب الوتر، باب ماجاء فی فضل الصلاۃ...الخ، ۲/۲۷، حدیث:۴۸۴)

چارۂ بے چارگاں پر ہوں دُرودیں صد ہزار
بے کسوں کے حامی و غمخوار پر لاکھوں سَلام

میں قرباں اِس ادائے دستگیری پر مِرے آقا
مدد کو آگئے جب بھی پکارا یا رسولَ اللہ

اے عاشقانِ رسول! لہٰذا اگر ہم قربِ مصطفی صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم چاہتے ہیں تو مصطفی صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم پر خوب درودِ پاک پڑھیں ان شاء اللہ درودِ پاک کی برکت سے قیامت میں مصطفی کریم علیہ افضل الصلاۃ والتسلیم کا قربِ دلنشین حاصل ہو گا۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیْب! صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد

## بیان کا موضوع

اے عاشقانِ اعلی حضرت! آج کے بیان میں ہم ان شاء اللہ اعلی حضرت علیہ رحمۃ اللہ العزت کی روشن سیرت کے ان اہم گوشے کے متعلق سننے کی سعادت حاصل کریں گے:

(1)۔۔۔اعلی حضرت کی شان
(2)۔۔۔اعلی حضرت کا عشقِ رسول
(3)۔۔۔میرے آقا صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کا حسن وجمال
(4)۔۔۔اعلی حضرت نے شاعری کہاں سے سیکھی؟
(5)۔۔۔تخیلِ رضا کے انوکھے انداز
(6)۔۔۔جب وقت کے امام کو مدینہ یاد آتا ہے!
(7)۔۔۔عشقِ رسول کیسے ملے گا؟

## (8)۔۔۔اعلیٰ حضرت کا تعارف

### (1)۔۔۔اعلیٰ حضرت کی شان

اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ کی بات کی جائے اور عشقِ رسول کی بات نہ کی جائے، تو بات ادھوری رہتی ہے، یقیناً اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ کی شان یہ ہے:

تُو نے باطل کو مٹایا اے امام احمد رضا
دین کا ڈنکا بجایا اے امام احمد رضا

تُو نے باطل کو مٹا کر دین کو بخشی جِلا
سنّتوں کو پھر جِلایا اے امام احمد رضا

علم کا چشمہ ہوا ہے مَوجزَن تحریر میں
جب قلم تُو نے اٹھایا اے امام احمد رضا

حشر تک جاری رہے گا فیض مرشِد آپ کا
فیض کا دریا بہایا اے امام احمد رضا

ہے بدر گاہِ خدا عطارِؔ عاجِز کی دعا
تجھ پہ ہو رحمت کا سایہ اے امام احمد رضا

اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ نے جو عشقِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا گلستان لگایا ہے، وہ آج بھی ترو تازہ اور لہلہا رہا ہے، شاعر لکھتا ہے:

احمد رضا کا تازہ گلستاں ہے آج بھی
خورشید علم ان کا درخشاں ہے آج بھی

سب ان سے جلنے والوں کے گل ہو گئے چراغ
احمد رضا کی شمع فروزاں ہے آج بھی

خدمت قرآن پاک کی وہ لاجواب کی
راضی رضا سے صاحب قرآں ہے آج بھی

## اعلی حضرت اپنی مثال آپ ہیں

اعلی حضرت کی زندگی کے کس کس پہلو پر بات کی جائے؟ جس غوشے کو اٹھایئے، اسی میں آپ یکتۂ روزگار اور اپنی مثال آپ نظر آتے ہیں، علم کے میدان میں آپ سا عالم نہیں، عقل کے میدان میں آپ سا عاقل نہیں، فقاہت کے میدان میں آپ سا فقیہ نہیں، خطابت کے میدان میں آپ سا خطیب نہیں، تصنیف کے میدان میں آپ سا مصنف نہیں، تقریر کے میدان میں آپ سا مقرر نہیں، تبلیغ کے میدان میں آپ سا مبلغ نہیں، تصوف کے میدان میں آپ سا صوفی نہیں، اور شاعری کے میدان میں آپ جیسا کوئی شاعر نہیں، شاعروں کا استاد "داغ دہلوی" نے جب میرے رضا کا کلام دیکھا تو بر ملا بول اٹھا:

ملک سخن کی شاہی تم کو رضا مسلم
جس سمت آگئے ہو سکے بٹھا دیئے ہے

ان تمام کمالات کے ہوتے ہوئے عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے میدان میں آپ جیسا عاشق نہیں، آپ خود فرماتے ہیں:

یہی کہتی ہے بلبلِ باغِ جناں کہ رضاؔ کی طرح کوئی سِحر بَیاں
نہیں ہِند میں واصفِ شاہِ ہُدیٰ مجھے شوخیِ طبعِ رضاؔ کی قسم
آپ کچھ سنا دے عشق کے بولوں میں اے رضا
مشتاق طبع لذّتِ سوزِ جگر کی ہے

اللہ اکبر! کیسا عشقِ رسول؟ سنئے:

## (2)۔۔۔اعلی حضرت کا عشق رسول

میرے آقا **اعلیٰ حضرت** رحمۃ اللہ علیہ عشقِ مصطفٰی صلی اللہ تعالی علیہ و الہ و سلم کے سر تاپا نُمُونہ تھے، آپ رحمۃ اللہ علیہ کا نعتیہ دیوان **"حدائقِ بخشش شریف"** اِس اَمر کا شاہد ہے۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کی نَوکِ قلم بلکہ گہرائیِ قَلب سے نِکلا ہوا ہر مِصرَعَہ مصطفٰی جانِ رحمت صلی اللہ تعالی علیہ و الہ و سلم سے آپ رحمۃ اللہ علیہ کی بے پایاں عقیدت و محبت کی شہادت دیتا ہے۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ نے کبھی کسی دُنیوی تاجدار کی خوشامد کے لیے قصیدہ نہیں لکھا، اِس لیے کہ آپ رحمۃ اللہ علیہ نے حُضورِ تاجدارِ رِسالت صلی اللہ تعالی علیہ و الہ و سلم کی اِطاعت و غُلامی کو دل و جان سے قبول کر لیا تھا۔ اور اس میں مرتبۂ کمال کو پہنچے ہوئے تھے، اس کا اظہار آپ رحمۃ اللہ علیہ نے ایک شِعر میں اِس طرح فرمایا:

اِنہیں جانا اِنہیں مانا نہ رکھا غیر سے کام
للّٰہ الحمد میں دُنیا سے مسلمان گیا

## عشق کیا ہے؟

پیارے پیارے اسلامی بھائیو! امام غزالی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے فرمان کا خلاصہ یہ ہے کہ کسی پسندیدہ چیز کی طرف تَعَلُّق قائم ہو جانا مَحَبَّت کہلاتا ہے اور جب وہی تعلق شدت اختیار کر جائے تو اسے عشق کہتے ہیں۔

اب اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ کے عشق بھرے انداز ملاحظہ فرمائیں:

## حُکّام کی خُوشامد سے اِجتِناب

**ایک** مرتبہ رِیاست نان پارہ (ضِلع بہرائچ یوپی ہند) کے نواب کی مَدح (یعنی تعریف) میں شُعَرا نے قصائد لکھے۔ کچھ لوگوں نے آپ رحمۃ اللہ علیہ سے بھی گزارِش کی کہ حضرت آپ بھی نواب صاحِب کی مَدح (تعریف) میں کوئی قصیدہ لکھ دیں۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ نے اس کے جواب میں ایک نعت شریف لکھی جس کا مَطلَع یہ ہے:

وہ کمالِ حُسنِ حضور ہے کہ گُمانِ نَقص جہاں نہیں
یہی پھول خار سے دُور ہے یہی شَمع ہے کہ دُھواں نہیں

## (3)۔۔۔میرے آقا ﷺ کا حسن و جمال

یعنی میرے آقا محبوبِ ربِّ ذوالجلال صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم کا حسن و جمال

درجہ ٔ کمال تک پہنچتا ہے یعنی ہر طرح سے کامل و مکمَّل ہے اس میں کوئی خامی ہونا تو دُور کی بات ہے، خامی کا تصوُّر تک نہیں ہو سکتا، ہر پھول کی شاخ میں کانٹے ہوتے ہیں مگر گلشنِ آمِنہ کا ایک یہی مہکتا پھول صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم ایسا ہے جو کانٹوں سے پاک ہے، ہر شَمع میں یہ عیب ہوتا ہے کہ وہ دُھواں چھوڑتی ہے مگر آپ بزمِ رسالت کی ایسی روشن شَمع ہیں کہ دھوئیں یعنی ہر طرح کے عیب سے پاک ہیں اور مَقطَع میں "نان پارہ "کی بندِش کتنے لطیف اشارے میں ادا کرتے ہیں:

کروں مدحِ اہلِ دُوَلْ رضاؔ پڑے اِس بَلا میں مِری بَلا
میں گدا ہوں اپنے کریم کا مِرا دِین پارۂ ناں نہیں

## میرا دین "پارۂ نان"

**یعنی** میں اَہلِ دولت و ثَرْوَت کی مَدح سَرائی یعنی تعریف و توصیف کیوں کروں! میں تو اپنے آقائے کریم، رَءُوْفٌ رَّحیم صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم کے دَر کا فقیر ہوں۔ میرا دین "پارۂ نان "نہیں۔ "نان "کا معنٰی روٹی اور "پارہ "یعنی ٹکڑا۔ مطلب یہ کہ میرا دین "روٹی کا ٹکرا "نہیں ہے کہ جس کے لیے مالداروں کی خوشامدیں کرتا پھروں۔

## دل کے دو ٹکڑے

میرے آقا **اعلیٰ حضرت** رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: اگر کوئی میرے دل کے دو ٹکڑے کردے تو ایک پر لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اور دوسرے پر مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ صلی اللہ تعالیٰ

علیہ و الہ و سلم لکھا ہوا پائے گا۔ (سوانح امام احمد رضا ص۹۶ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر)

**تاجدارِ** اہلسنّت، شہزادۂ اعلیٰ حضرت حُضُور مفتیٔ اعظم ہند مولانا مصطفی رضا خان عَلَیْہِ رَحمَۃُ الحَنّان ''سامانِ بخشش ''میں فرماتے ہیں:

خدا ایک پر ہو تو اِک پر محمد
اگر قلب اپنا دو پارہ کروں میں

## اعلیحضرت اور ککڑی

اعلی حضرت بغیر اطاعت کے عشق کے قائل نہ تھے، بلکہ اطاعت کرکے عشق کے قائل تھے، چنانچہ: میرے آقا اعلیحضرت،اِمامِ اَھلسنّت، ولیٔ نِعمت،عظیمُ البَرَکت، عظیمُ المَرْتَبت،پروانۂ شمعِ رِسالت،مُجَدِّدِ دین و مِلَّت،حامیٔ سنّت ، ماحِیٔ بِدعت، عالِمِ شَرِیْعَت ، پیرِ طریقت،باعثِ خَیْر وبَرَکت،حضرتِ علامہ مولٰینا الحاج الحافِظ القاری الشّاہ امام اَحمد رَضا خان علیہ رحمۃُ الرَّحمٰن ایک بار کہیں مدعو تھے ، کھانا لگا دیا گیا،سب کو سرکارِ اعلیحضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے کھانا شروع فرمانے کا انتِظار تھا،اعلیحضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ککڑیوں کے تھال میں سے ایک قاش اُٹھائی اور تناوُل فرمائی ، پھر دوسری ،پھر تیسری،اب دیکھا دیکھی لوگوں نے بھی ککڑی کے تھال کی طرف ہاتھ بڑھا دیئے مگر آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے سب کو روک دیا اور فرمایا،ساری ککڑیاں میں کھاؤں گا۔چُنانچِہ آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے سب ختم کر دیں،حاضِرین مُتَعَجِّب تھے کہ اعلیحضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تو بَہُت قلیل الغذا یعنی کم غِذا استِعمال فرمانے والے ہیں، آج اتنی ساری ککڑیاں کیسے

تناوُل فرما گئے! لوگوں کے اِستفسار پر فرمایا، میں نے جب پہلی قاش کھائی تو وہ کڑوی تھی اس کے بعد دوسری اور تیسری بھی۔ لہٰذا میں نے دوسروں کو روک دیا کہ ہو سکتا ہے کوئی صاحِب ککڑی مُنہ میں ڈال کر کڑوی پا کر تُھو تُھو کرنا شُروع کر دیں چُونکہ ککڑی کھانا میرے میٹھے میٹھے آقا مدینے والے مصطفی علیہ الصلوۃ والسلام کی سنّتِ مبارَکہ ہے اس لئے مجھے گوارا نہ ہوا کہ اِس کو کھا کر کوئی تُھو تُھو کرے۔ (آدابِ طعام ص۴۵۷)

## (4)۔۔۔اعلی حضرت نے شاعری کہاں سے سیکھی؟

اکابر و عمائد علما کی آنکھوں کی ٹھنڈک، زمانے کی برکت، آفتاب معرفت، محبوب سیرت، اسلام کی سعادت، دریائے بلند ہمت، حجۃ اللہ فی الارض، جامع علوم و فنون، عالم جلیل و جمیل، یکتائے روزگار، خلاصہ لیل و نہار، دریائے ذخار، محدث عصر، فقیہ دہر، شیخ الاسلام والمسلمین، شاہ ملک سخن، مجدد اعظم، کے کلام کی کیا شان ہے، اور کیا آپ کو پتہ ہے کہ اعلیحضرت نے شاعری کہاں سے سیکھی ہے؟ آپ خود فرماتے ہیں:

ہوں اپنے کلام سے نہایت محظوظ بیجا سے ہے المنۃ للہ محفوظ
قرآن سے میں نے نعت گوئی سیکھی یعنی رہے احکام شریعت ملحوظ

### وسیع و عریض مضمون کو دو شعروں میں

آپ کے دیوان کا کوئی شعر کسی آیت قرآنی کی تفسیر کر رہا ہوتا ہے، تو کوئی کسی حدیث کی تشریح بیان کر رہا ہوتا ہے، کوئی اسلام کے کسی واقعہ کی طرف اشارہ کر رہا ہوتا

## (7)۔۔۔ربِّ کائنات کا وعدہ

اللہ اکبر! کیسا عشق تھا؟ اور اس کی جزا بھی تو دیکھو! کہ رب تعالیٰ نے ان کی دل جوئی کے لئے بطورِ ثبوت قرآنِ عظیم کی آیت نازل فرمادی کہ اے میرے محبوب ﷺ کے عاشقوں غم نہ کرو، تم میں سے جو اللہ اور اس کے رسول کا حکم مانے گا تو اسے ان کا ساتھ ملے گا۔ پیارو! یہ ربِّ کائنات کا وعدہ ہے۔

### آؤ اطاعت گزار عاشق بنیں

لہٰذا اطاعت گزار عشاق کو جنت میں جدائی کا صدمہ نہیں پہنچے گا بلکہ ان کو اپنے محبوب صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہٖ وسلم کی معیت ورویت میسر ہوگی۔ حقیقت یہ ہے کہ عشق مصطفوی میں صرف حضرت ثوبان رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہی کی یہ کیفیت نہ تھی بلکہ سب صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا یہی حال تھا۔

اور اب آخر میں ایک ایسی سچی داستان سنیئے! جس کے دامن میں یہ سیکھنے کو ملے گا کہ ایک عاشق رسول کو کیسا ہونا چاہئے، چنانچہ ابو داؤد شریف کی حدیثِ پاک ہے:

### مصطفیٰ ﷺ کی رضا کے خاطر اپنا مکان ڈھادیا

حضرتِ سَیِّدُنا اَنَس رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ سے روایت ہے کہ ایک دن رسولُ اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ و الہ و سلم کہیں تشریف لے گئے ہم بھی ساتھ ہی تھے کہ تاجدارِ رسالت صلی اللہ تعالیٰ علیہ و الہ و سلم نے ایک بلند عمارت ملاحظہ کی تو فرمایا: یہ کیا ہے؟ عرض کی گئی: یہ فلاں انصاری کی ہے۔ (یہ سُن کر) مدینے کے تاجور، سلطانِ بحر وبر، محبوبِ

ربِّ اکبر صلی اللہ تعالی علیہ و الہ و سلم خاموش ہوگئے اور یہ بات قلبِ اَطہر میں رکھ لی۔ حتی کہ اُس عمارت کا مالِک حاضِر ہوا اور اُس نے آپ صلی اللہ تعالی علیہ و الہ و سلم کو (لوگوں کی موجودَگی میں) سلام عرض کیا، سرکار صلی اللہ تعالی علیہ و الہ و سلم نے اُس سے اِعراض کیا، اُس (انصاری) نے یہ عمل کئی مرتبہ کیا یہاں تک کہ اُس (انصاری) شخص نے اپنے بارے میں ناراضی (کا اظہار) اور اِعراض جان لیا تو اُس نے جنابِ رسالت مآب صلی اللہ تعالی علیہ و الہ و سلم کے اَصحاب سے یہ کیفیت بیان کرتے ہوئے کہا: وَاللہ! میں رسولُ اللہ صلی اللہ تعالی علیہ و الہ و سلم کو ناراض پاتا ہوں۔ صحابۂ کرام عَلَیْہِمُ الرِّضْوَان نے فرمایا کہ سرکارِ مدینہ صلی اللہ تعالی علیہ و الہ و سلم تشریف لے گئے تھے تو تمہاری عمارت دیکھی۔ (یعنی ہمارا اندازہ یہی ہے کہ تم سے ناراضی کا سبب تمہاری تعمیر کردہ بلند عمارت ہے۔ یہ سن کر) وہ (انصاری) اپنی عمارت کی طرف لوٹے اور اُسے ڈھا کر زمین بوس کر دیا۔ (ابو داؤد ج۴ص۴٦٠حدیث ۵۲۳۷ مُلَخَّصاً)

## یقیناسودا نہایت ہی سستا ہے

پیارے اسلامی بھائیو! یہ ہے حضراتِ صَحابۂ کرام عَلَیْہِمُ الرِّضْوَان کا عشقِ رسول صلی اللہ تعالی علیہ و الہ و سلم۔ مفسّرِ شہیر حضرتِ مفتی احمد یار خان عَلَیْہِ رَحْمَۃُ الحَنّان اس حدیث پاک کے تحت فرماتے ہیں: مُصطَفٰی جانِ رَحمت صلی اللہ تعالی علیہ و الہ و سلم نے انہیں نہ تو عمارت ڈھانے کا حکم دیا اور نہ ہی یہ فرمایا کہ اِس طرح کی عمارت بنانا جائز نہیں، اُن صحابی کو صرف اندازہ ہی ہوا کہ شاید تاجدارِ نُبُوَّت صلی اللہ تعالی علیہ و الہ و

سلم اِس عمارت کے سبب مجھ سے ناراض ہو گئے ہیں، تو ان کا یہ ذِہن بنا کہ یہ عمارت میرے اور محبوب کے درمیان رُکاوٹ بن گئی لہٰذا اُسے ڈھا دیا۔ اِس ڈھانے میں مال کو برباد کرنا نہیں اور نہ ہی یہ فضول خرچی ہے بلکہ اصل مقصود محبوب کو منانا ہے، اگر عمارت ڈھانے سے اللہ پاک کے پیارے نبی صلی اللہ تعالی علیہ و الہ و سلم راضی ہو جائیں تو یقینا یقینا یقینا سودا نہایت ہی سستا ہے، جنابِ خلیل علیہ السلام تو رِضائے الٰہی عَزَّوَجَلَّ کیلئے فرزند کو ذَبح کرنے کیلئے تیار ہو گئے تھے۔ اللہ اکبر! (مراٰۃ ج۷ ص۲۱ مُلَخَّصاً)

نہیں چاہتا حکومت نہیں سلطنت ہے پانا
مِری زندگی کا مقصد ہے حضور کو منانا

## کیا کیا پسند ہے اور کیا کیا پسند نہیں ہے

اور آج میں اور آپ دیکھیں کہ ہمارا کیا کیا حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کو پسند ہے؟ اور کیا کیا پسند نہیں ہے؟ صبح سے لے کر شام تک، شام سے لے کر صبح تک، عقیقے، ولیمے سے لے کر بڑی بڑی دعوتوں تک، اپنی زندگی کی پہلی سانس سے آخری ہچکی تک، اپنے کاروبار سے لے کر اپنے گھر کے انداز تک، سونے سے لے کر اٹھنے تک، کھانے سے لے کر فارغ ہونے تک، صبح کے پہلے گراہک سے لے کر آخری گراہک تک، سفر میں جانے سے لے کر واپس آنے تک، لڑکے یا لڑکی کی منگنی سے لے کر شادی کے آخری مراحل تک، اپنی زندگی کے ایک ایک لمحے کو دیکھیں، ہمارا کون کون سا عمل حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کو پسند ہے اور کون سا عمل پسند نہیں ہے، اس پہ بار بار سوچیں۔

## (8)---آج ہم بھی عاشقِ رسول ہیں

اس صحابی کا مکان حضور ﷺ کو پسند نہ تھا تو انہوں نے اس مکان کو حضور ﷺ کی خوشی حاصل کرنے کے لئے زمین بوس کر دیا، گرا دیا، کیوں گرا دیا؟ کیونکہ وہ عاشقِ رسول تھے، اپنے محبوب ﷺ کی خوشنودی ان کو مطلوب تھی، آج ہم بھی عاشقِ رسول ہیں اور نعرہ بھی لگاتے ہیں:

غلام ہیں غلام ہیں رسول ﷺ کے غلام ہیں
غلامیٔ رسول میں موت بھی حیات ہے
غلامی رسول ﷺ میں موت بھی قبول ہے
جو ہو نہ عشق مصطفیٰ ﷺ تو زندگی فضول ہے

اور جب عشق زیادہ بڑھتا ہے تو ساری حدوں کو پار کر کے کچھ یوں کہتے دکھائی دیتے ہیں:

غلام مصطفی بن کر میں بک جاؤں مدینے میں
انہی کے نام پر سودا سرِ بازار ہو جائے

### دور دور تک نظر نہیں آتے

تو کبھی غلامیٔ رسول ﷺ پر موت قبول کرنے کی آرزو ہے، تو کبھی عشقِ رسول ﷺ کے بغیر زندگی کے فضول ہونے کا دعوی ہے تو کبھی حضور ﷺ کے نام پر بک جانے کی باتیں ہیں، یہ سب کچھ ہونے کے باوجود، جب بات آتی ہے حضور ﷺ کی

سنتوں پر عمل کرنے کی، جب بات آتی ہے حضور ﷺ کے دین کے لئے قربانی دینے کی تو دور دور تک نظر نہیں آتے۔

## اب کہاں گیا ہمارا دعوی؟

اب کہاں گیا ہمارا دعوی؟ اب کہاں ہیں وہ ترانے؟ کیا ہوا جناب؟ ابھی تو آپ مر مٹنے کی باتیں کر رہے تھے، حضور ﷺ کی پیاری سنت داڑھی رکھنے کی بات آئی تو بغلیں جھانکنے لگے، دین کے لئے قربانی دینے کی بات آئی تو پیچھے کھسکنے لگے۔

آج ہم پیچھے کھسک رہے ہیں، آج ہم بغلیں جھانک رہے ہیں، اگر کل وہ محبوب ﷺ ہم سے آگے پیچھے ہو گئے، اور روٹھ گئے، تب تو سارا ہی ملیا میٹ ہو جائے گا۔ اللہ اکبر!

## آیئے آج عہد کرتے ہیں

تو پیارو! صحابہ کے انداز محبت رسول ﷺ سے روشنیاں حاصل کرتے ہوئے آیئے آج مصطفیٰ ﷺ کے حضور یہ عہد کرتے ہیں

چھوڑ کے تیرا دامن رحمت آقا ہم سے بھول ہوئی
کھو دی اپنی قدر و قیمت آقا ہم سے بھول ہوئی
حد سے گزری ہے نادانی آپ کی کوئی بات نہ مانی
گھیرے ہوئے ہے نفرت و ذلت آقا ہم سے بھول ہوئی

بن گے سیم و زر کے بندے تن کے اجلے من کے گندے
چھن گئی ہم سے فقر کی دولت آقا ہم سے بھول ہوئی
دیکھیں ہماری آنکھ مچولی اپنا سینہ اپنی گولی
بھول گئے ہم درسِ اخوت آقا ہم سے بھول ہوئی
علم و عمل کا رشتہ ٹوٹا آقا جب سے آپ کا دامن چھوٹا
فرقہ فرقہ ہو گئی اُمت آقا ہم سے بھول ہوئی
ساری دنیا سے ٹھکرائے ہوئے تمہارے در پے ہیں آئے ہوئے
آقا! کھول دو ہم پے بابِ رحمت آقا ہم سے بھول ہوئی
درس قرآن بھول گئے ہم آقا تیرا فرمان بھول گئے ہم
لے ڈوبی ہمیں مال کی کثرت آقا ہم سے بھول ہوئی
کون کرے ان سب کا مداوا آقا ہے ہمیں تیرا سہارہ
کر دو اپنی خاص عنایت آقا ہم سے بھول ہوئی

## ان کو منانے کا، آج موقع ہے

تو پیارو! سوچیں! آج وقت ہے ان کو منانے کا، آج موقع ہے ان سے رشتہ جوڑنے کا، اگر آج ہم انہیں نہ منا سکیں، اگر آج ان سے رشتہ نہ جوڑ سکیں، تو کہیں ایسا نہ ہو کہ کل پچھتانا پڑے، اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ کا وہ شعر یاد آگیا کہ:

آج لے اُن کی پناہ آج مدد مانگ اُن سے
پھر نہ مانیں گے قِیامت میں اگر مان گیا

تو بات کہاں سے کہاں نکل گئی، خیر یہ بھی ضروری تھا، تاکہ ہم حضور ﷺ کے سچے عاشق بن سکیں، اور ہمیں تو اپنے آقا و مولی ﷺ پر فخر کرنا چاہیے، کہ ہمارے آقا، وہ آقا ہیں جو باعثِ تخلیقِ کائنات ہیں، ہر چیز فخر کر رہی ہے، جس شہر میں مصطفی ﷺ پیدا ہوئے، اس شہر کی خود رب کائنات قسم یاد فرمارہاہے ''لَآ اُقْسِمُ بِھٰذَا الْبَلَدِ''

زمین بھی فخر کرتے ہوئے آسمان کو طعنہ دے رہی ہے،

خم ہو گئی پشتِ فلک اس طعنِ زَمیں سے
سن ہم پہ مَدینہ ہے وہ رتبہ ہے ہمارا

لہذا اپنے آقا و مولی ﷺ پر ہمیں بھی فخر و ناز کرنا چاہیئے:

دل میں فخر کا دریچہ باز کرنا چاہیئے
جن کا تو آقا ہے ان کو ناز کرنا چاہیئے

اور اپنے ہر انداز کو زمانے سے جدا رکھنا چاہیئے، کیوں؟ کیونکہ

ہم اپنا انداز زمانے سے جدا رکھتے ہیں
ہم محبوب بھی محبوبِ خدا رکھتے ہیں

ہمارے اٹھنے بیٹھنے کا طریقہ زمانے سے جدا ہو، کھانے پینے کا انداز زمانے سے جدا ہو، رہن سہن کا طریقہ زمانے سے الگ ہو، کلام و سلام کا انداز زمانے سے نرالا ہو، ہر کام کا

انداز زمانے سے جدا ہو، اور یہ سب زمانے سے جدا کب ہو گا؟ جب ہمارا انداز سنتِ محبوب ﷺ کے مطابق ہو گا۔

اور آقا ﷺ کی سنتوں سے محبت آقا ﷺ سے محبت کی نشانی ہے، اور آقا ﷺ کی محبت جنت میں جانے کا سبب ہے، چنانچہ:

تاجدارِ رسالت، شَہَنْشاہِ نُبوَّت، مصطَفٰے جانِ رحمت، شمعِ بزمِ ہدایت، نوشۂ بزمِ جنّت صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کا فرمانِ جنّت نشان ہے: جس نے میری سنّت سے مَحَبَّت کی اُس نے مجھ سے مَحَبَّت کی اور جس نے مجھ سے مَحَبَّت کی وہ جنّت میں میرے ساتھ ہو گا۔

(مِشْکاۃُ الْمَصابِیح ج۱ ص۵۵ حدیث ۱۷۵ دار الکتب العلمیۃ بیروت)

سنتیں عام کریں دین کا ہم کام کریں
نیک ہو جائیں مسلمان مدینے والے
تبلیغ سنتوں کی کرتا رہوں ہمیشہ
مرنا بھی سنتوں میں ہو سنتوں میں جینا

آخر میں اللہ رب العزت کی بارگاہ میں دعا ہے کہ وہ ہمیں اپنا اور اپنے حبیب ﷺ کا عشق عطا فرمائے، محبوب ﷺ کی سنتوں کا اسیر بنائے، سنتوں پر عمل کا جذبہ عطا فرمائے، اور کل قیامت میں محبوب ﷺ کی شفاعت سے حصہ عطا فرمائے، آمین بجاہ النبی الامین ﷺ

**خطیب**

**ابو شفیع محمد شفیق خان عطاری مدنی فتحپوری**

**تاریخ اجراء**

الحمد للہ اللطیف و الصلوۃ و السلام علی رسولہ الشفیق اما بعد فاعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الصلوۃ و السلام علیک یا رسول اللہ وعلی الک و اصحابک یا حبیب اللہ

# (6)شانِ مصطفی صلی اللہ علیہ والہ وسلم

## آپ اس بیان میں ملاحظہ فرمائیں گے

☆...درود شریف کی فضیلت

(1)---شانِ مصطفی ﷺ بزبانِ قرآن

(2)---شانِ مصطفی ﷺ بزبانِ مصطفی ﷺ

(3)---شانِ مصطفی ﷺ بزبانِ جبرئیل

(4)---شانِ مصطفی ﷺ بزبانِ صحابہ

(5)---شانِ مصطفی ﷺ کے بعد جمالِ مصطفی ﷺ

(6)---جمالِ مصطفی ﷺ بزبانِ صحابیٔ مصطفی ﷺ

(7)---جمالِ مصطفی ﷺ بزبانِ زوجۂ مصطفی ﷺ

(8)---حضور ﷺ کا سایہ نہ تھا

(9)---حضور ﷺ کا سایہ نہ ہونے کی وجہ

خطیب: مولانا ابو شفیع محمد شفیق خان عطاری مدنی فتحپوری

مکتبہ دار السنہ دہلی

# (6)شانِ مصطفے ﷺ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ اللَّطِيْف وَ الصَّلٰوةُ وَ السَّلَامُ عَلٰى رَسُوْلِهِ الشَّفِيْق

اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْم

اَلصَّلٰوةُ وَ السَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰه ﷺ

وَعَلٰى اٰلِكَ وَ اَصْحَابِكَ يَا حَبِيْبَ اللّٰه ﷺ

اَلصَّلٰوةُ وَ السَّلَامُ عَلَيْكَ يَا نَبِيَّ اللّٰه ﷺ

وَعَلٰى اٰلِكَ وَ اَصْحَابِكَ يَا نُوْرَ اللّٰه ﷺ

## درود شریف کی انوکھی فضیلت

اے عاشقانِ صحابہ و اہلبیت! آج ہم اور آپ جس دور سے گزر رہے ہیں وہ دور ترقی کا دور کہلاتا ہے کہ نئی نئی چیزیں بنائی جارہی ہیں، سال کا کام مہینوں میں ، مہینوں کا کام دنوں میں ،دنوں کا کام گھنٹوں میں اور گھنٹوں کا کام پل بھر میں کئے جارہے ہیں۔ آج ایسی ترقی کا دور ہے کہ ہر کوئی لگا ہوا ہے ،اس خیال سے کہ کہیں میں دوسروں سے پیچھے نہ رہ جاؤں۔

مگر میں آپ کے سامنے ایک بات رکھنا چاہتا ہوں کہ لوگوں کا ترقی حاصل کرنے کے باوجود اگر جائزہ لیا جائے تو ہر کوئی پریشان ہے۔ دن رات کمانے کے باوجود گھر کے اخراجات پورے کرنا ایک دشوار کام بن گیا ہے۔ آدمی دن رات اپنی حاجتوں کو پورا کرنے کا پلان بناتا ہے مگر کامیاب نہیں ہو پارہا۔ کہا جاتا ہے پہلے گھر میں کم کھانا پکتا تھا بہت سارے

لوگ کھالیتے تھے اور اب بہت سارا کھانا پکتا ہے مگر کم لوگ بھی نہیں کھا پارہے ہیں۔ یعنی یوں کہہ لیجئے کہ آج ہمارے گھروں سے برکت اٹھتی جارہی ہے۔مال واسباب کی کثرت ہے مگر برکت نہیں ہے۔ کثرت الگ چیز ہے اور برکت الگ چیز ہے۔ آدمی کی کامیابی کثرت سے نہیں ہے بلکہ آدمی کی کامیابی برکت سے کہ جس کو برکت مل جائے اس کا تھوڑا ہی بہت ہو جاتا ہے۔

اے عاشقان رسول! بیان کرنے کا مقصد یہ ہے کہ آج ہر کوئی اپنے دل میں اپنی حاجت لیے گھوم رہاہے کہ میری یہ حاجت پوری ہو جائے،میری یہ آرزو پوری ہو جائے، میری یہ تمنا پوری ہو جائے ، مگر وہ حاجت،وہ آرزو اور وہ تمنا پوری ہونے کا نام نہیں لیتی۔غریب چاہتا ہے میں امیر ہو جاؤں،امیر چاہتا ہے میں سب سے بڑا امیر بن جاؤں۔پیدل چلنے والا چاہتا ہے میں پیدل نہ چلوں بلکہ میرے پاس سائیکل ہو جائے۔سائیکل والا چاہتاہے کب تک پیڈل مار مار کر تھکتا رہوں گا کاش! میرے پاس موٹر سائکل ہو جائے۔موٹر سائکل والا چاہتا ہے یار فیملی ممبر بڑھ گئے ہیں اب کار ہونی چاہیئے۔الغرض ہر کسی کی کوئی نہ کوئی حاجت ہے ،کوئی نہ کوئی آرزو ہے ،کوئی نہ کوئی تمنا ہے۔ مگر وہ حاجت ،وہ آرزو،وہ تمنا پوری ہو جائے بہت مشکل ہے۔ڈاکٹر اقبال لکھتے ہیں:

چاہتے سب ہیں کہ ہوں اوجِ ثریا پہ مقیم
پہلے ویسا کوئی پیدا تو کرے قلبِ سلیم

یہ تو دنیا کی حاجتوں کا بیان ہے آگے بڑھیں تو آخرت کی بھی حاجتیں ہیں اگرچہ ہم

ان حاجتوں کے بارے میں نہیں سوچتے۔ سکرات و موت کا معاملہ، سوالاتِ قبر اور عذابِ قبر کا معاملہ، قیامت میں اٹھائے جانے کا معاملہ، حساب و کتاب کا معاملہ، پل صراط سے گزرنے کا معاملہ، جنت و دوزخ میں داخل ہونے کا معاملہ۔ یہ بھی ہماری حاجتوں میں شامل ہیں، ان سے انکار نہیں کیا جاسکتا کیونکہ ان سب سے ہمیں دوچار ہونا ہے۔

اے عاشقانِ رسول! آج کی اس نورانی محفل کے صدقے میں آپ کو ایک ایسا وظیفہ بتاتا ہوں جس کی برکت سے آپ کی ایک حاجت نہیں، دو حاجت نہیں، تین حاجت نہیں، پانچ، دس، بیس اور پچاس حاجت نہیں بلکہ سو حاجتیں پوری ہو جائیں گی۔ اور یہ تجربہ کیا ہوا عمل ہے۔ الحمد للہ ایک بار جمعہ کے دن مسجد میں بیان کے دوران سگِ عطار نے یہ عمل بیان کیا تو صرف بیان کی برکت سے اسی دن دنیا کی کئی حاجتیں پوری ہو گئیں۔ لہٰذا خوب توجہ سے سنیئے:

میرے شیخِ طریقت، امیرِ اہلسنّت حضرت علاّمہ مولانا ابوبلال محمد الیاس عطّار قادری رَضوی دَامَت بَرَکاتُہُمُ الْعَالِیَہ اپنے رسالے ''سیّدی قُطبِ مدینہ '' میں بحوالہ جَمْعُ الْجَوامِعْ اللہ کے آخری نبی ﷺ کی ایک حدیثِ پاک نقل فرماتے ہیں کہ:

سلطانِ دوجہان، مدینے کے سلطان، رَحمتِ عالَمیان، سرورِ ذیشان صَلَّی اللہ تَعالیٰ عَلیہ واٰلہٖ و سلَّم کا فرمانِ جنّت نشان ہے: جو مجھ پر جُمُعہ کے دن اور رات ۱۰۰ مرتبہ دُرُود شریف پڑھے اللہ اُس کی ۱۰۰ حاجتیں پوری فرمائے گا، ۷۰ آخِرت کی اور ۳۰ دُنیا کی اور اللہ پاک ایک فِرِشتہ مقرّر فرمادے گا جو اُس دُرُودِ پاک کو میری قبر میں یوں پہنچائے گا جیسے

تمہیں تحائف پیش کئے جاتے ہیں، بِلاشبہ میرا علم میرے وِصال کے بعد وَیسا ہی ہو گا جیسا میری حیات میں ہے۔(جَمْعُ الْجَوامِع لِلسُّیُوطی ج۷ ص۱۹۹ حدیث ۲۲۳۵۵)

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیْب! صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد

اے عاشقانِ رسول! اب آپ ہر جمعہ کو سو بار درودِ پاک پڑھنے کا معمول بنا لیجئے اور پھر اس کی برکتیں خود دیکھیئے، ان شاء اللہ آپ کی ہر نیک و جائز حاجت ایک ایک کر کے پوری ہوتی ہوئی نظر آئیں گی۔ ان شاء اللہ

زبان و قلب کی عظمت درودِ پاک سے ہے
ہر ایک غم میں حفاظت درودِ پاک سے ہے
دعائیں ہوتی ہیں مقبول اس وسیلے سے
خدا کی خاص عنایت درودِ پاک سے ہے
غمِ جہاں سے کبھی سابقہ نہیں پڑتا
مجھے تو ہر گھڑی راحت درودِ پاک سے ہے
خدا کے نام کے بعد محمد کا نام لیتے رہو
ہر ایک کام میں برکت درودِ پاک سے ہے

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیْب! صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد

## بیان کا موضوع

اے عاشقانِ رسول! آج کے بیان میں ہم شانِ مصطفے ﷺ کے عنوان پر سننے کی سعادت حاصل کریں گے، جس کی اہم باتیں یہ ہیں:

(1)۔۔۔شانِ مصطفی ﷺ بزبانِ قرآن

(2)۔۔۔شانِ مصطفی ﷺ بزبانِ مصطفی ﷺ

(3)۔۔۔شانِ مصطفی ﷺ بزبانِ جبرئیل

(4)۔۔۔شانِ مصطفی ﷺ بزبانِ صحابہ

(5)۔۔۔شانِ مصطفی ﷺ کے بعد جمالِ مصطفی ﷺ

(6)۔۔۔جمالِ مصطفی ﷺ بزبانِ صحابیِ مصطفی ﷺ

(7)۔۔۔جمالِ مصطفی ﷺ بزبانِ زوجۂ مصطفی ﷺ

(8)۔۔۔حضور ﷺ کا سایہ نہ تھا

(9)۔۔۔حضور ﷺ کا سایہ نہ ہونے کی وجہ

## (1)۔۔۔شانِ مصطفے ﷺ بزبان قرآن

آج کی نشست میں ہم ان شاء اللہ عزوجل شانِ مصطفی ﷺ کے عنوان سے کچھ باتیں سننے کی سعادت حاصل کریں گے، اللہ عزوجل ہمیں مصطفی کریم علیہ الصلوۃ و التسلیم کا عشقِ عظیم نصیب فرمائے۔

اللہ تبارک و تعالی کی بارگاہِ عظیم میں ساری مخلوقات میں سے حضرتِ انسان معزز و مکرم ہے، پھر ساری انسانیت میں اولیائے کاملین کا درجہ ہے، اور اولیائے کاملین سے بڑا مقام و مرتبہ انبیائے کرام علیہم السلام کا ہے، اور سارے انبیائے کرام علیہم السلام میں سے اللہ کی بارگاہ میں ہمارے نبی، سچے نبی آخری نبی ﷺ کا مقام و مرتبہ ہے، اور اسی کو اعلی حضرت عظیم المرتبت، شہنشاہِ فقاہت امام احمد رضا خان علیہ رحمۃ الرحمٰن شعر کی صورت میں کچھ یوں نغمہ سراں ہوتے ہیں:

خلق سے اولیا اولیا سے رسل
اور رسولوں سے اعلیٰ ہمارا نبی

اللہ تبارک و تعالی نے قرآنِ عظیم میں جابجا انبیا و مرسلین کو ان کے ناموں سے مخاطب فرمایا ہے، چنانچہ حضرت آدم علیہ السلام کو مخاطب کر کے ربِّ کائنات عزوجل کا ارشاد ہوتا ہے:

وَ قُلْنَا یٰۤاٰدَمُ اسْكُنْ اَنْتَ وَ زَوْجُكَ الْجَنَّةَ (پ ۱ البقرۃ ۳۵)

**ترجمہ کنز الایمان:** اور ہم نے فرمایا اے آدم تو اور تیری بی بی اس جنت میں رہو۔

حضرت نوح علیہ السلام سے اللہ جل مجدہ الکریم کا خطاب کچھ یوں ہوا:

قَالَ یٰنُوْحُ اِنَّهٗ لَیْسَ مِنْ اَهْلِكَ (پ ۱۲، ہود ۴۶)

**ترجمہ کنز الایمان:** فرمایا اے نوح وہ تیرے گھر والوں میں نہیں۔

یٰۤاِبْرٰهِیْمُ اَعْرِضْ عَنْ هٰذَا

**ترجمہ کنز الایمان:** اے ابراہیم اس خیال میں نہ پڑ۔(پ۱۲،الھود۷۶)

قَالَ یٰمُوْسٰۤى اِنِّی اصْطَفَیْتُكَ عَلَى النَّاسِ بِرِسٰلٰتِیْ وَ بِكَلَامِیْ

**ترجمہ کنز الایمان:** فرمایا اے موسیٰ میں نے تجھے لوگوں سے چن لیا اپنی رسالتوں اور اپنے کلام سے۔(پ۹،الاعراف،۱۴۴)

یٰدَاوٗدُ اِنَّا جَعَلْنٰكَ خَلِیْفَةً فِی الْاَرْضِ

**ترجمہ کنز الایمان:** اے داود بے شک ہم نے تجھے زمین میں نائب کیا۔(پ۲۳،ص،۲۶)

یٰعِیْسَى ابْنَ مَرْیَمَ اذْكُرْ نِعْمَتِیْ عَلَیْكَ

**ترجمہ کنز الایمان:** اے مریم کے بیٹے عیسیٰ یاد کر میرا احسان اپنے اوپر۔(پ۷،المائدہ،۱۱۰)

یٰزَكَرِیَّاۤ اِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلٰمِ-ﹰاسْمُهٗ یَحْیٰى (پ۱۶،مریم،۷)

**ترجمہ کنز الایمان:** اے زکریا ہم تجھے خوشی سناتے ہیں ایک لڑکے کی جن کا نام یحییٰ ہے۔

یٰیَحْیٰى خُذِ الْكِتٰبَ بِقُوَّةٍؕ-وَ اٰتَیْنٰهُ الْحُكْمَ صَبِیًّاۙ(۱۲) (پ۱۶،مریم،۷)

**ترجمہ کنز الایمان:** اے یحییٰ کتاب مضبوط تھام اور ہم نے اسے بچپن ہی میں نبوت دی۔

سارے انبیاو مرسلین علیہم الصلوۃ التسلیم کو ربّ کریم نے ان کا نام لے کر خطاب فرمایا لیکن ہمارے اور آپ کے نبی مکی مدنی ﷺ کو اللہ تبارک و تعالی نے نام سے نہیں بلکہ صفات کے مخاطب فرمایا ہے، چنانچہ:

یٰۤاَیُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَاۤ اُنْزِلَ اِلَیْكَ مِنْ رَّبِّكَ (پ۶المائدۃ۶۷)

**ترجمہ کنز الایمان:** اے رسول پہنچا دو جو کچھ اُترا تمہیں تمہارے رب کی طرف سے۔

یٰۤاَیُّهَا النَّبِیُّ حَسْبُكَ اللّٰهُ

**ترجمۂ کنزالایمان:** اے غیب کی خبریں بتانے والے (نبی) اللہ تمہیں کافی ہے۔(پ۱۰،الانفال ۶۴)

يٰۤاَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ

**ترجمۂ کنزالایمان:** اے جھرمٹ مارنے والے۔(پ۲۹،المزمل،۱)

يٰۤاَيُّهَا الْمُدَّثِّرُ

**ترجمۂ کنزالایمان:** اے بالاپوش اوڑھنے والے (پ۲۹،المدثر،۱)

اے عاشقانِ رسول! شانِ مصطفے صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم دیکھئے! کہ خود اللہ عزوجل نے محبوب صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کو ان کے القابات وصفات سے مخاطب فرمایا، اور لوگوں کو بھی حکم دیا کہ میرے محبوب صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کو ادب کے ساتھ پکارا کرو، چنانچہ ارشاد باری تعالی ہے:

لَا تَجْعَلُوْا دُعَآءَ الرَّسُوْلِ بَيْنَكُمْ كَدُعَآءِ بَعْضِكُمْ بَعْضًا (پ۱۸،النور ۶۳)

**ترجمۂ کنزالایمان:** رسول کے پکارنے کو آپس میں ایسا نہ ٹھہرالو جیسا تم میں ایک دوسرے کو پکارتا ہے۔

ایسا کیوں؟ کیونکہ میرا رسول عام انسانوں کی طرح نہیں ہے بلکہ میرے:

محبوب کا چہرہ: وَالضُّحٰی ہے۔　　ان کی زلفیں: وَاللَّیْلِ اِذَا سَجٰی ہیں۔

ان کا سینہ: اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ہے۔　　ان کا کلام: مَا یَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰی ہے۔

ان کا شہر: لَاۤ اُقْسِمُ بِهٰذَا الْبَلَدِ ہے۔　　ان کا امر: اَمْرُ اللّٰه ہے۔

ان کی زبان: لِسَانُ اللّٰه ہے۔　　ان کا ہاتھ: یَدُ اللّٰه ہے۔

ان کا چہرہ: وَجْهُ اللّٰه ہے۔

سر سے لے کر پاؤں تک سارے کا سارا وجود: مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ الله صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم ہے۔

وہ خدا نے ہے مرتبہ تجھ کو دیا نہ کِسی کو ملے نہ کسی کو ملا
کہ کلامِ مجید نے کھائی شہا ترے شہر و کلام و بقا کی قسم

## (2)۔۔۔شان مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بزبان مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اب حضرت عبد اللہ بن عباس رَضِیَ اللہ تَعَالٰی عَنْہُمَا کی زبانی سنئے، فرماتے ہیں: چند صحابۂ کرام رَضِیَ اللہ تَعَالٰی عَنْہُمْ نبی اکرم صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ کے انتظار میں بیٹھے ہوئے تھے، اتنے میں آپ صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ تشریف لے آئے، جب قریب پہنچے تو صحابۂ کرام رَضِیَ اللہ تَعَالٰی عَنْہُمْ کو کچھ گفتگو کرتے ہوئے سنا۔ ان میں سے بعض نے کہا: تعجب کی بات ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی مخلوق میں سے حضرت ابراہیم عَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَام کو اپنا خلیل بنایا، دوسرے نے کہا: یہ حضرت موسیٰ عَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَام سے اللہ تعالیٰ کے ہم کلام ہونے سے زیادہ تعجب خیز تو نہیں۔ ایک نے کہا حضرت عیسیٰ عَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَام اللہ تعالیٰ کا کلمہ اور روح ہیں۔ کسی نے کہا: حضرت آدم عَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَام کو اللہ تعالیٰ نے صفی کیا یعنی چن لیا۔

حضور پُر نور صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ ان کے پاس تشریف لائے، سلام کیا اور فرمایا ”میں نے تمہاری گفتگو اور تمہارا تعجب کرنا سنا کہ حضرت ابراہیم عَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَام خلیلُ اللہ ہیں، بیشک وہ ایسے ہی ہیں، حضرت موسیٰ عَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَام نَجِیُّ اللہ ہیں، بے شک وہ اسی طرح ہیں، حضرت عیسیٰ عَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَام روحُ اللہ اور کلمۃُ اللہ ہیں، واقعی وہ اسی طرح ہیں۔ حضرت آدم عَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَام کو اللہ تعالیٰ نے چن لیا وہ بھی یقیناً ایسے ہی ہیں

۔ سن لو! میں اللہ تعالٰی کا حبیب ہوں اور کوئی فخر نہیں۔ میں قیامت کے دن حمد کا جھنڈا اٹھانے والا ہوں اور کوئی فخر نہیں۔ قیامت کے دن سب سے پہلے شفاعت کرنے والا بھی میں ہی ہوں اور سب سے پہلے میری ہی شفاعت قبول کی جائے گی اور کوئی فخر نہیں۔ سب سے پہلے جنت کا کُنڈا کھٹکھٹانے والا بھی میں ہی ہوں، اللہ تعالٰی میرے لئے اسے کھولے گا اور مجھے داخل کرے گا، میرے ساتھ فقیر مؤمن ہوں گے اور کوئی فخر نہیں۔ میں اَوّلین و آخرین میں سب سے زیادہ مکرم ہوں لیکن کوئی فخر نہیں۔

(ترمذی، کتاب المناقب، باب ما جاء فی فضل النبی صلی اللہ علیہ وسلم، ۵/ ۳۵۴، الحدیث: ۳۶۳۶)

ترا مسندِ ناز ہے عرشِ بریں ترا محرم راز ہے رُوحِ امیں
تُو ہی سرورِ ہر دو جہاں ہے شہا ترا مِثل نہیں ہے خدا کی قسم

## خلیل اور حبیب میں فرق

مفتی احمد یار خان علیہ رحمۃ المنان اس حدیثِ پاک کی شرح کرتے ہوئے مراۃ المناجیح کی جلد نمبر ۸ صفحہ نمبر ۲۲ میں لکھتے ہیں:

خیال رہے کہ خلیل و حبیب میں چند طرح کا فرق ہے:

(۱)۔۔۔ خلیل بنا ہے خُلَّت سے بمعنی حاجت، حبیب بنا ہے حُبٌّ سے یعنی محبت بمعنی اسم فاعل بھی ہے اور اسم مفعول بھی یعنی محب و محبوب۔ خلیل وہ جو رب سے محبت کرے حاجت سے، حبیب وہ جو رب سے محبت کرے بغیر کسی حاجت کے یعنی طالب ذات ہو۔

(۲)۔۔۔ خلیل وہ جو مرید ہو طالب ہو، حبیب وہ جو مراد ہو، مطلوب ہو، مجذوب ہو۔

(۳)۔۔۔ خلیل وہ جو رب کی رضا چاہے، حبیب وہ کہ رب تعالٰی اس کی رضا چاہے "وَلَسَوْفَ یُعْطِیْکَ رَبُّکَ فَتَرْضٰی" اور "فَلَنُوَلِّیَنَّکَ قِبْلَةً تَرْضٰهَا"

(۴)۔۔۔ خلیل وہ جو رب کی مغفرت و رحمت کا امیدوار ہو، حضرت ابراہیم نے کہا تھا "اَطْمَعُ اَنْ یَّغْفِرَ لِیْ"، حبیب وہ کہ رب تعالٰی اسے اپنی رحمت کا یقین دلائے "لِیَغْفِرَ لَکَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْۢبِکَ"

(۵)۔۔۔ خلیل وہ جو اپنا ذکر خیر باقی رکھنے کی درخواست کرے "وَاجْعَلْ لِّیْ لِسَانَ صِدْقٍ فِی الْاٰخِرِیْنَ"، حبیب وہ جس کا ذکر رب تعالٰی بلند کرے "وَ رَفَعْنَا لَکَ ذِکْرَکَ" بلکہ اپنے نام کے ساتھ ان کا نام ملائے۔

(۶)۔۔۔ خلیل وہ جو رب سے جنت مانگے "وَاجْعَلْنِیْ مِنْ وَّ رَثَةِ جَنَّةِ النَّعِیْمِ"، حبیب وہ جسے رب جنت دوزخ بلکہ عالم کثرت کا مالک بنادے "اِنَّآ اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ"۔

(۷)۔۔۔ خلیل وہ جو باہر کا دوست ہو، حبیب وہ جو درون سرا ہو۔ چنانچہ قیامت میں حضرت خلیل فرمائیں گے کنت خلیلا من وراء۔

تم تو ہو مغز اور پوست اور ہیں باہر کے دوست
تم ہو درون سرا تم پہ کروڑوں درود

## کلیم اور حبیب میں فرق

جس طرح خلیل اور حبیب میں فرق آپ نے سنا اسی طرح کلیم اور حبیب میں بھی فرق ہے چنانچہ:

(۸)۔۔۔کلیم وہ جو رب سے کلام کرنے طور پر جائے، حبیب وہ جسے رب کلام کرنے کے لیے عرش پر بلائے۔

(۹)۔۔۔کلیم وہ جو تجلّی صفات کی جھلک کی تاب نہ لائے"وَ خَرَّ مُوْسٰی صَعِقًا"، حبیب وہ جو عین ذات کبریا دیکھے اور مسکرائے۔

موسیٰ ز ہوش رفت بہ یک پر تو صفات
تو عین ذات می نگری در تبسمی

(۱۰)۔۔۔کلیم وہ جس کی راز دارانہ گفتگو محبوب کو سنا دی جائیں، حبیب وہ جس سے ہمکلامی کی باتیں کسی کو نہ بتائی جائیں۔

(۱۱)۔۔۔کلیم وہ جس کا عصا غضب کا اژدھا ہو، حبیب وہ جس کا عصا گرتوں کا سہارا ہو۔

عصاء کلیم اژدھائے غضب تھا
گرتوں کا سہارا عصائے محمد

(۱۲)۔۔۔کلیم اللہ وہ جو رب سے عرض کرے"اَرِنِیْٓ"اور رب فرمائے"لَنْ تَرٰنِیْ"، حبیب اللہ وہ جسے رب تقاضوں سے بلائے اپنا دیدار دکھائے ان کو یا محمد فرمائے۔

تو بدیں جمال و خوبی سر عرش گر خرامی
ارنی بگوید آں کس کہ بگفت لن ترانی

## روح اللہ اور حبیب اللہ میں فرق

ایسے ہی روح اللہ اور حبیب اللہ میں بھی فرق ہے چنانچہ:

(۱۳)۔۔۔روح اللہ وہ کہ جب اس کی پاک ماں کو تہمت لگے تو اس کے بچپن شریف کی میٹھی پیاری باتوں کے ذریعہ اس طیبہ طاہرہ کی عصمت بیان کی جائے یعنی اس کا گواہ بچہ ہو، حبیب وہ کہ جب اس کی زوجہ طیبہ طاہرہ کو تہمت لگے تو خود خالق گواہی دے۔

(۱۴)۔۔۔روح اللہ وہ جس کا دم بے جان جسموں کو چند روز عارضی زندگی بخشے مگر حبیب اللہ وہ جس کا نام بے جان مردہ دلوں کو دائمی زندگی بخشے اور اس کا یہ فیض تا قیامت جاری رہے۔

(۱۵)۔۔۔روح اللہ وہ جو مرے ہوئے انسانوں حیوانوں کو زندہ کرے، حبیب اللہ وہ جو خشک لکڑیوں کنکروں کو زندگی اور گویائی بخش کر ان سے اپنا کلمہ پڑھوائے۔

## صفی اللہ اور حبیب اللہ میں فرق

اب صفی اللہ اور حبیب اللہ کے فرق کو ملاحظہ کیجئے:

(۱۶)۔۔۔ صفی اللہ وہ جنہیں ایک بار فرشتے سجدہ کریں، حبیب اللہ وہ جن پر ہمیشہ اللہ تعالیٰ اور فرشتے درود بھیجیں۔

(۱۷)۔۔۔ صفی اللہ وہ جو اجسام کے والد ہیں، حبیب اللہ وہ جو ارواح کے والد ہیں۔

(۱۸)۔۔۔ صفی اللہ وہ جو سارے انسانوں کے والد ہیں، حبیب اللہ وہ جو سارے عالم کی اصل ہیں جن کے نور سے عرش و فرش لوح و قلم وغیرہ بنے۔

(۱۹)۔۔۔ صفی اللہ وہ جنہیں اللہ نے چیزوں کا نام سکھایا "وَعَلَّمَ اٰدَمَ الْاَسْمَآءَ كُلَّهَا"، حبیب اللہ وہ جسے رحمن نے قرآن سکھایا "اَلرَّحْمٰنُ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ"۔

## (3)۔۔۔شان مصطفے بزبان جبرائیل

اب فرِشتوں کے سردار، حضرتِ سَیِّدُنا جبریلِ امین عَلَیْہِ السَّلَام سے شانِ مصطفٰی ﷺ سنتے ہیں، چنانچہ آپ بارگاہِ رسالت میں عرض کرتے ہیں: قَلَّبْتُ مَشَارِقَ الْاَرْضِ وَ مَغَارِبَهَا فَلَمْ اَجِدْ رَجُلاً اَفْضَلَ مِنْ مُحَمَّدٍ۔ یعنی میں نے زمین کے مَشارِق و مَغارِب چھان ڈالے مگر محمد (صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ) سے افضل کسی کو نہ پایا۔

(المعجم الاوسط، ۴/۳۷۳، حدیث:۶۲۸۵)

اسی بات کی طرف اشارہ کرتے ہوئے سرکارِ اعلیٰ حضرت، شاہ امام احمد رضا خان رَحْمَۃُ اللہِ تَعَالٰی عَلَیْہ فرماتے ہیں:

یہی بولے سِدرہ والے چمنِ جہاں کے تھالے
سبھی میں نے چھان ڈالے تِرے پایہ کا نہ پایا
تجھے یک نے یک بنایا

## (4)---شان مصطفے ﷺ بزبان صحابہ

حضرتِ سَیِّدُنا عبد اللہ بن عباس رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْھُمَا اِرْشاد فرماتے ہیں: "اِنَّ اللّٰہَ تَعَالٰی فَضَّلَ مُحَمَّدًا (صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّم) عَلَی الْاَنْبِیَاءِ وَعَلٰی اَھْلِ السَّمَاءِ" یعنی بے شک اللہ تَعَالٰی نے محمد صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کو تمام اَنبیاء و ملائکہ سے افضل کِیا ہے۔

لوگوں نے کہا کہ اے ابن عباس آسمان والوں پر کس طرح بزرگی دی فرمایا کہ اللہ تعالٰی نے آسمان والوں سے فرمایا کہ تم میں سے جو کہے گا کہ میں اللہ کے سوا معبود ہوں، تو یہ وہی ہو گا جسے ہم دوزخ کی سزا دیں گے، اور ہم ظالموں کو ایسی ہی سزا دیا کرتے ہیں، اور اللہ تعالٰی نے حضور محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے فرمایا کہ ہم نے آپ کے لیے روشن فتح دی کہ آپ کے صدقہ سے آپ کی امت کے اگلے پچھلے گناہ اللہ بخشے، لوگوں نے کہا کہ نبیوں پر کیسے بزرگی دی فرمایا کہ اللہ تعالٰی نے فرمایا ہے کہ ہم نے کوئی رسول نہیں بھیجا مگر ان کی قوم کی زبان میں تاکہ وہ ان کے لیے بیان کریں تو اللہ جسے چاہے گمراہ کرے آخر آیت تک، اور محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمایا کہ ہم نے آپ کو نہیں بھیجا مگر سارے لوگوں کے لیے کافی، تو حضور ﷺ کو جن وانسان کی طرف بھیجا۔(سنن الدارمی، باب ما اعطی النبی....،۱/۳۸، الحدیث:۴۶)

## (5)---شانِ مصطفے ﷺ کے بعد جمال مصطفے ﷺ

شانِ مصطفے ﷺ کے بعد اب جمالِ مصطفے ﷺ ملاحظہ فرمائیں کہ اللہ تبارک و تعالٰی نے ہمارے نبی، آخری نبی، مکی مدنی، محمدِ عربی ﷺ کو کیسا جمال عطا فرمایا ہے، چنانچہ:

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نہ طویل القامت تھے نہ پستہ قد بلکہ آپ میانہ قد تھے۔ میں نے آپ کا مثل نہ آپ سے پہلے دیکھا نہ آپ کے بعد۔(الشمائل المحمدیة، باب ماجاء فی خلق رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم، الحدیث:۵، ص۱۹)

## (6)۔۔۔جمالِ مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بزبان صحابئ مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

حضرتِ سَیِّدُنا عبدُ اللہ بِن رَوَاحہ رَضِیَ اللہُ عَنْہُ نے فرمایا: اگر آپ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کی ذاتِ مُبارَکہ میں روشن نشانیوں (یعنی دِیگر معجزات) کا ظہور نہ بھی ہوتا تو آپ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کا چہرۂ اَنور (یعنی روشن چہرہ) ہی آپ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کے نبی ہونے کی خبر دے دیتا۔(شرح الزرقانی علی المواھب، المقصد السادس، النوع السادس...الخ، ۵۰۳/۸)

## (7)۔۔۔جمالِ مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بزبان زوجۂ مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اُمُّ الْمُؤمِنِیْن حضرتِ بی بی عائشہ صِدِّیقہ طَیِّبہ طاہِرہ عابِدہ عَفِیفہ رَضِیَ اللہُ عَنْہَا فرماتی ہیں: رَسولِ باکمال، بی بی آمنہ کے لال صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کا حُسن و جمال دُنیا سے نرالا اور رنگِ بدن نہایت روشن تھا، جو آپ کی خوبی بیان کرتا وہ چودھویں رات کے چاند سے تشبیہ دیتا (یعنی مِلاتا) اور آپ کا پسینا مُبارَک چمک اور صفائی میں موتی کے مانند تھا۔

(الخصائص الکبریٰ، باب الآیة فی عرقه الشریف، ۱۱۵/۱)

تیرہ دِل کو جلوۂ ماہِ عَرب درکار ہے
چودھویں کے چاند تیری چاندنی اچھی نہیں

## عظمت والے رب نے سب کچھ عطا کر دیا

سرکارِ دو عالَم صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کو آپ کے عظمت والے رب نے ایسے کثیر فضائل اور امتیازات عطا فرمائے ہیں جن کے سبب آپ دیگر لوگوں سے ممتاز اور منفرد ہیں۔ تبھی شاعر کہتا ہے:

اب میری نگاہوں میں جچتا نہیں کوئی
جیسے میرے سرکار ہیں ایسا نہیں کوئی

## چہرۂ مصطفےٰ ﷺ چاند سے بھی زِیادہ خوبصورت

اس شعر میں اس حدیثِ پاک کی طرف اشارہ بھی ہے کہ:

حضرت جابر بن سَمُرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: ایک مرتبہ میں نے رَسُوْلُ اللہ صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کو چاندنی رات میں سُرخ (دھاری دار) حُلّہ پہنے ہوئے دیکھا، میں کبھی چاند کی طرف دیکھتا اور کبھی آپ صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کے چہرۂ انور کو دیکھتا، تو مجھے آپ کا چہرہ چاند سے بھی زِیادہ خوبصورت نظر آتا تھا۔

(ترمذی، کتاب الادب، باب ما جاء فی الرخصة...الخ، ۴/۳۷۰، حدیث: ۲۸۲۰)

## چہرۂ مصطفےٰ ﷺ چاند سے زیادہ حسین کیوں؟

حضرت مفتی احمد یار خان نعیمی رحمۃ اللہ علیہ اس حدیثِ پاک کی شرح میں فرماتے ہیں: کئی وجوہات کی بنا پر نبیِ اکرم صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کا چہرہ چاند سے بھی زیادہ حسین ہے:

(۱)۔۔۔چاند صرف رات میں چمکتا ہے چہرۂ مصطفٰے دن و رات چمکتا ہے۔

(۲)۔۔۔چاند صرف تین رات (آب و تاب سے) چمکتا ہے چہرۂ مصطفٰے ہمیشہ ہر دن اور ہر رات چمکتا ہے۔

(۳)۔۔۔چاند جسموں پر چمکتا ہے چہرۂ مصطفٰے جسموں کے ساتھ دلوں پر بھی چمکتا ہے۔

(۴)۔۔۔چاند صرف جسموں کو نور دیتا ہے جبکہ چہرۂ مصطفٰے اِیمان کو نور دیتا ہے۔

(۵)۔۔۔چاند گھٹتا ہے پھر بڑھتا ہے جبکہ چہرۂ مصطفٰے گھٹنے سے محفوظ ہے۔

(۶)۔۔۔چاند سے عالَمِ اَجسام کا نظام قائم ہے، جبکہ حضور صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم سے عالَمِ ایمان کا نظام قائم ہے۔(مراٰۃ المناجیح، ۸/ ۶۰ ملخصاً)

حضورِ انور (صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم) کا چاند سے زیادہ حسین (یعنی Beautiful) ہونا صِرف اُن کی عقیدت میں نہ تھا بلکہ واقعہ یوں ہی ہے۔ چاند دیکھ کر کسی نے اپنے ہاتھ نہ کاٹے، حُسنِ یوسف دیکھ کر زنانِ مِصر (یعنی مِصر کی عورتوں) نے اپنے ہاتھ کاٹ لیے اور حُسنِ یوسفی سے حُسنِ محمد کہیں افضل ہے لہٰذا حضرت جابر (رَضِیَ اللہُ عَنْہُ) کا یہ فرمان بالکل دُرُست ہے (کہ میرے نزدیک حضور صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم چاند سے زیادہ حسین تھے۔)

## تمام تر حُسن و جمال ہم پر ظاہر نہیں ہوا

امام قرطبی رَحْمَۃُ اللہِ عَلَیْہِ فرماتے ہیں: حُضُورِ اکرم صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کا تمام تر حُسن و جمال ہم پر ظاہر نہیں ہوا اگر آپ کا کامل حُسن (یعنی Complete حُسن) ہم پر ظاہر ہو جاتا تو

ہماری آنکھیں اُس جلوۂ زیبا(یعنی خوبصورت جلوے) کو دیکھنے کی طاقت نہ لاتیں۔

(مواھب اللدنیة،المقصد الثالث... الخ،الفصل الاول فی کمال خلقته...الخ، ۵/۲۔)

مولانا حسن رضاخان رَحۡمَۃُ اللّٰہِ عَلَیۡہِ فرماتے ہیں:

اِک جھلک دیکھنے کی تاب نہیں عالَم کو
وہ اگر جَلوہ کریں کون تَماشائی ہو

## ہند، ابن ابی ہالہ کی زبانی، حسنِ مصطفٰی صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کی کہانی

رَسُوْلُ اللّٰہ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کے زیرِ سایہ حضرتِ سَیِّدُنا ہند ابنِ ابی ہالہ رَضِیَ اللّٰہُ عَنۡہُ نے پَرورش پائی تھی۔ آپ سیدہ فاطمۃُ الزّہرا رَضِیَ اللّٰہُ عَنۡہَا کے اَخیافی بھائی ہیں (اخیافی اُس کو کہتے ہیں جن کی والدہ ایک ہو اور والد الگ الگ ہوں۔ (بہارِ شریعت، اصطلاحات، ۲/ ۱۳)

اُمُّ المومنین حضرتِ سَیِّدَتنا خدیجۃ الکبریٰ رَضِیَ اللّٰہُ عَنۡہَا حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم سے پہلے ابوہالہ کے نکاح میں تھیں جس سے یہ حضرتِ ہند پیدا ہوئے تھے۔

(سیرتِ مصطفٰی، ص ۹۲ بتغیرٍ قلیلٍ)

اور یہ حسنینِ کریمین رَضِیَ اللّٰہُ عَنۡہُمَا کے ماموں جان تھے۔ آپ چھوٹی عمر میں نبیِّ کریم صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کو جی بھر کر دیکھتے اور چہرۂ پاک پر ہمیشہ نگاہ ٹکائے رکھتے کیونکہ آپ حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کے پاس آپ کے گھر میں رہتے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ حُلیۂ رَسُوْلُ اللّٰہ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کا وَصف ہند بن ابی ہالہ رَضِیَ اللّٰہُ عَنۡہُ سے مشہور ہوا نہ کہ اکابر صحابہ سے، کیونکہ صحابۂ کِرام رَضِیَ اللّٰہُ عَنۡہُم شان و عظمتِ رسول صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کی ہیبت کے باعث

آپ پر نظریں نہیں ٹِکا سکتے تھے۔ ہند بن ابی ہالہ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کی نظر رَسُوْلُ اللّٰہ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کا یوں اِحاطہ (یعنی گھیرا) کرتی تھی جیسا کہ ہالہ (یعنی دائرہ) چودھویں کے چاند کا۔ آپ کو یہ سعادت مُبارَک ہو۔ مگر اِس کے باوجود جو کچھ ابنِ ابی ہالہ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ نے بیان فرمایا وہ ایسے ہی ہے جیسے سمندر سے ایک قطرہ۔

(نسیم الریاض، القسم الاول فی تعظیم العلی الاعلیٰ...الخ، الباب الثانی...الخ، ۱/۵۰۷)

آپ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ فرماتے ہیں: رَسُوْلُ اللّٰہ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم عظمت والی نگاہوں میں، عظیم دِلوں میں مُعَظَّم (یعنی عظمت والے، عزت والے) تھے، چہرۂ مُبارَک ماہِ دوہفتہ (یعنی چودہویں کے چاند) کی طرح چمکتا، جگمگاتی کُشادہ پیشانی اور گھنی داڑھی شریف تھی، رُخسار (یعنی گال) نرم ونازُک اور ہموار (یعنی برابر) تھے اور مُنہ مُبارَک فَراخ، دانت شریف کُشادہ اور روشن تھے۔ (ترمذی، الشمائل المحمدیۃ، باب ما جاء فی خلق رسول اللّٰہ، ۵/۵۰۴، حدیث:۹)

## چہرۂ اَنور خوشی سے دَمک اُٹھتا

بُخاری شریف کی حدیث میں ہے: جب رَسُوْلُ اللّٰہ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم خُوش ہوتے تو چہرۂ اَنور خوشی سے دَمک (یعنی چمک) اُٹھتا اور یوں معلوم ہوتا گویا چاند کا ٹکڑا ہے۔

(بخاری، کتاب المناقب، باب صفۃ النبی، ۲/۴۸۸، حدیث:۳۵۵۶)

رَسُوْلُ اللّٰہ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم سے زِیادہ حسین (یعنی خوبصورت) کسی کو نہیں دیکھا، ایسا معلوم ہوتا کہ سورج آپ کے پیارے پیارے چہرے میں چل رہا ہو۔

(مشکاۃ، کتاب الفضائل والشمائل، باب فضائل سید المرسلین، الفصل الثالث، ۲/۳۶۲، حدیث:۵۷۹۵)

تیرے تو وصف عیب تناہی سے ہیں بری
حیراں ہُوں میرے شاہ میں کیا کیا کہوں تجھے

## حضرتِ سَیِّدُنا عَمْرو بن عاص رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کی زبانی

جنَّتی صحابی حضرتِ سَیِّدُنا عَمْرو بن عاص رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ فرماتے ہیں: میرے نزدیک رَسُوْلُ اللہ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم سے بڑھ کر کوئی حسین تَر (یعنی خوبصورت) نہیں تھا، میں نور والے آقا صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کے مُبارَک چہرے کو اُس کے جَلال و جمال کی وجہ سے جی بھر کر دیکھنے کی طاقت نہ رکھتا تھا، اگر کوئی مجھے آپ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کی خوبی و جمال بیان کرنے کے لئے کہتا تو میں کیسے ایسا کر سکتا تھا کیونکہ آپ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کو آنکھ بھر کر دیکھنا میرے لئے ممکن نہ تھا۔

(مسلم، کتاب الایمان، باب کون الاسلام ...الخ، ص ۷۰، حدیث:۱۲۱)

اِک جھلک دیکھنے کی تاب نہیں عالَم کو
وہ اگر جَلوہ کریں کون تَماشائی ہو

## (8)۔۔۔حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کا سایہ نہ تھا

صحابی ابنِ صحابی حضرتِ سَیِّدُنا عبدُ اللہ ابنِ عباس رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُمَا فرماتے ہیں: رَسُولِ بے مثال صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کا سایہ نہ تھا، آپ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم سورج کی روشنی میں کھڑے ہوتے تو آپ کے جسمِ اَنور کی روشنی سورج کی روشنی پر غالِب آجاتی اور اگر آپ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم چَراغ (LAMP) کے پاس کھڑے ہوتے تو آپ کے جسمِ

اَنور (یعنی روشن بدن) کی روشنی چراغ (LAMP) کی روشنی پر چھاجاتی تھی۔

(سبل الهدى والرشاد، الباب العاشر فى صفة وجهه صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم، ۴۰/۲)

یااِلٰہی سَرد مِہری پر ہو جب خُورشیدِ حشر
سیّدِ بے سایہ کے ظِلِّ لِوا کا ساتھ ہو

## (9)۔۔۔حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کا سایہ نہ ہونے کی وجہ

حضرتِ سَیِّدُنا علّامہ زَرقانی رَحْمَۃُ اللّٰہِ عَلَیْہِ فرماتے ہیں: اللہ پاک کے پیارے نبی صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کے لئے سایہ نہ تھا، اِس کی وجہ یہ ہے کہ حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نُور ہیں اور حافظ رَزین مُحَدِّث رَحْمَۃُ اللّٰہِ عَلَیْہ فرماتے ہیں: اِس کا سبب یہ تھا کہ حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کا چمکتا دَمکتا نور ساری دُنیا کے نوروں اور روشنیوں پر غالب (یعنی چھایا ہوا) تھا۔ بعض عُلَما نے کہا کہ اِس کی حکمت رَسُوْلُ اللّٰہ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کے مُبارک سائے کو اس سے بچانا ہے کہ کہیں کسی کافر کا پاؤں اِن کے مبارک سائے پر نہ پڑ جائے۔

(شرح الزرقانى على المواهب، المقصد الثالث...الخ، الفصل الاول...الخ، ۵/۵۲۴)

شہزادۂ اعلیٰ حضرت مفتیٔ اعظم ہند مولانا مصطفےٰ رضا خان رَحْمَۃُ اللّٰہِ عَلَیْہِ لکھتے ہیں:

آپ کا سایہ کیسے ہوتا
آپ ہیں نورِ حق کا سایہ
ظِلِّ رَحمت طَلعَت والے
تم پر لاکھوں سَلام

ایک اور شاعر نے کہا ہے:

ہم اُن کے زیرِ سایہ رہتے ہیں جن کا سایہ نظر نہیں آتا
جھولیاں بھرتی جاتی ہیں مگر دینے والا نظر نہیں آتا

اللہ پاک ہمیں اپنے محبوب ﷺ کے حسن و جمال کا صدقہ عطا فرمائے۔

آمین بجاہ النبی الامین ﷺ۔



الحمد للہ اللطیف و الصلوۃ و السلام علی رسولہ الشفیق اما بعد فاعوذ باللہ من الشیطن الرجیم بسم اللہ الرحمن الرحیم

الصلوۃ و السلام علیك یا رسول اللہ     و علی الك و اصحابك یا حبیب اللہ

# (7) مصطفی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دنیا کی جان ہیں

## آپ اس بیان میں ملاحظہ فرمائیں گے

☆...درود شریف کی فضیلت

(1)۔۔۔اعلیٰ حضرت کیا ہیں؟

(2)۔۔۔اعلیٰ حضرت کے شعر پر چار سوال

(3)۔۔۔پہلے سوال کا جواب

(4)۔۔۔دوسرے سوال کا جواب

(5)۔۔۔تیسرے سوال کا جواب

(6)۔۔۔چوتھے سوال کا جواب

(7)۔۔۔اعلیٰ حضرت سے ایک سوال

خطیب: مولانا ابو شفیع محمد شفیق خان عطاری مدنی فتحپوری

مکتبہ دار السنہ دھلی

# (7) مصطفی ﷺ دنیا کی جان ہیں

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ اللَّطِیْفِ وَ الصَّلٰوةُ وَ السَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِهِ الشَّفِیْق

اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْم بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

اَلصَّلٰوةُ وَ السَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰه ﷺ

وَ عَلٰی اٰلِكَ وَ اَصْحَابِكَ یَا حَبِیْبَ اللّٰه ﷺ

اَلصَّلٰوةُ وَ السَّلَامُ عَلَیْكَ یَا نَبِیَّ اللّٰه ﷺ

وَ عَلٰی اٰلِكَ وَ اَصْحَابِكَ یَا نُوْرَ اللّٰه ﷺ

## درود شریف کی انوکھی فضیلت

اے عاشقانِ رسول! اَلْحَمْدُ لِلّٰہ ہم ایمان والے ہیں اور اللہ پاک اپنے پاکیزہ کلام قرآنِ پاک میں ایمان والوں کے متعلق ارشاد فرماتا ہے:

وَ لَا تَهِنُوْا وَ لَا تَحْزَنُوْا وَ اَنْتُمُ الْاَعْلَوْنَ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِیْنَ ﴿۱۳۹﴾ (پ۴، آل عمران، ۱۳۹)

**ترجمۂ کنز الایمان:** اور نہ سستی کرو اور نہ غم کھاؤ تمہیں غالب آؤ گے اگر ایمان رکھتے ہو۔

یعنی اللہ پاک نے اس آیت میں ایمان والوں کے لیے کامیابی اور سلامتی کی بشارت دی ہے مگر اس کے باوجود اگر ہم مسلمانوں کا جائزہ لیں تو پتا چلتا ہے کہ ہر کسی کو طرح طرح کی پریشانیوں کا سامنا ہے، کوئی بیمار ہے تو کوئی قرضدار، کوئی گھریلو ناچاقیوں کا شکار ہے تو کوئی تنگدست و بے روزگار، کوئی اَولاد کا طلبگار ہے تو کوئی نافرمان اَولاد کی وجہ سے بیزار، الغرض ہر ایک کسی نہ کسی مصیبت میں گرفتار ہے۔ کسی کا باپ بیمار ہے تو کسی کی

ماں، کسی کی بیوی بیمار ہے تو کسی کی اولاد، ایسا لگتا ہے کہ بیماریوں، مصیبتوں، آفتوں، بلاؤں نے ہمارے گھروں پر ڈیرا جمار کھا ہے۔

ایسے حالات میں ہر ایک کی خواہش ہے کہ مجھے ان تمام پریشانیوں سے، مصیبتوں سے، آفتوں سے، بلاؤں سے رہائی مل جائے بس خوشحالی والی سلامتی والی زندگی مل جائے ۔لیکن سلامتی ملے کیسے؟

اب یہاں پر میں آپ سے ایک بات پوچھتا ہوں کہ آپ مجھے بتائیں کہ اگر آپ کے لیے اللہ کے کوئی ولی سلامتی کی دعا کر دے تو کیا آپ مطمئن نہیں ہو جائیں گے کہ اب میری پریشانیاں دور ہو جائیں گی اور مجھے سلامتی مل جائے گی، کیوں؟ کیونکہ اللہ کے ولی نے سلامتی کی دعا کی ہے۔اور اللہ پاک نے اپنے اولیاء کو یہ قدرت دی بھی ہے کہ وہ جس کے حق میں دعا کر دیں اس کا بیڑا پار ہے اسی لیے ہم کہتے ہیں:

ہم کو تو ہر اک ولی سے پیار ہے
ان شاء اللہ اپنا بیڑا پار ہے

اور شعر بھی آپ نے سنا ہو گا:

نگاہِ ولی میں یہ تاثیر دیکھی
بدلتی ہزاروں کی تقدیر دیکھی

کسی پریشان حال کے حق میں اللہ کا ولی دعا کر دے تو اس کی پریشانی دور ہو جائے ،اسے تمام غموں سے سلامتی مل جائے، اس کی تقدیر بدل جائے۔اسی ضمن میں ایک بات اور کہہ دوں کہ اللہ پاک نے ولیوں سے بڑا مرتبہ نبیوں کا رکھا، اگر کوئی نبی کسی کے حق میں

سلامتی کی دعا کر دے تو اب کیا خیال ہے؟ اس کی پریشانی پریشانی رہے گی، اس کی مصیبت مصیبت رہے گی۔ آپ کہیں کہ جناب تب تو کمال ہو جائے گا، اگر کسی نبی نے دعا کر دی تو اس کی زندگی میں خوشیاں ہی خوشیاں ہوں گی۔

اب ایک قدم اور آگے بڑھیئے، اگر نبیوں کے نبی، اللہ کے آخری نبی، محمدِ عربی دعا کر دیں تو!

اللہ اکبر! اعلیٰ حضرت علیہ رحمۃ العزت لکھتے ہیں:

خلق سے اولیا اولیا سے رسل
اور رسولوں سے اعلیٰ ہمارا نبی

سب سے اولیٰ و اعلیٰ ہمارا نبی
سب سے بالا و والا ہمارا نبی

جن کا مرتبہ سب سے ارفع و اعلیٰ ہے، جو محبوبِ خدا ہیں، ساری کائنات رب کی رضا چاہے کہ مجھ سے میرا رب راضی ہو جائے اور رب جس کی رضا چاہے اس کے مقام و مرتبہ کا کون اندازہ لگا سکتا ہے، اعلیٰ حضرت علیہ رحمۃ العزت لکھتے ہیں:

خدا کی رضا چاہتے ہیں دو عالم
خدا چاہتا ہے رضائے محمد

اور اعلیٰ حضرت کے بھائی جان، مولانا حسن رضا خان، علیہ رحمۃ المنان اپنے نعتیہ دیوان "ذوقِ نعت" میں اسی بات کو کچھ یوں بیان کرتے ہیں:

خدائے پاک کی چاہیں گے اگلے پچھلے خوشی

خدائے　پاک　خوشی　ان　کی　چاہتا　ہو گا

تمہارا　نام　مصیبت　میں　جب　لیا　ہو گا

ہمار　بگڑا　ہوا　کام　بن　گیا　ہو گا

جو مقصودِ کائنات ہیں، وجہِ تخلیقِ کائنات ہیں، بھلا ان کی دعا کب رد ہو سکتی ہے، اللہ پاک نے ان کو سارے اختیارات دے دیئے اب محبوب ﷺ جو چاہیں، جسے چاہیں عطا کریں، خالقِ کل نے ان کو مالکِ کل بنا دیا۔

میں تو مالِک ہی کہوں گا کہ ہو مالِک کے حبیب

یعنی　محبوب　و　محب　میں　نہیں　میرا　تیرا

اب آخری بات بتایئے کہ اللہ کے بعد مخلوق میں سب سے بڑا مرتبہ رسول اللہ ﷺ کا ہے اور رسول اللہ ﷺ سے بڑا مرتبہ کس کا ہے؟ یقیناً اللہ پاک کا ہے، وہی خالق و مالک ہے، زندگی اور موت دینے والا ہے، جس کو چاہے غریب کرے جس کو چاہے امیر کرے، جس کو چاہے راحت دے اور جس کو چاہے آفت و بلا میں مبتلا کرے۔

ولیوں، نبیوں کی دعاؤں سے لوگوں کو سلامتیاں ملتی ہی ہیں مگر کسی سے اللہ پاک فرما دے "جا بندے تیرے لیے سلامتی ہے" تو کیا خیال ہے؟ دنیا اس کے لیے جنت نہ بن جائے گی، یقیناً بن جائے گی۔

لیکن آپ سوال کریں گے کہ جناب ہماری کیا حیثیت کہ اللہ پاک ہم سے فرمائے کہ "جا بندے تیرے لیے سلامتی ہے" ہماری آنکھوں میں نہ وہ تاب کہ اسے دیکھ سکیں، نہ ہماری یہ مجال کہ ہم اسے سن سکیں، پھر یہ کیونکر ممکن ہے؟

اے عاشقانِ رسول! میں آپ سے کہوں گا کہ ہم نے آج اپنے نبی ﷺ کا در چھوڑ دیا ہے جس کی وجہ سے ہم پریشان ہیں اگر درِ مصطفی ﷺ پر جمے رہتے تو یہ نامرادی کے دن نہ دیکھنے پڑتے، کیونکہ

وہ کہ اس در کا ہوا خلقِ خدا اس کی ہوئی
وہ کہ اس در سے پھرا اللہ اس سے پھر گیا

اللہ اکبر! اے عاشقانِ رسول! آیئے میں آپ کو ایک آسان سا وظیفہ بتاتا ہوں جس کی وجہ سے اللہ پاک آپ پر سلامتی نازل فرمائے گا اور جب رب کی سلامتی نازل ہو گی تو ساری پریشانیاں دور ہو جائیں گی ان شاء اللہ چنانچہ:

مسند احمد بن حنبل کی حدیثِ پاک ہے رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: بے شک جبرئیل علیہ السلام نے مجھے بشارت دی کہ:

اِنَّ اللّٰهَ يَقُوْلُ : مَنْ صَلّٰى عَلَيْكَ صَلَّيْتُ عَلَيْهِ وَ مَنْ سَلَّمَ عَلَيْكَ سَلَّمْتُ عَلَيْهِ۔

اللہ پاک ارشاد فرماتا ہے: ''جو آپ پر درود پڑھتا ہے اس پر میں رحمت بھیجتا ہوں اور جو آپ پر سلام پڑھتا ہے اس پر میں سلامتی بھیجتا ہوں'' (مسند احمد بن حنبل، ج۱، ص۴۰۷، حدیث ۱۶۶۴)

(ضیائے درود و سلام ص ۴-۵)

اللہ اکبر! کتنا آسان وظیفہ ہے کہ جو رب سلامتی لینا چاہتا ہے وہ رسول اللہ ﷺ پر سلام پڑھے اس پر رب سلامتی بھیجے گا۔

یہاں پر ایک سوال ہوتا ہے کہ رب کا تو فرمان ہے:

مَنْ جَآءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهٗ عَشْرُ اَمْثَالِهَا۔ (پ۸، سورۂ انعام)

کہ اللہ پاک بندوں کو ایک کا دس عطا فرماتا ہے مگر یہاں پر بندہ ایک بار سلام پڑھے تو رب تعالی بھی ایک بار سلامتی بھیجے، یہ کیسے حالانکہ ہونا یہ چاہیئے کہ بندہ ایک بار سلام پڑھے تو رب تعالی دس بار سلامتی بھیجے۔ میں اس بات پر غور کرتا رہا بالآخر ''سننِ نسائی'' کی ایک حدیثِ پاک پر نظر گئی کہ

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

جَاءَنِی جِبْرِیْلُ فَقَالَ یَا مُحَمَّدُ اِنَّ رَبَّكَ یَقُوْلُ اَمَا یُرْضِیْكَ یَا مُحَمَّدُ اَنْ لَا یُصَلِّیَ عَلَیْكَ اَحَدٌ مِّنْ اُمَّتِكَ اِلَّا صَلَّیْتُ عَلَیْهِ عَشْرًا وَلَا یُسَلِّمَ عَلَیْكَ اَحَدٌ مِّنْ اُمَّتِكَ اِلَّا سَلَّمْتُ عَلَیْهِ عَشْرًا

جبرئیل نے مجھ سے عرض کی کہ رب تعالی ارشاد فرماتا ہے: ''اے محمد! کیا تم اس بات پر راضی نہیں کہ تمہارا امتی تم پر ایک بار درود بھیجے تو میں اس پر دس بار رحمت بھیجوں اور تمہارا جو امتی تم پر ایک بار سلام بھیجے میں اس پر دس سلام بھیجوں''

(سننِ نسائی ص ۲۲۲، حدیث ۱۲۹۲)

(ضیائے درود و سلام ص ۳)

وِرد　جس　نے　کیا　دُرود　شریف
اور　دل　سے　پڑھا　دُرود　شریف
حاجتیں　سب　رَوا　ہوئیں　اُس　کی
ہے　عَجَب　کیمیا　دُرُود　شریف

اے عاشقانِ رسول! اللہ پاک کا کتنا کرم ہے کہ ہم ایک بار اپنے نبی ﷺ پر سلام بھیجیں تو وہ ہم پر دس سلامتیاں نازل فرمائے، دس بار سلام بھیجیں تو سو سلامتیاں نازل فرمائے

اور جو سو بار سلام بھیجے اس پر ایک ہزار سلامتیاں نازل فرمائے، اور جس پر رب کی سلامتیاں نازل ہو رہی ہوں آپ ایمان سے کہیئے گا: کیا وہ پریشان رہے گا؟ بیمار رہے گا؟ تنگدست رہے گا؟ مصیبتوں سے دوچار رہے گا؟ نہیں اور یقیناً نہیں، کیوں؟ کیونکہ رب کی سلامتیوں کے ہوتے ہوئے مصیبتوں، پریشانیوں، بیماریوں، آفتوں، بلاؤں کا کیا کام۔

اللہ اکبر! اے عاشقانِ رسول! میرا ایمان ہے دنیا کا سب سے زیادہ ستایا ہوا انسان، مصیبتوں میں زندگی بسر کرنے والا انسان، انتہا درجے کا تنگدست و بدحال ہو اور اگر اس پر میرے رب کی صرف ایک سلامتی نازل ہو جائے تو وہ دنیا کا سب سے زیادہ خوش حال انسان ہو جائے گا۔ لیکن یہاں تو ایک بار نبی ﷺ پر سلام بھیجنے سے رب کی دس سلامتیاں نازل ہو رہی ہیں۔ اور اگر میں بات کروں اعلی حضرت رضی اللہ عنہ کے سلام کی، کہ جب آپ نے نبی ﷺ کی بارگاہ میں عرض کیا:

مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام

تو گویا آپ نے نبی پر لاکھوں سلام بھیج دیا اور لاکھوں کا مطلب ہے ایک کروڑ سے ایک کم یعنی ۹۹ لاکھ، ۹۹ ہزار، ۹ سو، ۹۹، یہ پہلے مصرعہ کا ہوا اور اتنا ہی دوسرے مصرعہ کا تو دونوں ملا کر دو کروڑ میں دو کم یعنی ایک کروڑ، ۹۹ لاکھ، ۹۹ ہزار، ۹ سو، ۹۸، بار سلام بھیج دیا اور رب ایک کے بدلے دس عطا فرماتا ہے تو اس کا دس گنا ۱۹، کروڑ، ۹۹ لاکھ، ۹۹ ہزار، ۹ سو، ۹۸ ہوا۔

اب آپ بتایئے جو شخص صبح سویرے اٹھ کر اعلی حضرت کے لکھے ہوئے سلام کے دو مصرعے:

مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام

پڑھ لے اور اس کی وجہ سے اس پر رب کی (19,99,99,980) سلامتیاں نازل ہو جائیں تو وہ پریشان ہو گا؟ تنگدست ہو گا؟ یقیناً نہیں ہو گا۔لہٰذا آیئے آج کی اس نورانی محفل کے صدقے نیت کیجیئے کہ صبح اٹھ کر سلام کے یہ دو مصرعے ضرور پڑھیں گے۔ ان شاء اللہ

وہ سلامت رہا قیامت میں
پڑھ لیے جس نے دل سے چار سلام

صَلُّوا عَلَى الْحَبِيْب! صَلَّى اللهُ تَعَالٰى عَلٰى مُحَمَّد

## بیان کا موضوع

اے عاشقانِ رسول! آج کے بیان میں ہم اس بارے میں گفتگو کریں گے کہ مصطفے ﷺ دنیا کی جان ہیں اور اس کے ضمن و ذیل میں ان عنوان پر سننے کی سعادت حاصل کریں گے:

(1)۔۔۔اعلی حضرت کیا ہیں؟
(2)۔۔۔اعلی حضرت کے شعر پر چار سوال

## (1)۔۔۔اعلیٰ حضرت کیا ہیں؟

اعلیٰ حضرت، امام اہلسنّت، عظیم البرکت، پروانۂ شمع رسالت، مجدد دین وملت، الشاہ امام احمد رضا خان فاضل بریلوی رضی اللہ عنہ ایک ایسی شخصیت ہیں جو کسی تعارف کی محتاج نہیں، ایک ایسی جلیل القدر ہستی کہ جن کے فہم و فراست و علمی جلالت کو اپنے تو اپنے، غیروں نے بھی تسلیم کیا ہے۔

ایسی یگانۂ روزگار ہستی کہ جسے تقریباً پچپن (۵۵) سے زائد علوم پر مکمل دسترس حاصل تھی، کسی بھی شعبہائے زندگی خواہ تحریری ہو یا تقریری، علمی ہو یا ادبی، اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ کی شخصیت نہ صرف یہ کہ دنیائے سنیت کے لیے مشعلِ راہ ہیں بلکہ غیروں اور بدمذہبوں کے لیے ہدایت کے ایک روشن منارے کی حیثیت رکھتی ہے۔

اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ تقریباً ایک ہزار سے زائد کتب کے مصنف بھی ہیں، ان کے افکار و خیالات نے جب کبھی الفاظ کا جامہ پہنا ان کے قلمِ نورِ فزا نے علم و ادب کی

روش پر ایسے خوشنما وخوش رنگ گل بوٹے کھلا دیئے ہیں کہ جن کی مہک اور دمک سے کل عالم تاابد معطر رہے گا۔

جب یہ نور برساتا قلم شاعری کی راہ پر گامزن ہوتا ہے تو"حدائقِ بخشش"کے نام سے ایک ایسا دیوان ترتیب پاتا ہے جس کا ہر ہر شعر اپنے اندر عشقِ رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا گنجینہ لیے ہوئے ہے۔

اسی حدائقِ بخشش میں نبی ﷺ کی شان بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

وہ جو نہ تھے تو کچھ نہ تھا وہ جو نہ ہوں تو کچھ نہ ہو
جان ہیں وہ جہان کی جان ہے تو جہان ہے

## اس شعر کو پہلے بھی سنا ہو گا

اس شعر کو آپ نے پہلے بھی کئی مرتبہ سنا ہو گا، لیکن اس شعر پر کبھی غور نہ کیا ہو گا، اگر غور کرتے تو ضرور آپ کے ذہن کی سطح پر چار سوال ابھر کر سامنے آتے، اور وہ سوال یہ ہیں:

## (2)---اعلی حضرت کے شعر پر چار سوال

(۱)۔۔۔پہلا سوال یہ ہے کہ اعلی حضرت رضی اللہ عنہ نے اس شعر میں رسول اللہ ﷺ کو دنیا کی جان کہا ہے، کہ جان ہیں وہ جہان کی۔اور جان ایک ایسی شے ہے جو دکھائی نہیں دیتی، جب کہ آقا ﷺ تو دکھائی دیتے ہیں، اور لوگوں نے دیکھا تبھی تو دیکھنے والے لوگ صحابی بنے، اور آقا ﷺ کو نہ دیکھتے تو صحابی نہ بنتے، پس اگر آقا ﷺ دنیا کی جان ہیں تو انہیں بھی جان کی طرح دکھائی نہیں دینا چاہئے؟

(۲)۔۔۔دوسرا سوال یہ ہے کہ جان کے لئے سارا جسم ہوتا ہے، لہذا رسول اللہ ﷺ کے لئے دنیا کی ہر چیز ہونی چاہئے؟

(۳)۔۔۔تیسرا سوال یہ ہے کہ جس طرح جان کی حکومت جسم کے ہر عضو پر ہوتی ہے کہ جان اگر ہاتھ کو اٹھانا چاہے تو وہ اٹھ جاتا ہے، پیر کو چلنے کا حکم کرے تو پیر چلنے لگتا ہے، دماغ کو غور و فکر کرنے کو کہے تو وہ غور و فکر کرنے لگ جاتا ہے، تو کیا رسول اللہ ﷺ کی بھی اس دنیا پر حکومت ہے کہ دنیا کی جس چیز کو جو حکم کریں وہ آپ ﷺ کے حکم کے مطابق کرنے لگے؟

(۴)۔۔۔چوتھا سوال یہ ہے کہ جان کو جسم سے پہلے پیدا کیا گیا ہے تو کیا سرکار ﷺ کو بھی دنیا سے پہلے پیدا کیا گیا ہے یا نہیں؟

## ان سوالات کے جوابات کیا ہوں گے؟

لہٰذا اس شعر میں یہ چار سوالات ہوئے، اب ان کے جوابات کیا ہوں گے؟ تو آیئے چلتے ہیں اسی امام کے پاس جو ۵۵ سے زائد علوم کا جامع ہے، ہر فن مولی ہے، اسی کی بارگاہ میں عریضہ پیش کرتے ہیں اور عرض کرتے ہیں:

اے امام اہلسنّت، عظیم البرکت، پروانۂ شمع رسالت، مجدد دین وملت، الشاہ امام احمد رضا خان فاضل بریلوی رضی اللہ عنہ آپ کے شعر پر ہونے والے ان چار سوالات کے جوابات کیا ہوں گے؟ تو گویا کہ بارگاہِ اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ سے جواب آیا: ان چاروں سوالات کے جوابات حدائقِ بخشش میں موجود ہیں۔

جب میں نے ان کی حدائقِ بخشش کا مطالعہ کرنا شروع کیا تو الحمد للہ عزوجل مجھے ان تمام سوالات کے جوابات مل گئے۔

آپ سوچ رہے ہوں گے کہ وہ جوابات کیا ہیں؟ تو لیجئے آپ بھی سنئے:

## (3)---پہلے سوال کا جواب

(۱)---پہلا جواب: جان دکھائی نہیں دیتی مگر صاحبِ بصیرت کو دکھائی دے جاتی ہے۔ پس اسی طرح میرے مصطفیٰ ﷺ دکھائی نہیں دیتے مگر صاحبِ بصیرت کو دکھائی دیتے ہیں بے بصیرت کو میرے مصطفیٰ ﷺ دکھائی نہیں دیتے۔ صدیق و فاروق و عثمان و علی کو دکھتے ہیں، ابو جہل و دیگر کفار کو نہیں دکھائی دیتے، ہجرت کی رات کفارِ مکہ رسول اللہ ﷺ کے گھر کو گھیرے ہوئے ہیں کہ نکلیں تو حملہ کریں، مگر مصطفیٰ ﷺ نکل

کر تشریف لے گئے، کفارِ مکہ مصطفے صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کو نہ دیکھ سکے، اعلی حضرت حدائقِ بخشش میں فرماتے ہیں:

جان ہیں جان کیا نظر آئے
کیوں عَدو گردِ غار پھرتے ہیں
لاکھوں قُدسی ہیں کام خدمت پر
لاکھوں گِردِ مزار پھرتے ہیں

## غار ثور کا واقعہ

اور غار ثور میں جب کفار کی آہٹ پا کر عاشق اکبر حضرت صدیق اکبر رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہ کچھ گھبرا گئے اور عرض کی: "یا رسول اللہ صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم! اب دشمن ہمارے اس قدر قریب آگئے ہیں کہ اگر وہ اپنے قدموں پر نظر ڈالیں گے تو ہمیں دیکھ لیں گے۔" حضور اکرم، نور مجسم، شاہ بنی آدم صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے فرمایا:

لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰهَ مَعَنَا ۔ (پ۱۰، التوبۃ:۴۰)

**ترجمۂ کنزالایمان:** غم نہ کھا بیشک اللہ ہمارے ساتھ ہے۔

اعلیٰ حضرت، امام اَحمد رضا خان عَلَیْہِ رَحمَۃُ الرَّحْمٰن مکے مدینے کے سلطان، سرورِ ذیشان، سرکارِ دوجہاں صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کے اِس معجزۂ عالی شان اور خوارئ دُشمنان کو بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

جان ہیں جان کیا نظر آئے

## رسول اللہ ﷺ کا مرتبہ

اللہ عزوجل نے اپنے محبوب ﷺ کو وہ مرتبہ دیا کہ آج تک نہ کسی کو ملا اور نہ آئندہ کسی کو ملے گا، امامِ عشق و محبت کچھ یوں مدحت سرا ہیں:

وہ خدا نے ہے مرتبہ تجھ کو دیا نہ کِسی کو ملے نہ کسی کو ملا
کہ کلامِ مجید نے کھائی شہا تیرے شہر و کلام و بقا کی قسم

ترا مسندِ ناز ہے عرشِ بریں ترا محرم راز ہے رُوحِ امیں
تُو ہی سرورِ ہر دو جہاں ہے شہا ترا مِثل نہیں ہے خدا کی قسم

اور برادرِ اعلیٰ حضرت، شہنشاہِ سخن، مولانا حسن رضا خان لکھتے ہیں: محبوب آپ کا حسن ایسا ہے کہ:

آسماں گر تیرے تلووں کا نظارہ کرتا
روز اِک چاند تصدق میں اُتارا کرتا

چھپ گیا چاند نہ آئی ترے دیدار کی تاب
اور اگر سامنے رہتا بھی تو سجدہ کرتا

یارسول اللہ ﷺ آپ اتنے حسین و جمیل کیوں نہ ہوں؟ کہ:

ایسا تجھے خالق نے طرح دار بنایا
یوسف کو ترا طالب دیدار بنایا

کونین بنائے گئے سرکار کی خاطر
کونین کی خاطر تمہیں سرکار بنایا

تبھی تو رسول اللہ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم کا مرتبہ بعد از خدا ہے کہ وہ خدا کے اور خدا ان کا:

واہ کیا مرتبہ ہوا تیرا
تو خدا کا خدا ہوا تیرا

تاج والے ہوں اس میں یا محتاج
سب نے پایا دِیا ہوا تیرا

آج بات چھڑ گئی ہے خاندانِ اعلی حضرت کی، تو سنئے شہزادۂ اعلی حضرت مصطفے رضا خان رسول اللہ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم کی تعریف میں کیا لکھتے ہیں؟ پس عرض گزار ہوتے ہیں یا رسول اللہ! صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم:

بہارِ جاں فزا تم ہو نسیم داستاں تم ہو
بہارِ باغِ رِضواں تم سے ہے زیبِ جناں تم ہو

حقیقت سے تمہاری جز خدا اور کون واقف ہے
کہے تو کیا کہے کوئی چنیں تم ہو چناں تم ہو

خدا کی سلطنت کا دو جہاں میں کون دولہا ہے
تم ہی تم ہو تم ہی تم ہو یہاں تم ہو وہاں تم ہو

کجا ہم خاک اُفتادہ کجا تم اے شہ بالا
اگر مثل زمیں ہم ہیں تو مثل آسماں تم ہو
یہ کیا میں نے کہا مثل سما تم ہو مَعَاذَ اللہ
مُنَزَّہ مثل سے برتر زِ ہر وہم و گماں تم ہو
میں بھولا آپ کی رِفعت سے نسبت ہی ہمیں کیا ہے
وہ کہنے بھر کی نسبت تھی کہاں ہم ہیں کہاں تم ہو

## (2)۔۔۔اللہ کا اپنے محبوب کی امت سے محبت

اللہ عزوجل کو اپنے محبوب ﷺ سے بڑا پیار ہے، اور محبوب ﷺ کے صدقے اللہ عزوجل کو محبوب ﷺ کی امت سے بھی بڑا پیار ہے، کہ جس طرح محمد رسول اللہ ﷺ کو تمام انبیاو رسل سے افضل و اعلیٰ کیا، اسی طرح محمد رسول اللہ ﷺ کی امت کو تمام امم سابقہ سے افضل و اعلیٰ کیا، اور محبوب ﷺ کی امت کو ان انعامات و اکرامات سے نوازا، جس میں کسی امت کا حصہ نہیں۔

دعوتِ اسلامی کے اشاعتی ادارے مکتبۃ المدینہ کی کتاب ”حکایتیں اور نصیحتیں“ جو کہ الروض الفائق کا اردو ترجمہ ہے اس کے صفحہ نمبر ۴۶۸ پر ہے: حضرت سیدنا کَعْبُ الْاَحبار رَضِیَ اللہُ عَنْہ سے مروی ہے: جب اللہ پاک نے موجودات کو پیدا فرمانے کا ارادہ کیا اور زمین کو بچھایا اور آسمانوں کو بلند فرمایا تو اپنے فیض ذات سے مٹھی بھر لے کر اس سے ارشاد فرمایا: اے نور! محمد (صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ واٰلِہٖ وَسَلَّمَ) بن جا۔ اس نور نے ایک نوری ستون

کی صورت اختیار کر لی اور اس قدر روشن ہوا کہ عظمت کے پردے تک جا پہنچا اور ربِّ کائنات کو سجدہ کیا اور کہا: اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ یعنی سب خوبیاں اللہ پاک کے لیے ہیں۔ تو اللہ پاک نے ارشاد فرمایا: میں نے تجھے اسی لئے پیدا فرمایا اور تیرا نام محمد (صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ) رکھا ہے، تجھی سے اپنی مخلوق کی ابتدا کروں گا اور تجھی پر اپنی رسالت کا سلسلہ ختم کروں گا۔ پھر اللہ پاک نے اس نور کے چار حصے کر کے ایک حصے سے لوحِ محفوظ اور دوسرے سے قلم کو پیدا فرمایا پھر قلم سے ارشاد فرمایا: لکھ! تو قلم پر ایک ہزار سال تک ہیبتِ الٰہی سے لرزہ طاری رہا۔ اس کے بعد قلم نے عرض کی: اے میرے ربّ! کیا لکھوں؟ ارشاد فرمایا:

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ لکھ۔" پس قلم نے لکھا اور مخلوق کے متعلق علمِ الٰہی عَزَّوَجَلَّ پر رسائی پالی۔ پھر اس نے یہ باتیں لکھیں:

(۱)۔۔۔۔۔۔ حضرت سیِّدُنا آدم علیٰ نبیناوعلیہ الصلوٰۃ والسلام کی پشت مبارک میں موجود اولاد کی تعداد۔

(۲)۔۔۔۔۔۔ جو اطاعتِ الٰہی عَزَّوَجَلَّ بجا لائے گا اللہ عَزَّوَجَلّ اسے جنت میں داخل فرمائے گا اور جو اس کی نافرمانی کریگا اُسے دوزخ میں ڈال دے گا۔ اسی طرح۔

(۳) ۔۔۔۔۔۔ حضرت سیِّدُنا ابراہیم خلیل اللہ علیٰ نبیناوعلیہ الصلوٰۃ والسلام۔

(۴)۔۔۔۔۔۔ حضرت سیِّدُنا موسیٰ کلیم اللہ علیٰ نبیناوعلیہ الصلوٰۃ والسلام۔

(۵)۔۔۔۔۔اور حضرت سیّدُنا عیسیٰ روح اللہ علیٰ نبیناوعلیہ الصلوٰۃ والسلام کی امتوں کے متعلق بھی لکھا یہاں تک کہ جب حضور نبیٔ مُکَرَّم، نُورِ مُجَسَّم، رسولِ اَکرم، شہنشاہِ بنی آدم صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلَّم کی امت کے متعلق لکھا کہ جس نے اللہ عَزَّوَجَلَّ کی اطاعت کی وہ اسے جنت میں داخل فرمائے گا اور جس نے اللہ عَزَّوَجَلَّ کی نافرمانی کی، قلم یہ جملہ "وہ اُسے جہنم میں ڈال دے گا" ابھی لکھنا ہی چاہتا تھا کہ اللہ عَزَّوَجَلَّ کی طرف سے نِدا آئی: "اے قلم! ذرا ادب سے" تو وہ ہیبت وجلالِ الٰہی عَزَّوَجَلَّ سے شق ہو گیا پھر دستِ قدرت سے تراشا گیا۔ تب سے قلم میں یہ بات جاری ہو گئی کہ تراشے بغیر نہیں لکھتا۔ پھر اللہ عَزَّوَجَلّ نے قلم سے ارشاد فرمایا: اس امت کے متعلق لکھ، "یہ اُمَّت گنہگار ہے اور رب عَزَّوَجَلَّ غفَّار (یعنی بہت بخشنے والا) ہے۔ سبحن اللہ!

## اپنے مالکِ حقیقی کو بھولے بیٹھے ہیں

پیارے اور محترم اسلامی بھائیو! دیکھا آپ نے ہمارا پاک پروردگار عزوجل ہماری پیدائش سے پہلے ہی ہم سے کتنی محبت فرمارہا ہے، اور ایک ہم ہیں کہ اپنے مالکِ حقیقی کو بھولے بیٹھے ہیں، اس کی یاد سے غافل ہیں، غفلت کی چادر تان کر دنیا کی رنگینیوں میں مست ہیں۔ مزید اللہ عزوجل کی اپنے بندوں سے محبت کا اندازہ اس حکایت سے لگائیے:

## رحمتِ الٰہی ہر گنہگار و نیکو کار کو شامل ہے

منقول ہے، حضرت سیّدُنا موسیٰ کلیم اللہ علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃوالسلام نے اپنی مناجات میں عرض کیا:"یا رب عَزَّوَجَلَّ!" اللہ عَزَّوَجَلَّ نے ارشاد فرمایا:"لَبَّیْكَ یَا مُوْسیٰ!" آپ علیہ السلام نے عرض کی:"یااللہ عَزَّوَجَلَّ!تُو تومالک ہے،میری کیا حیثیت کہ تو مجھے لبیک کہہ کر جواب دے۔"تو اللہ عَزَّوَجَلَّ نے ارشاد فرمایا:"مجھے یہ پسند ہے کہ کوئی بندہ مجھے "یارب" پکارے تو میں اسے "لبیک" کہہ کر جواب دوں۔"حضرتِ سیّدُنا موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے عرض کی:"یارب عَزَّوَجَلَّ!کیا یہ ہر مطیع بندے کے لئے ہے؟"ارشاد ہوا:"ہاں!بلکہ ہر گنہگار بندے کے لئے بھی ہے۔"توحضرتِ سیّدُنا موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے عرض کی:"فرمانبردار کے لئے تو اس کی اطاعت کے سبب ہے اور گنہگار پر یہ کرم کس وجہ سے؟"تو جواب ارشاد ہوا:"اے موسیٰ!اگر میں بھلائی کرنے والے کو اس کی بھلائی کا بدلہ دوں اور برائی کرنے والے پر اس کی برائی کی وجہ سے احسان نہ کروں تو میرا جود وکرم کہاں جائے گا۔"(حکایتیں اور نصیحتیں ص ۲۴۲،۲۴۱)

اللہ اکبر! کیسی محبت بھرا برتاؤ ہے ہمارے رب کا،یقیناً محسن احسان ہی کرتا ہے،جوّاد سخاوت ہی کرتا ہے،بندوں کے ساتھ زندگی میں تو لطف وکرم کا معاملہ فرماتا ہی ہے،اور مرنے کے بعد بھی لطف وکرم فرماتا ہے،چنانچہ:

## (3)۔۔۔قبر کی تنہائی اور رحمتِ خداوندی

منقول ہے: "اللہ عَزَّوَجَلَّ کا لطف وکرم بندے پر اس وقت بہت زیادہ ہوتا ہے جب اس کو قبر میں اُتارا جاتا ہے اور سخت مٹی اس کے نرم ونازک رُخسار پر رکھ دی جاتی ہے اور اس کے قرب میں رہنے والے، محبت کرنے والے جب بے وفائی کر جاتے ہیں۔ جب میت کو اوّلاً تختۂ غسل پر رکھ کر اس کا لباس اُتار دیا جاتا ہے تو وہ اپنے احباب سے مایوس ہو کر پکارتا ہے: "ہائے بربادی ورسوائی!" اس کی ندا سوائے اللہ عَزَّوَجَلَّ کے کوئی نہیں سنتا۔ اللہ عَزَّوَجَلَّ اس کا جواب دیتے ہوئے ارشاد فرماتا ہے: "میرے بندے! میں نے دنیا میں تیری پردہ پوشی کی، آخرت میں بھی پردہ پوشی کروں گا۔

"جب میت کو چارپائی پر رکھ کر گھر سے سوئے قبرستان چل پڑتے ہیں تو وہ چلاتا ہے: ہائے تنہائی!" اللہ عَزَّوَجَلَّ فرماتا ہے: "اے میرے بندے! اگر تو آج تنہا ہے تو میں ہمیشہ تیرے قریب ہوں۔ خوف نہ رکھ میں تیرے گناہ مٹادوں گا، قبر میں تیری تنہائی پر رحم کروں گا، میں تیری تنہائی میں تیرا مونِس ہوں۔

"جب لوگ اس کو لحد میں اتار کر اس کے نرم ونازک رخسار کو سخت مٹی پر رکھ کر پلٹ جاتے ہیں تو وہ چیختا ہے: "ہائے تنہائی!" اللہ عَزَّوَجَلَّ فرماتا ہے: "اے میرے بندے! کیا تجھے وحشت ہوتی ہے جبکہ میں تیرا انیس ہوں، کیا تو اکیلے پن کی شکایت کرتا ہے جبکہ میں تیرے قریب ہوں۔ اے میرے بندے! کیا میں تیرا رب نہیں ہوں؟" عرض کریگا: "کیوں نہیں۔ اے میرے رب عَزَّوَجَلَّ!۔" اللہ عَزَّوَجَلَّ فرمائے گا: "اے میرے

بندے! کیسے تو نے اس چیز کو چھوڑ دیا جس کا میں نے تجھے حکم دیا تھا؟ اور کیسے اس کا مرتکب ہوا جس سے میں نے تجھے منع کیا تھا؟ کیا تجھے معلوم نہ تھا کہ تجھے میری طرف پلٹنا ہے؟ تیرے اعمال میرے سامنے پیش ہوں گے؟ کیا تو نے میرے عہد کو بھلا دیا تھا؟ یا تو میرے وعدے اور وعید کا منکر تھا؟ اب تیرے دوستوں نے تجھے تنہا چھوڑ دیا، مال تیرے ہاتھ سے چھوٹ گیا، مال نے تیرے مقصد میں تجھے کوئی نفع نہ دیا، نہ دوستوں نے تجھے تیرے برے اعمال سے بچایا۔ اب تیرے پاس کیا عذر ہے؟"

بندہ عرض کریگا: "اے میرے پروردگار عَزَّوَجَلَّ! میرا دل، مال و دولت کی محبت میں گرفتار ہوا، ان دونوں نے مجھے گناہوں پر آمادہ کیا، اب میں تیرے جوارِ رحمت میں ہوں اور تیرا اس رات مہمان ہوں تو مجھے اپنی آگ سے عذاب نہ دینا، اگر تو ہی مجھ پر رحم نہیں فرمائے گا تو پھر کون رحم کریگا؟" اللہ عَزَّوَجَلَّ فرمائے گا: "اے میرے بندے! لوگوں نے تجھے چھوڑ دیا اور اگر وہ تیرے پاس رہتے تو بھی تجھے ان سے نفع نہ ہوتا، انہوں نے تجھے میرے دروازے کی طرف متوجہ کر دیا اور میرے رحم و کرم پر چھوڑ کر گئے ہیں۔ اے میرے بندے! ٹھنڈا سانس لے اور آنکھوں کو بھی ٹھنڈا کر لے کہ تو آج رات میرا مہمان ہے اور کریم اپنے مہمان کو محروم نہیں چھوڑتا۔ اے فرشتو! احسن طریقے سے اس کی مہمان نوازی کرو اور اس پر اس کے گھر والوں اور قرابت داروں سے زیادہ مہربان ہو جاؤ۔ (حکایتیں اور نصیحتیں ص ۶۴۲۔۶۴۳)

پیارے اور محترم اسلامی بھائیو! کیسا مہربان، رحیم و کریم ہمارا رب ہے؟ کیا اب بھی اس سے دور بھاگیں گے؟ کیا اب بھی اس کی نافرمانی کریں گے؟ کیا اب بھی اس کے حکموں کو توڑیں گے؟ کیا اب بھی شراب پئیں گے؟ کیا اب بھی جوا کھیلیں گے؟ کیا اب بھی زنا اور چوری سے باز نہیں آئیں گے؟ کیا اب بھی نمازیں چھوڑیں گے؟ نہ نہ، اب تو مان جائیے، اب تو رب کے دربار میں آ جائیے، رب سے معافی مانگ لیجئے، اپنے رحیم رب سے صلح کر لیجئے، آج کھلے چہرہ آ جائیے ورنہ کل تو چہرہ چھپا کر آنا ہی ہو گا، مرنے کے بعد پچھتانا ہی ہو گا، رب کی رحمت کے دروازے کھلے ہوئے ہیں، رب کی عنایتوں کے دروازے کھلے ہوئے ہیں۔ کئے ہوئے جرموں کی طرف نہ دیکھو، کہ گناہ بہت کئے ہیں، اس کی فکر نہ کرو، بس معافی مانگ کر تو دیکھو وہ بڑا غفور رّحیم ہے، ساری خطاؤں کو بخش دے گا چنانچہ:

## تمہاری ساری خطاؤں کو معاف فرمادیگا

حضرتِ سیّدُنا ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے، حضور سیِّدُ الْمُبَلِّغِیْن، جنابِ رَحْمَۃٌ لِّلْعٰلَمِیْن صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ و آلہ وسلَّم کا فرمانِ مغفرت نشان ہے: "اگر تمہاری خطائیں آسمان تک پہنچ جائیں پھر تم توبہ کرو تو ضرور اللہ عَزَّوَجَلَّ تمہاری توبہ قبول فرما لے گا۔" (سنن ابن ماجۃ، ابواب الزھد، باب ذکر التوبۃ، الحدیث ۴۲۴۸، ص ۲۷۳۵)

## تجھے کس چیز نے فریب دیا اپنے کرم والے رب سے

اللہ پاک پارہ ۳۰، سورۂ انفطار کی آیت نمبر ٦ میں ارشاد فرماتا ہے:

یٰۤاَیُّهَا الْاِنْسَانُ مَا غَرَّكَ بِرَبِّكَ الْكَرِیْمِۙ(۶)

**ترجمۂ کنزالایمان:** اے آدمی تجھے کس چیز نے فریب دیا اپنے کرم والے رب سے۔

الَّذِیْ خَلَقَكَ فَسَوّٰىكَ فَعَدَلَكَۙ(۷)

**ترجمۂ کنزالایمان:** جس نے تجھے پیدا کیا، پھر ٹھیک بنایا، پھر ہموار فرمایا۔

فِیْۤ اَیِّ صُوْرَةٍ مَّا شَآءَ رَكَّبَكَؕ(۸)

**ترجمۂ کنزالایمان:** جس صورت میں چاہا تجھے ترکیب دیا۔

كَلَّا بَلْ تُكَذِّبُوْنَ بِالدِّیْنِۙ(۹)

**ترجمۂ کنزالایمان:** کوئی نہیں بلکہ تم انصاف ہونے کو جھٹلاتے ہو۔

## آیات کا خلاصہ

ان آیات کا خلاصہ یہ ہے کہ اے انسان! تجھے کس چیز نے اپنے کرم والے رب عَزَّوَجَلَّ کے بارے میں دھوکے میں ڈال دیا کہ تونے اس کی نعمت اور کرم کے باوجود اس کا حق نہ پہچانا اور اس کی نافرمانی کی جو تجھے عدم سے وجود میں لے کر آیا، پھر اس نے تمہارے اعضاء کو ٹھیک بنایا اور تجھے پکڑنے کے لئے ہاتھ، چلنے کے لئے پاؤں، بولنے کے لئے زبان، دیکھنے کے لئے آنکھ اور سننے کے لئے کان عطا کئے، پھر ان اعضاء میں مناسبت رکھی کہ ایک ہاتھ یا پاؤں دوسرے ہاتھ یا پاؤں سے چھوٹا یا لمبا نہیں، پھر تمہیں لمبے قد والا یا چھوٹے قد والا، خوب صورت یا بد صورت، گورا یا کالا، مرد یا عورت جس صورت میں چاہا تجھے جوڑ دیا، اور تمہارا حال یہ ہے کہ تم اللہ تعالیٰ کی ان کرم نوازیوں کو دیکھ کر بھی اس کی

نافرمانی سے نہیں رکے بلکہ تم انصاف کے دن کو جھٹلانے لگے اور اعمال کی جزاء ملنے کے دن کا انکار کرنے لگ گئے۔

(مدارک، الانفطار، تحت الآیۃ: ۶۹، ص۱۳۲۷، روح البیان، الانفطار، تحت الآیۃ: ۹۶، ۱۰ / ۳۶۰۳۵۸)

اللہ اکبر! اللہ اپنے بندوں سے کیسی محبت فرماتا ہے۔لہذا ہمیں بھی اللہ سے محبت کرنی چاہیئے؟ اور کیسی محبت؟ جیسی حضرتِ بلال رضی اللہ عنہ نے اپنے رب سے کی، صدیقِ اکبر رضی اللہ عنہ نے اپنے رب سے کی، اور جیسے کہ اس واقعہ میں ہے:

## (4)۔۔۔اللہ پاک سے محبت ایسی ہونی چاہیے

حضرتِ سیِّدُنا مالک بن دِینار رَحْمَۃُ اللہِ تَعَالٰی عَلَیْہ فرماتے ہیں کہ میں ایک قافِلے کے ہمراہ حجِ بیتُ اللہ شریف کے لئے جارہا تھا، راستے میں ایک نوجوان حاجی دیکھا، جو بِغیر زادِ راہ (یعنی بغیر سامانِ سفر) پیدل چل رہا تھا۔ میں نے اُس کو سلام کیا، اُس نے سلام کا جواب دیا۔ میں نے پوچھا: اے نوجوان! کہاں سے آئے ہو؟ اُس نے جواب دیا: اُسی (یعنی اللہ عَزَّ وَجَلَّ) کے پاس سے۔ پوچھا: کہاں جارہے ہو؟ کہا: اُسی (یعنی اللہ عَزَّ وَجَلَّ) کے پاس۔ پوچھا: زادِ راہ (یعنی سامانِ سفر) کہاں ہے؟ بولا: اُسی (یعنی اللہ عَزَّ وَجَلَّ) کے ذِمّہٴ کرم پر ہے۔ میں نے کہا: یہ طوِیل راستہ بِغیر توشے (یعنی کھانے پینے) کے طے نہیں ہو گا، تیرے پاس کچھ ہے بھی؟ بولا: جی ہاں! میں نے گھر سے نکلتے وَقت پانچ حُرُوف زادِ راہ کے طور پر لے لئے تھے۔ پوچھا: وہ پانچ حُروف کون سے ہیں؟ اُس نے کہا: اللہ عَزَّ وَجَلَّ کا یہ فرمان: کٓھٰیٰعٓصٓ۔ پوچھا: اِن حُروف سے کیا مُراد ہے؟ کہا: کاف سے ”کافی “یعنی کِفایت کرنے والا، ھا سے ”ھادی “یعنی

ہدایت کرنے والا، یا سے "مُؤْوِی "یعنی پناہ دینے والا، عَین سے "عالِم "یعنی جاننے والا، صاد سے صادِق "یعنی سچّاتو جس کا رفیق کافی وہادی ومُؤْوِی (یعنی پناہ دینے والا) وعالم اور صادِق ہو وہ کیسے ضائع یا پریشان ہو سکتا ہے اور اُسے کیا ضَرورت ہے کہ زادِ راہ اور پانی اُٹھائے پھرے! حضرتِ سیّدُنامالِک بن دینار رَحْمَۃُ اللّٰہِ تَعَالٰی عَلَیْہ فرماتے ہیں کہ اُس حاجی کا کلام سُن کر میں نے اُس کو اپنی قمیص پیش کی۔ اُس نے قَبول کرنے سے اِنکار کرتے ہوئے کہا:"اے شیخ! دُنیا کی قمیص سے بَرَہْنہ رہنا بہتر ہے کیوں کہ دُنیا کی حلال چیزوں پر حِساب اور حرام چیزوں پر عذاب ہے۔"

جب رات کا اَندھیرا چھا گیا تو اُس حاجی نے مُنہ آسمان کی طرف اُٹھایا اور اس طرح "مُناجات "(یعنی دُعا) کرنے لگا:"اے وہ پاک ذات! جس کو بندوں کی اِطاعت سے خوشی ہوتی ہے اور بندوں کے گناہوں سے کچھ نُقصان نہیں ہوتا، مجھے وہ چیز یعنی عبادت عطا فرما، جس سے تجھے خوشی ہوتی ہے اور وہ چیز یعنی گناہ مُعاف فرمادے، جس سے تیرا کوئی نقصان نہیں۔ "

حضرت مالک بن دینار رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: جب لوگوں نے اِحرام باندھ کر "لَبَّیْك" کہی تو وہ خاموش تھا، میں نے پوچھا: تم لَبَّیْك کیوں نہیں کہتے ؟اُس نے کہا: مجھے ڈر ہے کہ میں کہوں: لَبَّیْك اور وہ فرمادے: "لَالَبَّیْكَ وَلَا سَعْدَیْكَ وَلَا اَسْمَعُ کَلَامَكَ وَلَا اَنْظُرُ اِلَیْكَ "یعنی نہ تیری لَبَّیْك قَبول ہے اور نہ سَعْدَیْك اور نہ میں تیرا کلام سُنوں اور نہ تیری طرف دیکھوں ۔ پھر وہ چلا گیا میں نے اُس حاجی کو سارے راستے میں پھر کہیں نہ دیکھا، بِالآخِر مِنٰی شریف میں وہ نظر آگیا، اُس وَقت وہ کچھ عَرَبی اَشعار پڑھ رہا تھا۔ اشعار

پڑھنے کے بعد وہ گڑگڑا کر عرض گزار ہوا: ”اے اللہ عَزَّوَجَلَّ! لوگوں نے قُربانیاں کیں اور تیرا قُرب حاصل کیا اور میرے پاس تو کچھ بھی نہیں، جس کے ساتھ تیرا قُرب (یعنی نزدیکی) حاصل کر سکوں، سِوائے اپنی جان کے، تو اِسی کو تیری بارگاہ میں نَذر کرتا ہوں تُو اِسے قَبول فرما۔“ یہ کہنے کے بعد اُس حاجی نے ایک چیخ ماری، زمین پر گِرا اور اُس کی رُوح قَفَسِ عُنصُری سے پرواز کر گئی۔

حضرتِ سیِّدُنا مالِک بن دِینار رَحمَۃُ اللہِ تَعَالٰی عَلَیْہ فرماتے ہیں: پھر یکایک غیب سے ایک آواز گونج اُٹھی: ”یہ اللہ عَزَّوَجَلَّ کا پیارا ہے جو عِشقِ الٰہی کی تلوار سے قَتْل ہُوا ہے۔“ پھر میں نے اُس خوش نصیب حاجی کی تَجہیز و تکفین کی۔

(عاشقانِ رسول کی ۱۳۰ حکایات بحوالہ رَوضُ الرَّیاحین ص ۹۹)

| | |
|---|---|
| محبت میں اپنی گُما یاالٰہی | نہ پاؤں میں اپنا پتا یاالٰہی |
| رہوں مست و بے خود میں تیری وِلا میں | پِلا جام ایسا پِلا یاالٰہی |
| میں بے کار باتوں سے بچ کے ہمیشہ | کروں تیری حمد و ثنا یاالٰہی |
| مِرے اَشک بہتے رہیں کاش ہر دم | ترے خوف سے یاخدا یاالٰہی |
| ترے خوف سے تیرے ڈر سے ہمیشہ | میں تھر تھر رہوں کانپتا یاالٰہی |
| مِرے دل سے دنیا کی چاہت مٹا کر | کر اُلفت میں اپنی فنا یاالٰہی |

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیْب! صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد

## کیسازبردست تَوَکُّل تھا

پیارے اور محترم اسلامی بھائیو! اس واقعے سے معلوم ہوا کہ جب بندہ اللہ تعالیٰ کی محبت میں گم ہو جائے تو وہ دوسروں سے بے پرواہو جاتا ہے، غور کیجیے کہ اس نوجوان حاجی کو اللہ تعالیٰ سے کیسی مَحبّت تھی اور اللہ تعالیٰ کی ذات پر اُسے کیسازبردست تَوَکُّل تھا کہ زادِ راہ(یعنی سامانِ سفر) تک ساتھ نہیں لیا تھا اور مَحبّتِ الٰہی میں دوسروں سے بے رغبتی کا عالم یہ تھا کہ جب حضرت مالک بن دینار رَحۡمَۃُ اللّٰہِ تَعَالٰی عَلَیۡہ نے انہیں اپنی قمیص دینا چاہی تو اسے بھی لینے سے انکار کر دیا۔ یقیناً مَحبّتِ الٰہی جب کسی کو نصیب ہو جائے تو اسے دُنیاومافیہا(یعنی دُنیا اور جو کچھ اس میں ہے) سے بے پرواکر دیتی ہے۔ اللہ تعالیٰ کے محبوب بندے اس سے کیسی محبت کرتے ہیں؟ اس کا اندازہ اس بات سے لگایئے!

## اگر تم مجھ سے محبت کرتے ہو

حضرت سیدنا سعید بن جُبَیۡر رَحۡمَۃُ اللّٰہِ تَعَالٰی عَلَیۡہ فرماتے ہیں: وہ لوگ جنہوں نے دنیا میں جھوٹے معبودوں کی عبادت کی ہوگی، اللہ تعالیٰ قیامت کے دن ان سے فرمائے گا: اپنے جھوٹے معبودوں سمیت جہنم میں چلے جاؤ! تو وہ جہنم میں نہیں جائیں گے کیونکہ جانتے ہیں کہ جہنم کا عذاب دائمی (ہمیشہ کے لیے) ہے۔ پھر اللہ تعالیٰ ان کافروں کے سامنے مومنوں سے فرمائے گا، اگر تم مجھ سے محبت کرتے ہو تو جہنم میں چلے جاؤ! اتنا سنتے ہی ایمان والے جہنم میں

چھلانگ لگانے کے لیے تیار ہو جائیں گے۔ ایسے میں عرشِ الٰہی کے نیچے سے کوئی ندا دینے والا یہ آیتِ کریمہ پڑھے گا:

وَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْۤا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ؕ (پ۲،البقرۃ:۱۶۵)

**ترجمۂ کنزالعرفان:** اور ایمان والے سب سے زیادہ اللہ سے محبت کرتے ہیں۔

(تفسیر بغوی،۱/ ۹۴ملخصًا)

## (5)۔۔۔ہر شے سے زیادہ مَحبّت

پیارے اسلامی بھائیو! معلوم ہوا کہ اللہ تعالٰی کے نیک بندوں کو ہر شے سے زیادہ مَحبّت اپنے رب عَزَّوَجَلَّ سے ہوتی ہے۔ بیان کردہ آیتِ مبارکہ کے تحت تفسیر "صِراطُ الجنان" جلد ا، صفحہ ۲۶۴ پر ہے: اللہ تعالٰی کے مقبول بندے، تمام مخلوقات سے بڑھ کر اللہ تعالٰی سے مَحبَّت کرتے ہیں۔ مَحبتِ الٰہی میں جینا اور مَحبتِ الٰہی میں مرنا، ان کی زِندگی کا مَقصد ہوتا ہے۔ اپنی ہر خوشی پر اپنے رَبّ عَزَّوَجَلَّ کی رِضا کو ترجیح دینا، نرم و گُداز بستروں کو چھوڑ کر بارگاہِ نیاز میں سربَسجود ہونا، یادِ الٰہی میں رونا، رِضائے الٰہی کے حُصُول کیلئے تڑپنا، سردیوں کی طویل راتوں میں قیام اور گرمیوں کے لمبے دنوں میں روزے، اللہ تعالٰی کیلئے مَحبَّت کرنا، اسی کی خاطر دُشمنی رکھنا، اسی کی خاطر کسی کو کچھ دینا اور اسی کی خاطر کسی سے روک لینا، نعمت پر شکر، مُصیبت میں صبر، ہر حال میں خُدا پر توکُّل، اپنے ہر مُعاملے کو اللہ تعالٰی کے سپرد کر دینا، اَحکامِ الٰہی پر عمل کیلئے ہمہ وَقت تیار رہنا، دل کو غیر کی مَحبَّت سے پاک رکھنا، اللہ تعالٰی کے

محبوبوں سے مَحَبَّت اور اللہ تعالیٰ کے دُشمنوں سے نفرت کرنا، اللہ تعالیٰ کے پیاروں کا نیاز مندر رہنا، اللہ تعالیٰ کے سب سے پیارے رسول و محبوب صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کو دل و جان سے محبوب رکھنا، اللہ تعالیٰ کے کلام کی تلاوت، اللہ تعالیٰ کے مُقرَّب بندوں کو اپنے دلوں کے قریب رکھنا، اِن سے مَحَبَّت رکھنا، مَحَبَّتِ الٰہی میں اضافے کیلئے ان کی صُحبت اختیار کرنا، اللہ تعالیٰ کی تعظیم سمجھتے ہوئے ان کی تعظیم کرنا، یہ تمام اُمور اور ان کے علاوہ سینکڑوں کام ایسے ہیں، جو مَحَبَّتِ الٰہی کی دلیل بھی ہیں اور اُس کے تقاضے بھی ہیں۔ (تفسیر صراطُ الجنان، ص ۲۶۴)

قلب میں یاد تیری بسی ہو
ذکر لب پہ ترا ہر گھڑی ہو
مستی و بے خودی اور فَنا کی
میرے مولیٰ تو خیرات دیدے

(وسائلِ بخشش مرمم، ص۱۲۶)

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیْب!　　صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد

## (6)۔۔۔محبت الٰہی پیدا کرنے کے نو طریقے اور اَسباب

پیارے اسلامی بھائیو! ہمیں بھی اپنے اندر محبتِ الٰہی کو پیدا کرنا چاہیے، لہذا اس حوالے سے چند معروضات عرض کرتا ہوں جن کی وجہ سے محبتِ الٰہی نہ صرف ہمارے

اندر پیدا ہو گا بلکہ روز بروز بڑھتا بھی رہے گا، ان شاء اللہ عزوجل۔

**(۱)۔۔۔۔۔وجود عطا فرمانے والی ہستی سے محبت:** اِنسان دیکھے کہ اس کا کمال وبقاء محض اللہ عَزَّوَجَلَّ کی طرف سے ہے۔ وہی ذات اس کو عدم سے وجود میں لانے والی، اس کو باقی رکھنے والی اور اس کے وجود میں صفات کمال، ان کے اسباب اور ان کے استعمال کی ہدایت پیدا کر کے اسے کامل کرنے والی ہے تو ایسی ذات سے ضرور محبت رکھنی چاہئے۔

**(۲)۔۔۔۔۔اپنے محسن سے محبت:** جس طرح اللہ عَزَّوَجَلَّ کو پہچاننے کا حق ہے اگر بندہ اس طرح اُسے پہچانے تو ضرور جان جائے گا کہ اس پر احسان کرنے والا صرف اللہ عَزَّ وَجَلَّ ہی ہے اور محسن سے محبت فطری ہوتی ہے لہٰذا اللہ عَزَّوَجَلَّ سے محبت رکھنی چاہئے۔

**(۳)۔۔۔۔۔جمال والے سے محبت:** اللہ عَزَّوَجَلَّ جمیل ہے جیسا کہ حدیث پاک میں ہے: "اِنَّ اللّٰہَ جَمِیْلٌ یُحِبُّ الْجَمَالَ یعنی اللہ عَزَّوَجَلَّ جمیل ہے اور جمال کو پسند کرتا ہے۔ (مسلم، کتاب الایمان، باب تحریم الکبر وبیانہ، ص۶۰، حدیث:۹۱) اور جمال والے سے محبت فطری اور جبلی ہے لہٰذا اللہ عَزَّوَجَلَّ سے محبت کا یہ بھی ایک سبب ہے۔

**(۴)۔۔۔۔۔عیوب سے پاک ذات سے محبت:** اللہ عَزَّوَجَلَّ تمام عیوب ونقائص سے منزہ ہے اور ایسی ذات سے محبت کرنا اسباب محبت میں سے ایک قوی سبب ہے۔

**(۵)۔۔۔۔۔محبت الٰہی کے متعلق بزرگانِ دِین کے اَقوال واَحوال کا مطالعہ کیجئے:** اس کے لیے امام ابو القاسم قشیری عَلَیْہِ رَحمَۃُ اللّٰہِ الْقَوِی کی کتاب **"رسالہ قشیریہ "** اور امام محمد بن محمد غزالی عَلَیْہِ رَحمَۃُ اللّٰہِ الْوَالِی کی کتاب **"اِحیاء العلوم " جلد پنجم** کا مطالعہ بہت مفید ہے۔

**(۶)۔۔۔۔اللہ عَزَّوَجَلَّ کی نعمتوں میں غور کیجئے:** انسان دیکھے کہ اللہ عَزَّوَجَلَّ جو منعم حقیقی ہے تمام نعمتیں اسی کی طرف سے ہیں اور وہ ہر مخلوق کو اپنی نعمتوں سے نواز رہا ہے۔ یہ اِحساس انسان کے اندر منعم حقیقی کی محبت کا جذبہ پیدا کرتا ہے۔

**(۷)۔۔۔۔اللہ عَزَّوَجَلَّ کے عدل اور فضل ورحمت میں غور کیجئے:** انسان غور کرے تو اسے عدل وانصاف میں سب سے بڑھ کر ذات اللہ عَزَّوَجَلَّ ہی کی دکھائی دے گی اور وہ یہ بھی دیکھے گا کہ کافروں اور گناہ گاروں پر بھی اس کی رحمت جاری ہے باجود یہ کہ وہ اس کی نافرمانی اور سرکشی کرتے ہوئے دکھائی دیتے ہیں۔ یہ غوروفکر انسان کو اللہ عَزَّ وَجَلَّ سے محبت پر اُبھارے گا۔

**(۸)۔۔۔۔محبت کی علامتوں میں غور کیجئے:** علمائے کرام فرماتے ہیں: ''بندے کی اللہ عَزَّوَجَلَّ سے محبت کی علامت یہ ہے کہ اللہ عَزَّوَجَلَّ جس سے محبت کرتا ہے بندہ اسے اپنی محبوب ترین چیز پر ترجیح دیتا ہے اور بکثرت اس کا ذکر کرتا ہے، اس میں کوتاہی نہیں کرتا اور کسی دوسرے کام میں مشغول ہونے کے بجائے بندے کو تنہائی اور اللہ عَزَّوَجَلَّ سے مناجات کرنا زیادہ محبوب ہوتا ہے۔''

(لباب الاحیاء، الباب السادس والثلاثون فی المحبۃ ۔۔۔ الخ، فصل فی الشوق، ص۳۱۹)

**(۹)۔۔۔۔اللہ عَزَّوَجَلَّ کے نیک بندوں کی صحبت اور اُن سے محبت:** نیک بندوں کی صحبت اور ان سے محبت بھی اللہ عَزَّوَجَلَّ سے محبت کرنے کا ایک ذریعہ ہے کہ نیک بندے اللہ عَزَّوَجَلَّ کی محبت کا درس دیتے ہیں اور ان کی صحبت سے دلوں میں اللہ عَزَّوَجَلَّ کی محبت

پیدا ہوتی ہے۔

اور نیک لوگوں کی صحبت پانے کے لئے اس دور میں ہمارے لئے دعوتِ اسلامی کا خوش گوار مدنی ماحول ہے، اور دعوتِ اسلامی کے سنتوں کی تربیت کے لئے سفر کرنے والے مدنی قافلے ہیں، لہذا ہمیں نیک لوگوں کی صحبت پانے کے لئے دعوتِ اسلامی کے مدنی ماحول سے ہر دم وابستہ ہو جانا چاہئے۔

اللہ تبارک و تعالی ہمیں اپنی محبت عطا فرمائے، آمین بجاہ النبی الامین ﷺ۔

صَلُّوا عَلَى الْحَبِيْب!　　صَلَّى اللهُ تَعَالٰى عَلٰى مُحَمَّد

☆...☆...☆...☆...☆...☆

الحمد للہ اللطیف و الصلوۃ و السلام علی رسولہ الشفیق اما بعد فاعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الصلوۃ و السلام علیک یا رسول اللہ　　　وعلی الک و اصحابک یا حبیب اللہ

# (11) ماں باپ کے حقوق

**آپ اس بیان میں ملاحظہ فرمائیں گے**

☆...درود شریف کی فضیلت

(1)۔۔۔ماں باپ کا بیان بزبانِ قرآن

(2)۔۔۔والدین کے حقوق کی وجوہات

(3)۔۔۔والدین جنت و دوزخ

(4)۔۔۔سرکار ﷺ کا مقام

خطیب

مولانا ابو شفیع محمد شفیق خان عطاری مدنی فتحپوری

مکتبہ دار السنہ دہلی

# (11)ماں باپ کے حقوق

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ اللَّطِیْفِ وَ الصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہِ الشَّفِیْق

اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

اَلصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

وَ عَلٰی اٰلِکَ وَ اَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اَلصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلَیْکَ یَا نَبِیَّ اللّٰہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

وَ عَلٰی اٰلِکَ وَ اَصْحَابِکَ یَا نُوْرَ اللّٰہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

## درود شریف کی انوکھی فضیلت

اے عاشقانِ رسول! جنت وہ مقامِ رحمت ہے جسے رب تعالیٰ نے اپنے اطاعت گزار بندوں کے لئے تخلیق فرمایا ہے۔ جنت کا نام زبان پر آتے ہی ہمارے دل ودماغ پر سُرور کی ایک عجیب کیفیت طاری ہو جاتی ہے، کیونکہ جنت ہے ہی ایسی، راحت والی، آرام والی، رب کی رحمت والی، سعادت والی، برکت والی۔ لیکن اگر آپ مجھ سے پوچھیں کہ جنت کیسی ہے ؟ تو میں آپ کو کہوں گا کہ جنت ایسی ہے جیسے میرے مصطفی صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے فرمایا: کہ "اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا کہ میں نے اپنے نیک بندوں کے لیے ایسی ایسی نعمتیں تیار کر رکھی ہیں کہ جن کو نہ تو کسی آنکھ نے دیکھا، نہ اس کی خوبیوں کو کسی کان نے سنا اور نہ ہی کسی انسان کے دل پر ان کی ماہیت کا خیال گزرا۔"

(مسلم، کتاب الجنۃ، رقم الحدیث ۲۸۲۴، ص ۱۵۱۶)

اللہ اکبر! ذرا تصور تو کیجیے کہ جنت کیسی ہو گی؟ ہم ایک نہیں، دو نہیں، دس اور بیس نہیں بلکہ سیکڑوں ایسی جگہوں میں گئے ہوں گے جو ایک سے بڑھ کر ایک ہو گی، خوبصورت و دلکش ہو گی، جس کے مناظر دیدہ زیب ہوں گے، دیکھنے والوں کو اس کی کشش اپنی جانب کھینچتی ہو گی، دلوں کو لبھاتی ہو گی، اور لوگ یہ کہتے سنائی دیتے ہوں گے کہ یہاں آکر پیسے وصول ہوں گئے، مگر جنت ان تمام سے افضل و اعلی ہے۔ کیونکہ دنیا کی تمام خوبصورت جگہوں کو انسان نے بناوٹی چیزوں سے سجایا ہے اور جنت انسان کے رب نے بنائی اور سجائی ہے، پس جس طرح اللہ پاک کی ذات ارفع و اعلی ہے اسی طرح اس کی جنت بھی دنیا کی تمام خوبصورت جگہوں سے ارفع و اعلی ہے یہاں تک کہ جنت کی ایک معمولی سی چیز کے آگے ساری دنیا کچھ حیثیت نہیں رکھتیں۔ آیئے اس ضمن میں جنت کے متعلق چند احادیث سنتے ہیں چنانچہ:

## جنت کی چیزیں

حضرت سیدنا سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالی علیہ وسلم نے فرمایا: "اگر جنت کی چیزوں میں سے ناخن برابر کوئی چیز ظاہر ہو جائے تو آسمان وزمین کے اطراف وجوانب اس سے آراستہ ہو جائیں۔"

(ترمذی، کتاب صفۃ الجنۃ والنار، رقم الحدیث ۲۵۴۷، ج۴، ص ۲۴۱)

## جنت کی تعمیر

حضرتِ سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم نے عرض کیا: "یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ہمیں جنت اور اس کی تعمیر سے متعلق بتایئے؟" تو آپ صلی

اللہ علی وسلم نے ارشاد فرمایا:"اس کی ایک اینٹ سونے کی اور ایک چاندی کی ہے اور اس کا گارا مشک کا ہے اور اس کی کنکریاں موتی اور یاقُوت کی ہیں اور اس کی مٹی زعفران کی ہے۔"

(ترمذی، کتاب صفۃ الجنۃ، رقم ۲۵۳۴، ج۴، ص۲۳۶)

## جنت کی زمین

حضرتِ سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے ہی مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:"جنت کی زمین سفید ہے، اس کا میدان کافُور کی چٹانوں کا ہے، اس کے گرد ریت کے ٹیلوں کی طرح مشک کی دیواریں ہیں اور اس میں نہریں جاری ہیں۔"

(الترغیب والترہیب، کتاب صفۃ الجنۃ والنار، رقم ۳۴، ج۴، ص ۲۸۳)

## جنت کی منزلیں

حضرت سیدنا عبادہ بن صامت رضی اللہ تعالی عنہ روایت کرتے ہیں کہ رحمتِ کونین صلی اللہ تعالی علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:"جنت میں سو منزلیں ہیں اور ان میں سے ہر دو منزلوں کے درمیان اتنا فاصلہ ہے جتنا زمین وآسمان کے درمیان ہے۔"

(ترمذی، کتاب صفۃ الجنۃ، رقم الحدیث ۲۵۳۹، ج۴، ص۲۳۸)

جبکہ حضرت سیدنا ابوسعید رضی اللہ تعالی عنہ سے مروی ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ تعالی علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:"جنت میں سو منزلیں ہیں، اگر اس کے ایک درجہ میں تمام جہانوں کے لوگ بھی جمع ہو جائیں تو وہ سب کو کافی ہو جائے گا۔"

(ترمذی، کتاب صفۃ الجنۃ، رقم الحدیث ۲۵۴۰، ج۴، ص۲۳۹)

## جنت کے دروازے

حضرت سیدنا سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ سرکارِ مدینہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:"جنت کے آٹھ دروازے ہیں۔"

(بخاری، کتاب بدا ءالخلق، رقم ۳۲۵۷، ج ۲، ص ۳۹۴)

حضرت سیدنا عُتبہ بن غَزوان رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ سرورِ کونین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:"جنت (کے دروازوں) کی چوکھٹوں میں سے ہر دو چوکھٹ کے درمیان چالیس برس کا فاصلہ ہے۔"(مسلم، رقم الحدیث ۲۹٦۷، ص ۱۵۸٦)

## جنت کے خیمے

حضرت سیدنا ابوموسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسولِ اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا:"مؤمن کے لئے جنت میں کھکلی موتی (یعنی وہ موتی جس کے درمیان میں خالی جگہ ہوتی ہے) کا ایک خیمہ ہوگا جس کی چوڑائی ساٹھ میل ہے۔"

(بخاری، کتاب بدا ءالخلق، رقم الحدیث ۳۲۴۳، ج ۲، ص ۳۹۱)

## جنت کے کپڑے

حضرتِ سیدنا کَعْبُ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ اگر اہلِ جنت کے کپڑوں میں سے ایک کپڑا آج پہن لیا جائے تو اس کی طرف دیکھنے والے کی نظر اچک لی جائے اور لوگوں کی بینائیاں اسے برداشت نہ کرسکیں۔

(الترغیب والترھیب کتاب صفۃ الجنۃ والنار، رقم ۸۴، ج ۴، ص ۲۹۴)

## جنت کے خادم

حضرتِ سیدنا اَنس بن مالک رضی اللہ تعالی عنہ نبی کریم صلی اللہ تعالی علیہ وسلم سے مرفوعاً روایت کرتے ہیں کہ "جنتیوں میں سب سے نچلے درجے کا جنتی وہ شخص ہو گا جس کے ساتھ دس ہزار خادم کھڑے ہوں گے اور ہر خادم کے ہاتھ میں دو پیالے ہوں گے، جن میں سے ایک سونے کا اور دوسرا چاندی کا ہو گا۔ ہر پیالے میں کھانے کی ایک ایسی قسم ہو گی، جو دوسرے میں نہ ہو گی۔ وہ اس کے آخر سے بھی اسی طرح کھائے گا جس طرح اس کے شروع سے کھائے گا اور جو لذت وذائقہ اس کے پہلے حصہ میں پائے گا، دوسرے میں اس کے علاوہ پائے گا۔" (مجمع الزوائد، کتاب اھل الجنۃ، رقم ۱۸۶۷۵، ج ۱۰، ص ۷۴۱)

## جنت کا کھانا

ام المومنین حضرتِ سیدتنا مَیْمُونَہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ "آدمی جنت میں کسی پرندے کی خواہش کرے گا تو وہ پرندہ بختی اونٹ کی طرح اس کے دستر خوان پر آگرے گا، نہ تو اسے دھواں پہنچا ہو گا اور نہ ہی آگ نے چھوا ہو گا۔ وہ شکم سیر ہونے تک اس پرندے سے کھائے گا پھر وہ پرندہ اُڑ جائے گا۔ (الترغیب الترہیب، کتاب صفۃ الجنۃ والنار، رقم ۷۵، ج ۴، ص ۲۹۲)

## جنت کی حوریں

حضرتِ سیدنا انس رضی اللہ تعالی عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ تعالی علیہ وسلم نے فرمایا: "اگر کوئی جنتی حُور زمین کی طرف جھانکے تو آسمان سے زمین تک

روشنی ہو جائے اور ساری فضا زمین سے آسمان تک خوشبو سے معطر ہو جائے اور اس کے سر کی اوڑھنی (یعنی دوپٹا) دنیا ومافیہا سے بہتر ہے۔"

(الترغیب والترھیب، کتاب صفۃ الجنۃ، رقم الحدیث ۸۴، ج ۴، ص ۲۹۵)

## حوروں کے کنگن

حضرتِ سیدنا سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالی علیہ وسلم نے فرمایا: "اگر جنتیوں میں سے کوئی شخص (دنیا کی طرف) جھانکے اور اس کے کنگن ظاہر ہو جائیں تو اس کی روشنی سورج کی روشنی کو مٹا دے جیسا کہ ستاروں کی روشنی کو سورج مٹا دیتا ہے۔" (ترمذی، کتاب صفۃ الجنۃ، رقم الحدیث ۲۵۴۷، ج ۴، ص ۲۴۱)

## حور کی ہتھیلی اور اوڑھنی

حضرتِ سیدنا ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہ فرماتے ہیں: "اگر حور اپنی ہتھیلی زمین وآسمان کے درمیان ظاہر کر دے تو اس کے حسن کی وجہ سے مخلوق فتنے میں پڑ جائے اور اگر وہ اپنی اوڑھنی ظاہر کر دے تو سورج اس کے حسن کی وجہ سے دھوپ میں رکھے ہوئے چراغ کی طرح ہو جائے جس کی کوئی روشنی نہیں ہوتی اور اگر وہ اپنا چہرہ ظاہر کر دے تو زمین وآسمان کی ہر چیز کو روشن کر دے۔"

(الترغیب والترھیب، کتاب صفۃ الجنۃ والنار، رقم ۹۷، ج ۴، ص ۲۹۸)

## جنتی عورتوں کا لعاب

حضرتِ سیدنا ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہ فرماتے ہیں "اگر جنتی عورتوں میں سے کوئی عورت سات سمندروں میں اپنا تھوک ڈال دے تو وہ سارے سمندر شہد سے زیادہ میٹھے ہو جائیں۔" (الترغیب والترھیب کتاب صفۃ الجنۃ والنار، رقم ۹۸، ج ۴، ص ۲۹۷)

اللہ اکبر! اے عاشقانِ رسول! جب جنت کا تذکرہ اتنا مسرت بخش ہے تو خود جنت کیسی ہو گی، یقیناً جنت کا تذکرہ سن کر جنت کو دیکھنے کی خواہش ہوتی ہے مگر جنت کو جیتے جی کوئی نہیں دیکھ سکتا، چاہے جتنی کوشش کرلے، مگر قربان جایئے اللہ کے آخری نبی صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم پر کہ آپ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے اپنے امتیوں کو مرنے سے پہلے جنت دیکھنے کا ایک ایسا عمل عطا فرمایا ہے کہ جو اس کو پابندی سے کرے گا ان شاء اللہ مرنے سے پہلے جنت میں ملنے والے اپنے مقام کو دیکھ سکتا ہے۔ آپ کے دل میں بھی یہ بات آرہی ہو گی کہ وہ کون سا عمل ہے جلدی بتایئے تاکہ اس کو کرکے ہم بھی اپنی موت سے پہلے جنتی مقام یعنی ٹھکانے کو دیکھ لیں۔ تو وہ عمل یہ ہے چنانچہ

شہنشاہِ مدینہ، قرارِ قلب وسینہ، صاحبِ معطر پسینہ، باعثِ نُزولِ سکینہ، فیض گنجینہ صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلَّم کا فرمانِ عظمت نشان ہے: "جو مجھ پر ایک دن میں ایک ہزار بار دُرودِ پاک پڑھے گا وہ اُس وقت تک نہیں مرے گا جب تک جنت میں اپنا مقام نہ دیکھ لے۔" (الترغیب والترہیب، کتاب الذکر والدعاء، الترغیب فی اکثار الصلوٰۃ علی النبی، الحدیث ۲۲، ج۲ ص۳۲۸)

اے عاشقانِ رسول! آیئے نیت کیجیئے کہ آج سے ان شاء اللہ روزانہ ایک ہزار درودِ پاک پڑھا کریں گے۔ اور اس میں کوئی خاص درودِ پاک پڑھنے کی قید نہیں ہے بلکہ چھوٹا درودِ پاک بھی پڑھ سکتے ہیں مثلاً "صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّد"۔ پڑھ لیجیئے کہ آپ دس منٹ میں ایک ہزار درودِ پاک پڑھنے میں کامیاب ہو سکتے ہیں۔

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیْب! صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد

## بیان کا موضوع

اے عاشقانِ رسول! آج کے بیان میں ہم ان شاء اللہ الکریم ماں باپ کے حقوق کے عنوان پر کچھ اہم چیزیں سننے کی سعادت حاصل کریں گے مثلاً:

(1)۔۔۔ماں باپ کا بیان بزبانِ قرآن

(2)۔۔۔والدین کے حقوق کی وجوہات

(3)۔۔۔والدین جنت و دوزخ

(4)۔۔۔سرکار صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کا مقام

پیارے اسلامی بھائیو! ماں باپ کے ساتھ حسنِ سلوک یعنی بھلائی کے ساتھ پیش آنا واجب ہے، ماں باپ کے ساتھ اچھا برتاؤ کرنا عظیم کارِ ثواب و جنت میں داخلے کا سبب ہے۔(غنیۃ الطالبین ص ۱۰۲)

مگر آہ آج کے اس معاشرے میں ماں باپ کی اہمیت کم ہوتی چلی جارہی ہے، ماں باپ کو ستانا، انہیں تکلیف پہنچانا عام ہوتا چلا جارہا ہے، نہ بڑوں میں شفقت ہے، نہ چھوٹوں میں ادب، اب نہ جانے ہمیں کیا ہوا کہ جس کا حکم ہمیں ہمارا رب عزوجل دے رہا ہے، ہم اسی کو اپنا نہیں رہے۔

## (1)۔۔۔ماں باپ کا بیان بزبانِ قرآن

چنانچہ ہمارا پروردگار عزوجل اپنی پیاری کتاب قرآن پاک میں متعدد مقامات پر والدین کے حقوق اور ان کے ساتھ حسنِ سلوک یعنی بھلائی کرنے کا ذکر فرمایا ہے:

(۱)۔۔۔سورۂ نساء آیت نمبر ۳۶۔ (۲)۔۔۔سورۂ مریم آیت نمبر ۱۲۔۱۳۔۱۴۔

(۳)۔۔۔سورۂ لقمان آیت نمبر ۱۴۔ (۴)۔۔۔سورۂ احقاف آیت نمبر ۱۵۔

(۵)۔۔۔سورۂ ابراہیم آیت نمبر ۴۱۔ (۶)۔۔۔سورۂ عنکبوت آیت نمبر ۸۔

(۷)۔۔۔سورۂ نوح آیت نمبر ۲۸۔ (۸)۔۔۔سورۂ اسرائیل آیت نمبر ۲۳۔۲۴۔

## والدین کا مقام قرآن پاک میں

## پہلی آیت

چنانچہ اللہ عزوجل پارہ ۲۱ سورۂ لقمان کی آیت نمبر ۱۴، میں ارشاد فرماتا ہے:

وَ وَصَّیْنَا الْاِنْسَانَ بِوَالِدَیْهِۚ-حَمَلَتْهُ اُمُّهٗ وَهْنًا عَلٰى وَهْنٍ وَّ فِصٰلُهٗ فِیْ عَامَیْنِ اَنِ اشْكُرْ لِیْ وَ لِوَالِدَیْكَؕ-اِلَیَّ الْمَصِیْرُ(۱۴)

**ترجمۂ کنزالایمان:** اور ہم نے آدمی کو اس کے ماں باپ کے بارے میں تاکید فرمائی اُس کی ماں نے اُسے پیٹ میں رکھا کمزوری پر کمزوری جھیلتی ہوئی اور اس کا دودھ چھوٹنا دو برس میں ہے یہ کہ حق مان میرا اور اپنے ماں باپ کا آخر مجھی تک آنا ہے۔

خزائن العرفان میں اس آیت کے تحت لکھا ہے کہ: سفیان بن عیینہ نے اس آیت کی تفسیر میں فرمایا کہ جس نے پنج گانہ نمازیں ادا کیں وہ اللہ تعالٰی کا شکر بجالایا اور جس نے پنج گانہ نمازوں کے بعد والدین کے لئے دعائیں کیں اس نے والدین کی شکر گزاری کی۔

## دوسری آیت

اللہ عزوجل قرآنِ پاک کے پارہ ۱، سورۂ بقرہ کی آیت نمبر ۸۳، میں ارشاد فرماتا ہے:

وَاِذْ اَخَذْنَا مِيْثَاقَ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ لَا تَعْبُدُوْنَ اِلَّا اللّٰهَ ۔ وَبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا ۔

**ترجمۂ کنزالایمان:** اور جب ہم نے بنی اسرائیل سے عہد لیا کہ اللہ کے سوا کسی کو نہ پوجو اور ماں باپ کے ساتھ بھلائی کرو۔

پیارے اسلامی بھائیو! یاد رکھئے! دنیا میں جتنے بھی مذاہب ہیں تمام مذاہب میں یہ بات متفق علیہ ہے کہ ماں باپ کا ادب کرنا ہے، ماں باپ کا احترام کرنا ہے۔

یہ آیت کریمہ جو آپ نے ابھی سنی سورۂ بقرہ کی ۸۳ ویں آیت پاک ہے، اور اس آیتِ پاک میں ایک بات قابلِ غور ہے، کہ اس میں اللہ تبارک وتعالی نے اپنی عبادت کے ساتھ والدین کے ساتھ بھلائی اور ان کی اطاعت کا ذکر ایک ساتھ فرمایا ہے کہ:[کسی کو نہ پوجو اللہ کے سوا، اور ماں باپ کے ساتھ بھلائی کرو]

اب یہاں پر ایک سوال پیدا ہوتا ہے کہ اللہ تعالی نے اپنی عبادت کے ساتھ ماں باپ کی اطاعت کو کیوں بیان فرمایا؟ حالانکہ اللہ عزوجل کے بعد نبی کا مرتبہ ہوتا ہے، لہٰذا اللہ تعالی اپنی عبادت کے بعد نبی کی اطاعت کو بیان فرماتا، لیکن نبی کی اطاعت کے بجائے ماں باپ کی اطاعت کو اپنی عبادت کے ساتھ بیان فرمایا، اس کی کیا وجہ ہے؟

اس کا جواب یہ ہے کہ اس کی کئی وجوہات ہیں جس کی بناء پر اللہ عزوجل نے اپنی عبادت اور والدین کے ساتھ بھلائی کو جمع فرما ہے یعنی اس کے متعلق ارشاد ایک ساتھ آرہا ہے، اور اللہ فرمارہاہے[میرا حق مانو اور اپنے ماں باپ کا حق مانو]

جب ہم اس ارشاد پر غور کرتے ہیں تو ماں باپ کی اہمیت، ماں باپ کے حقوق، ماں باپ کے ساتھ حسنِ سلوک کا معاملہ سمجھ میں آتا ہے، اور ماں باپ کی قدر و منزلت بڑی وضاحت کے ساتھ ظاہر ہوتی ہے۔

## (2)---والدین کے حقوق کی وجوہات

چنانچہ اللہ عزوجل نے جو والدین کے حق کو اپنے حق کے ساتھ بیان فرمایاہے اس کی وجوہات تفسیرِ نعیمی میں مفتی احمد یار خان نعیمی علیہ رحمتہ اللہ القوی نے درج فرمایا ہے جس کا مفہوم کچھ یوں ہے:

### پہلی وجہ

اللہ عزوجل کی جو نعمتیں ہم دیکھ رہے ہیں وہ ہماری پیدائش کے بعد ہیں اور ماں باپ ہماری پیدائش کا سبب ہیں، لہذا رب عزوجل کی نعمتوں کا پہلا واسطہ ہمارے ماں باپ ہیں اسی وجہ سے اللہ تعالی کے بعد ماں باپ کا احسان ہے۔

## دوسری وجہ

اللہ کی شانِ کریمی ہے کہ اس کا اپنے بندوں کو پالنا بلا حرص و طمع ہے، ایسے ہی ماں باپ بھی اللہ عزوجل کی عطا سے بغیر لالچ بغیر طمع کے اولاد کی پرورش کرتے ہیں۔

یہاں کسی کے ذہن میں یہ وسوسہ آسکتا ہے کہ: ماں باپ کو اپنی اولاد سے یہ امید ہوتی ہے کہ اولاد کمائے گی، کما کر کھلائے گی، اس لئے ماں باپ اپنی اولاد کی پرورش کرتے ہیں۔

تو مجھے یہ بتائیں کہ کیا ماں باپ کو نہیں پتا کہ کتنی اولاد کماتی اور کتنی کھلاتی ہے؟ ماں باپ کو سب پتا ہے، اچھا: ماں باپ کو کما کر کون سی اولاد کھلاتی ہے؟ وہ نہ، جو اولاد اچھی ہو، ذہن ان کا تیز ہو، تندرست ہو، معذور نہ ہو۔ لیکن جو اولاد معذور ہے، تو کیا ماں باپ معذور بچے کی پرورش نہیں کرتے؟ کیا معذور بچے کو نہیں پالتے؟ کیا گونگے بچوں کو ماں باپ نہیں پالتے؟ کیا ماں باپ لنگڑے لولے بچوں کو نہیں پالتے؟ بلکہ بعض بچے ایسی ایسی بیماری لیکر پیدا ہوتے ہیں کہ پیدا ہوتے ہی ماں باپ کے اوپر ایسا بوجھ بن جاتے ہیں کہ ماں باپ کو اپنے بچے کی جان بچانے کے لئے لاکھوں روپے کے اخرجات اٹھانے پڑتے ہیں۔

کیا آپ نہیں جانتے؟ کتنے بچے ایسے پیدا ہوتے ہیں کہ پیدا ہوتے ہی مسلسل خون چڑھتا رہتا ہے، اب وہ بچہ اتنا سا ہی تو ہے، آخر ماں باپ اس بچے کو زندہ رکھنے کے لئے، اس کی حیات کی جستجو کے لئے لاکھوں لاکھ روپے خرچ کر دیتے ہیں۔

آج کل تو بچے شوگر کی بیماری لے کے پیدا ہوتے ہیں، آج کل کے بچوں کو پیدائشی بیماریاں لاحق ہو رہی ہیں، پھر کتنے بچے ایسے ہوتے ہیں کہ پیدا ہو گئے، پیدا ہونے کے بعد ان کے علاج ہوئے، مگر جب ماں باپ کے ہاتھ میں وہ بچہ آتا ہے تو معذور آتا ہے ،ڈاکٹر کہتے ہیں یہ بچہ کبھی بول نہیں سکے گا، ڈاکٹر کہتے ہیں یہ کبھی سوچ نہیں سکے گا، اس کی عقل ختم ہو چکی ہے یعنی وہ پاگل ہو چکا ہے۔

تو کیا ماں باپ ایسے بچے کو نہیں پالتے؟ کیا ان کی پرورش نہیں کرتے؟ کون سی طمع ہے، کون سی لالچ ہے، جڑواں بچے چپکے ہوئے بچے پیدا ہوتے ہیں، بظاہر ماں باپ کے لئے یہ کسی کام کے نہیں ہوتے، اگر لالچ و طمع کی بات ہوتی تو ماں باپ ان بچوں کو نہ پالتے، ان کو زندہ رکھنے کے لئے ہزاروں جتن نہ کرتے۔

لیکن ہم معاشرے میں دیکھتے ہیں کہ ماں باپ ایسی اولاد کی زیادہ خدمت کرتے ہیں، ان کی دیکھ بھال زیادہ کرتے ہیں، ان سے محبت و الفت اور ہمدردی کا برتاؤ زیادہ رکھتے ہیں، کہ ان کو ہماری حاجت ہے، بلکہ جب تک ماں باپ زندہ رہتے ہیں تب تک ان کی دیکھ بھال کرتے رہتے ہیں، خود بوڑھے ہو گئے ہیں، ان کو خود خدمت کی حاجت ہے مگر قربان جایئے! ماں کی مامتا پر، اور باپ کی شفقت پر، ایسی حالت میں بھی اپنی اولاد کی فکر، یقیناً یہ انہی کا حصہ ہے، لوگ کہتے ہیں: ایک ماں باپ دس دس بچوں کو تو پال لیتے ہیں مگر دس بچے مل کر دو ماں باپ کو نہیں پال پاتے۔ اللہ اکبر!

تو ان معذور بچوں سے ماں باپ کو کون سی امید لگی رہتی ہے؟کون سی لالچ ہوتی ہے؟ مگر ماں باپ ان کو بھی پالتے ہیں، تو پتا چلا کہ جس طرح اللہ رب العزت عزوجل اپنے بندوں کو بغیر لالچ و طمع کے انعامات عطا کرتا ہے یوں ہی ماں باپ بھی اپنے بچوں کی پرورش بلا لالچ اور بلا طمع کرتے ہیں۔

اور ایک وسوسہ یہ بھی آسکتا ہے کہ ماں باپ اپنے بچوں کی پرورش اس لئے کرتے ہیں کہ انہیں اللہ عزوجل اس کا ثواب عطا فرمائے گا، لہذا ثواب کی امید اور جنت کی لالچ میں اپنے بچوں کو پالتے ہیں۔

لہذا اس وسوسے کا علاج بھی سن لیجئے: کیا کافر اپنے بچوں کو نہیں پالتے؟ وہ بھی تو اپنے بچوں کو پالتے ہیں، جو نہ جنت پر ایمان لائیں نہ دوزخ پر ایمان لائیں، کیسے کفار ہیں پھر بھی بچوں کو پالتے ہیں۔

سنئے! جانور جو مرتے ہی مٹی ہو جاتے ہیں، وہ بھی اپنے بچوں کو پالتے ہیں، تو بات سمجھ میں آئی کہ ماں باپ اپنے بچوں کو بغیر حرص و طمع و لالچ کے پالتے ہیں، اس لئے اللہ عزوجل نے ماں باپ کے حقوق کا بیان اپنے حق کے ساتھ بیان فرمایا۔

## تیسری وجہ

اللہ عزوجل انسان کی پیدائش کا حقیقی موئثر ہے اور ماں باپ ظاہر موئثر ہیں۔

## چوتھی وجہ

اللہ عزوجل جس طرح اپنے نافرمان بندوں پر انعام فرماتا ہے اور ان پر انعام فرماتے ہوئے ملول نہیں ہوتا، اللہ ان سے اپنی نعمتیں نہیں روکتا، اسی طرح ماں باپ بھی اپنی نافرمان اولاد پر شفقت و خیر خواہی و مہربانی کا دروازہ کبھی بند نہیں کرتے، بلکہ موت کے آغوش میں جانے تک اپنی اولاد کے حق میں مہربانی کا پہلو بچھائے رہتے ہیں۔

## پانچویں وجہ

جس طرح کسی بندے کے دو خالق نہیں ہوسکتے، اسی طرح کسی اولاد کے دو ماں باپ نہیں ہوسکتے۔

## چھٹی وجہ

ماں باپ کبھی بھی اپنی اولاد کی ترقی میں کمی نہیں کرتے اور کبھی ماں باپ کو اپنی اولاد سے حسد نہیں ہوتا، یہ ماں باپ کی ہی خصوصیت ہے کوئی ایسے والدین نہیں ہیں جن کو اپنی اولاد سے حسد ہو۔

## ساتویں وجہ

ماں باپ کی اطاعت سارے مذہب میں ضروری ہے۔

## آٹھویں وجہ

جس طرح اللہ عزوجل اپنے بندوں کے نیک اعمال بڑھاتا ہے، اسی طرح ماں باپ بھی اپنے اولاد کے مال کو بڑھاتے ہیں اور انہیں نقصان سے بچاتے ہیں۔

## نویں وجہ

رب عزوجل کی اطاعت جس طرح ہر نبی و امتی شاہ و گدا سب پر فرض ہے، اسی طرح ماں باپ کی خدمت بھی ان سب پر فرض ہے۔

## دسویں وجہ

اللہ عزوجل کی عبادت ہر وقت لازم، یوں ہی ماں باپ کی خدمت ہر وقت لازم، خواہ ان کی تندرستی ہو، کمزوری ہو یا ان کا بڑھاپا، ہر حال میں ماں باپ کی خدمت کرنی ضروری ہے۔

## گیارہویں وجہ

اللہ عزوجل کی عبادت بدنی، مالی جانی ہر طرح سے کی جاتی ہے، اسی طرح ماں باپ کی خدمت بھی ہر طرح سے لازم قرار دی گئی ہے۔

### بارہویں وجہ

جس طرح کوئی شخص یہ دعوی نہیں کر سکتا کہ میں نے اللہ عزوجل کی عبادت کا حق ادا کر دیا، یوں ہی کوئی یہ دعوی بھی نہیں کر سکتا کہ میں نے اپنے ماں باپ کی خدمت کا حق ادا کر دیا۔

## (3)۔۔۔والدین جنت اور دوزخ

پیارے اسلامی بھائیو! ان چند وجوہات سے ماں باپ کی اہمیت اور ان کی قدر و منزلت کا پتا چلا، کہ ماں باپ اللہ عزوجل کی ایک ایسی نعمت ہیں کہ ان کا جو احترام کرے، ان کے ادب کو بجا لائے تو اللہ کی خوشنودی کے ساتھ ساتھ جنت کا حقدار بھی بن سکتا ہے۔ جیسے کہ **سرکارِ مدینہ** صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ کا فرمانِ عالیشان ہے: ماں باپ تیری دوزخ اور جنَّت ہیں۔ (اِبن ماجہ ج۴ ص۱۸۶ حدیث ۳۶۶۲)

نیز فرمانِ مُصطَفٰے صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ ہے: اَلْجَنَّۃُ تَحْتَ اَقْدَامِ الْاُمَّھَاتِ یعنی جنّت ماؤں کے قدموں کے نیچے ہے۔ (مسند الشّھاب ج ۱ ص ۱۰۲ حدیث ۱۱۹)

یعنی ان سے بھلائی کرنا جنّت میں داخلے کا سبب ہے۔ **دعوتِ اسلامی** کے اِشاعتی ادارے مکتبۃُ المدینہ کی مطبوعہ ۳۱۲ صَفحات پر مشتمل کتاب، "**بہارِ شریعت**" حصّہ ۱۶ صَفْحَہ ۸۸ پر ہے: والِدہ کے قدم کو بوسہ بھی دے سکتا ہے، حدیث میں ہے: "جس نے اپنی والِدہ کا پاؤں چوما، تو ایسا ہے جیسے جنّت کی چوکھٹ (یعنی دروازے) کو بوسہ دیا۔" (دُرِّمُختار ج۹ ص۶۰۶ دارالمعرفۃ بیروت)

لہٰذا جن خوش نصیبوں کے ماں باپ زندہ ہیں اُن کو چاہیے کہ روزانہ کم از کم ایک بار ان کے ہاتھ پاؤں ضَرور چوما کریں والِدَین کی تعظیم کا بڑا دَرَجہ ہے اور جو ان کی نافرمانی کرتا ہے اس کے لئے ہلاکت ہی ہلاکت ہے چنانچہ:

ایک مقام پر رسول اللہ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے ارشاد فرمایا: سب گناہوں کی سزا اللہ عَزَّوَجَلَّ چاہے تو قِیامت کیلئے اٹھار کھتا ہے مگر ماں باپ کی نافرمانی کی سزا جیتے جی پہنچاتا ہے۔

(اَلْمُستَدرَک لِلْحاکِم ج۵ ص۲۱۶ حدیث ۷۳۴۵ دار المعرفۃ بیروت)

## (4)۔۔۔سرکار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا مقام

پیارے اسلامی بھائیو! ذرا غور کیجیۓ کہ جب ماں باپ کا یہ مقام ہے تو جس کے صدقے یہ ساری کائنات وجود میں آئی، جس کے صدقے دنیا سجی، جس کے صدقے ہمیں ماں باپ ملے، اور جس پر ماں باپ کو قربان کرنے والے صحابہ کرام یوں کہیں [یارسول اللہ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم آپ پر ہمارے ماں باپ قربان] تو پیارے اسلامی بھائیو! اس ذاتِ پاک کا مرتبہ کس قدر اعلیٰ وارفع ہو گا۔

اعلیٰ حضرت کے بھائی جان، حضرت حسن رضا خان، یوں عرض گزار ہوتے ہیں کہ:

شکر ایک کرم کا بھی ادا ہو نہیں سکتا
دل تم پے فدا جانِ حسن تم پے فدا ہو

میرے اعلیٰ حضرت فرماتے ہیں:

وہ جو نہ تھے تو کچھ نہ تھا

وہ جو نہ ہوں تو کچھ نہ ہو

جان ہیں وہ جہان کی

جان ہے تو جہان ہے

اللہ کی سر تا پا قدم شان ہے یہ

ان سا نہیں انسان وہ انسان ہیں یہ

قرآن تو ایمان بتاتا ہے انہیں

ایمان یہ کہتا ہے میری جان ہیں یہ

اللہ تبارک و تعالی ہم سب کو اپنے ماں باپ سے محبت کرنے ،ان کی اطاعت و فرمانبر داری کرنے، اور ان کے لئے لطف و مہربانی کا بازو بچھائے رہنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین بجاہ النبی الامین صلی اللہ علیہ وسلم۔

الحمد لله اللطیف و الصلوۃ و السلام علی رسولہ الشفیق اما بعد فاعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الصلوۃ و السلام علیك یا رسول اللہ وعلی الك و اصحابك یا حبیب اللہ

# (12) تفسیر سورۂ کوثر

## آپ اس بیان میں ملاحظہ فرمائیں گے

☆...درود شریف کی فضیلت

(1)۔۔۔قرآن کی مختصر سورت مگر جامع

(2)۔۔۔آمد مصطفی ﷺ کا مقصد

(3)۔۔۔رب نے محمد ﷺ کو کیوں بھیجا؟

(4)۔۔۔قوم کے اعتراضات انبیائے کرام کے جوابات

(5)۔۔۔قوم کے اعتراضات رب کے جوابات

(6)۔۔۔اکلوتے بیٹے کے انتقال پر باپ کی کیفیت

(7)۔۔۔الکوثر کا معنیٰ کیا ہے؟

(8)۔۔۔نعمۃ اللہ سے کون سی نعمتیں مراد ہیں؟

(9)۔۔۔محبوب ﷺ کے ذکر کو بلند خود اللہ پاک کرتا ہے

(10)۔۔۔محبوب ﷺ جیسا رب نے کسی کو بنایا ہی نہیں

(11)۔۔۔رب نے محبوب ﷺ کو سب کچھ دے دیا

خطیب: مولانا ابو شفیع محمد شفیق خان عطاری مدنی فتحپوری

# (12) تفسیر سورۂ کوثر

## محبوب ﷺ ہم نے تم کو سب کچھ دے دیا

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ اللَّطِیْفِ وَ الصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہِ الشَّفِیْقِ

اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اِنَّآ اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ (۱) فَصَلِّ لِرَبِّکَ وَ انْحَرْ (۲) اِنَّ شَانِئَکَ ھُوَ الْاَبْتَرُ (۳)

صَدَقَ اللّٰہُ وَ صَدَقَ رَسُوْلُ اللّٰہِ عَزَّوَجَلَّ وَ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَ اٰلِہٖ وَ سَلَّم

اَلصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

وَعَلٰی اٰلِکَ وَ اَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اَلصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلَیْکَ یَا نَبِیَّ اللّٰہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

وَعَلٰی اٰلِکَ وَ اَصْحَابِکَ یَا نُوْرَ اللّٰہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

## درود شریف کی انوکھی فضیلت

اے عاشقانِ رسول! ہم درودِ پاک پڑھنے کی بے شمار برکتیں، رحمتیں، سعادتیں، مغفرتیں سنتے رہتے ہیں لہذا جہاں درودِ پاک کے پڑھنے والے کو بہت کچھ ملتا ہے وہیں درودِ پاک نہ پڑھنے والے کو دونوں جہان میں نقصان و خسران کا سامنا کرنا پڑتا ہے، بے برکتی، نحوست اس کا مقدر بنتی ہے آیئے میں آپ کو بتاتا چلوں کہ نبی پاک ﷺ پر درودِ پاک نہ پڑھنا کتنا نقصان کا باعث ہے۔ چنانچہ

**دعوتِ اسلامی** کے اِشاعَتی ادارے مکتبۃُ المدینہ کے مَطْبُوعہ ۳۹ صفحات پر مشتمل رسالے "**بُرے خاتمے کے اَسْباب** " کے صفحہ نمبر ایک پر سبع سنابل کے حوالے سے منقول ہے ، ایک شخص کو انتِقال کے بعد کسی نے خَواب میں سر پر مجوسیوں (یعنی آتَش پرستوں ) کی ٹوپی پہنے ہوئے دیکھا تو اِس کا سبب پوچھا، اُس نے جواب دیا: جب کبھی **محمدِ مصطفٰی** صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ و سلَّمْ کا نامِ مبارَک آتا میں **دُرُود شریف** نہ پڑھتا تھا اِس گُناہ کی نُحُوست سے مجھ سے مَعْرِفت اور اِیمان سَلب کر لیے گئے یعنی چھین لیے گئے ہیں۔(سبع سنابل، ص ۳۵)

**اے عاشقانِ رسول! ہمیں** بھی اللہ پاک کی بے نِیازی اور اس کی **خُفْیہ تَدْبِیر** سے ڈرتے رہنا چاہیے اور نبیِّ پاک صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم پر **دُرُود شریف** پڑھنے میں غَفْلَت نہیں کرنی چاہیے۔آج سے پہلے ہو سکتا ہے بارہا ایسا ہوا ہو کہ ہم نے نامِ اقدس سن کر یا بول کر **دُرُود شریف** نہ پڑھا ہو۔چونکہ یہ رِعایت مَوجُود ہے کہ اگر اس وَقت نہ پڑھے تو بعد میں بھی پڑھ سکتا ہے لہٰذا اب پڑھ لے اور آئندہ کوشش کرکے اُسی وَقت پڑھ لیا کرے ورنہ بعد میں پڑھ لے۔

## دُرودِ پاک پڑھنے کا شَرْعی حُکْم

صَدْرُالشَّرِیعہ،بَدْرُ الطَّرِیقہ حضرتِ علّامہ مولانا مُفْتی محمد اَمجد علی اَعْظمی عَلَیْہ رَحْمَۃُ اللہ الْقَوِی فرماتے ہیں : "عُمر میں ایک مرتبہ **دُرُود شریف** پڑھنا فرض ہے اور ہر جلسۂ ذِکر میں **دُرُود شریف** پڑھنا واجِب خواہ خُود نامِ اَقْدس لے یا دوسرے سے سُنے۔اگر ایک مَجْلس میں سو بار ذِکر آئے تو ہر بار **دُرُود شریف** پڑھنا چاہیۓ۔اگر نامِ اقدس لیا یا سُنا اور **دُرُود شریف** اُس وَقت نہ پڑھا تو کسی دوسرے وَقت میں اس کے بدلے کا پڑھ

لے۔" (بہارِ شریعت،۱/۵۳۳)

ہر دَم مِری زباں پہ دُرُود و سلام ہو
میری فُضُول گوئی کی عادَت نِکال دو

**اے عاشقانِ اہلبیت!** حُضُور صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم پر **دُرُود و سلام** پڑھنے کے جہاں بے شُمار فَضائِل وبَرَکات ہیں، وہیں نامِ اَقدس سُن کر سُستی و غَفلَت کے باعث **دُرُود شریف** نہ پڑھنا نہ صِرف عظیم سَعادَت سے مَحرومی کا باعث ہے بلکہ ہَلاکت وبربادی اور اللہ تعالیٰ کی ناراضی کا سبب بھی بن سکتا ہے۔چُنانچہ

## رَحمتِ الٰہی سے دُور

**حضرتِ** سَیِّدُنا کَعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مَروی ہے کہ ایک مرتبہ خاتَمُ الْمُرسَلین، رَحمَۃٌ لِّلْعٰلمین صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے ارشاد فرمایا: "مِنبر کے قریب آجاؤ۔" ہم **مِنبر شریف** کے قریب حاضِر ہوگئے، جب آپ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے پہلے زِینے پر قَدَمِ مُبارک رکھا تو اِرشاد فرمایا: "آمین۔" جب دوسرے زِینے پر قَدَمِ مُبارک رکھا تو ارشاد فرمایا: "آمین۔" اور جب تیسرے زِینے پر قَدَمِ مُبارک رکھا تو بھی ارشاد فرمایا: "آمین۔" پھر جب آپ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم **مِنبر شریف** سے نیچے تشریف لائے تو ہم نے عرض کی: "یا رسُولَ اللہ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم! آج ہم نے آپ سے ایسی بات سُنی ہے جو پہلے کبھی نہ سُنی تھی۔ آپ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے ارشاد فرمایا: جبریلِ امین عَلَیہِ السَّلام میرے پاس حاضِر ہوئے اور عرض کی: جس نے رَمَضان کا مہینہ پایا اور اس کی مَغفِرت نہ ہوئی وہ (اللہ کی رَحمت سے) دُور

ہو۔تو میں نے کہا:آمین۔ فَلَمَّا رَقَّيْتُ الثَّانِيَةَ قَالَ بُعْداً لِّمَنْ ذُكِرْتَ عِنْدَهٗ فَلَمْ يُصَلِّ عَلَيْكَ، قُلْتُ آمِيْن،یعنی جب میں نے دوسرے زِینے پر قَدم رکھا تو جبریلِ امین علیہ السَّلام نے عرض کی: ”جس کے سامنے آپ صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کا ذِکر ہوا اور اس نے آپ پر دُرُود نہ پڑھا وہ بھی (اللہ کی رَحمت سے) دُور ہو۔تو میں نے کہا: ”آمین۔ پھر جب میں نے تیسرے زِینے پر قَدم رکھا تو جبریلِ امین علیہ السلام نے عرض کی: جس نے اپنے والدین یا ان میں سے کسی ایک کو بڑھاپے میں پایا پھر اُنہوں نے اسے جنَّت میں داخل نہ کیا تو وہ بھی (اللہ کی رَحمت سے) دُور ہو۔تو میں نے کہا: ”آمین۔

(مستدرک،کتاب البر والصلۃ،باب لعن اللہ العاق لوالدیہ...الخ،۵/ ۲۱۲،حدیث:۷۳۳۸)

**مُفسّرِ** شہیر حکیم الاُمّت حضرت مُفتی احمد یار خان نعیمی (عَلَیْہِ رَحْمَۃُاللہ القوی)اس حدیثِ پاک کے تحت ارشاد فرماتے ہیں :یعنی ایسا مُسلمان ذلیل وخوار ہو جائے جو میرا نام سُن کر دُرُود نہ پڑھے۔عربی میں اس بَددُعا سے مُراد اِظہارِ ناراضی ہوتا ہے حقیقتاً بَددُعا مراد نہیں ہوتی،مطلب یہ ہے کہ جو بِلا محنت دس رَحمتیں دس دَرَجے دس مُعافیاں حاصل نہ کرے بڑا بے وقُوف ہے۔“(مراٰۃ،۲/ ۱۰۲)

**اللہ اکبر!** اے عاشقانِ رسول!سنا آپ نے کہ درودِ پاک نہ پڑھنے والا کتنا بڑا بے وقوف ہے کہ بلا محنت ملنے والے ثواب کو ضائع کر کے نقصان و خسران کا حقدار ہوتا ہے۔ آیئے اب میں آپ کو چند ایسی احادیث سناتا ہوں جن میں درودِ پاک نہ پڑھنے کے نقصانات بیان کیے گیے ہیں چنانچہ:اللہ کے آخری نبی صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے ارشاد فرمایا:

{۱} جو لوگ اپنی مجلس سے اللہ کے ذِکر اور نبی (صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ) پر دُرُود شریف پڑھے بغیر اُٹھ گئے تو وہ بدبودار مردار سے اُٹھے۔

(شُعَبُ الْاِیمان ج۲ ص۲۱۵ حدیث ۱۵۷۰)

{۲} جس کے پاس میرا ذِکر ہوا اور اُس نے مجھ پر دُرُودِ پاک نہ پڑھا اُس نے جنت کا راستہ چھوڑ دیا۔ (مُعْجَم کبیر ج۳ ص۱۲۸ حدیث ۲۸۸۷)

{۳} اُس شخص کی ناک خاک آلود ہو جس کے پاس میرا ذِکر ہو اور وہ مجھ پر دُرودِ پاک نہ پڑھے۔ (تِرمِذی ج۵ ص۳۲۰ حدیث ۳۵۵۶)

{٤} جس کے پاس میرا ذِکر ہو اور وہ مجھ پر دُرُود شریف نہ پڑھے تو وہ لوگوں میں سے کنجوس ترین شخص ہے۔ (مُسندِ امام احمد بن حنبل ج۱ ص۴۲۹ حدیث ۱۷۳۶)

{۵} جو قوم کسی مجلس میں بیٹھے، اللہ کا ذِکر اور نبی (صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ) پر دُرُود شریف نہ پڑھے وہ قِیامت کے دِن جب اُس کی جزا دیکھیں گے تو اُن پر حسرت طاری ہو گی، اگرچہ جنت میں داخل ہو جائیں۔ (ایضاً ج۳ ص۴۸۹ حدیث ۹۹۷۲)

{٦} جس کے پاس میرا ذِکر ہوا اور اُس نے مجھ پر دُرُود شریف نہ پڑھا اُس نے جفا کی۔ (مُصَنَّفعَبد الرَّزّاق ج۲ ص۱۴۲ حدیث ۳۱۲۶)

{۷} جس کے پاس میرا ذِکر ہوا اور اُس نے مجھ پر دُرُودِ پاک نہ پڑھا تحقیق وہ بدبخت ہو گیا۔ (عَمَلُ الْیَوم وَاللَّیلَۃِلابن السُّنِّیس ۳۳۶ حدیث ۳۸۱)

{۸} جو لوگ کسی مجلس میں بیٹھتے ہیں پھر اُس میں نہ اللہ کا ذِکر کرتے ہیں اور نہ ہی اُس کے نبی (صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ) پر دُرُود پاک پڑھتے ہیں قیامت کے دن

